# باقیاتِ بجنوری

ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری مرحوم سے اُردو دنیا اچھی طرح واقف ہے
ان کا پہلا کارنامہ دیوانِ غالب (نسخہ حمیدیہ) کا دیباچہ ہے۔ اسی کی بدولت
انھوں نے اُردو داں طبقے میں مقبولیت و شہرت حاصل کی۔ اپنی علمی
قابلیت اور زبان آوری کی بدولت ایک ممتاز حیثیت کے مالک تھے، طرز
تحریر میں انھوں نے اپنی ایک الگ اور مجتہدانہ راہ نکالی تھی۔ سنجیدہ سے
سنجیدہ اور علمی مباحث میں بھی شگفتگی، زبان ہاتھ سے نہ جانے پاتی تھی۔ یہ
جواہر ریزے جو ایک طرح سے ان کے علمی و ادبی تبرکات ہیں، صرف
ادب و زبان کی حیثیت سے قابلِ قدر نہیں ہیں بلکہ ان میں بعض اہم علمی
و معاشرتی مسائل پر بھی بحث کی گئی ہے۔ مکتبہ جامعہ نے اس کی ظاہری
نمود پر بھی بہت توجہ صرف کی ہے۔ پوری کتاب ٹائپ میں چھپی ہے، جلد اور
گرد پوش نہایت دیدہ زیب۔

قیمت دو روپئے آٹھ آنے

**مکتبہ جامعہ**

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی ۳

رجسٹرڈ ایل نمبر ۱۸۹۲

# خطوط محمد علی

مولانا محمد علی کی زندہ جاوید اور عظیم الشان شخصیت کا ایک صفحہ تو آپ مضامین محمد علی میں ملاحظہ فرما چکے، مرحوم کی شخصیت کا دوسرا صفحہ "خطوط محمد علی" میں دیکھیے۔

مضامین مرحوم کی سیاسی اور اجتماعی سرگرمیوں کا مرقعہ ہے اور خطوط آپ کی شخصی اور باطنی زندگی کے آئینہ دار۔ محمد علی کی یہ زندگی بے حد تابناک اور بلند تھی۔ اس لئے خطوط کا یہ مجموعہ مرحوم کی بہترین متاع ہے۔

بزرگوں کا وفادار اور نیازمند، دوستوں کا جاں نثار اور عاشق زار بیباک اور بے ریا۔ ظاہر و باطن میں کھرا، حق کی خاطر اپنوں اور بیگانوں دونوں کی پرواہ نہ کرنے والا، اور مرتے دم تک اپنے اصولوں پر راسخ القدم محمد علی ——————— یہ خطوط اسی محمد علی کی تصویر ہیں۔

قیمت دو روپئے

مکتبہ جامعہ

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

پرنٹر و پبلشر پروفیسر محمد مجیب بی اے (آکسن) محبوب المطابع پریس دہلی

# اسلامی ممالک کی سیاست

مصنفہ عشرت حسین صدیقی بی اے

مصنف نے اس کتاب میں مختلف اسلامی ملکوں کے سیاسی اور تاریخی ارتقار پر روشنی ڈالی ہے اور بتایا ہے کہ جنگ عظیم سے پہلے مصر ٹرکی، عراق، عرب، ایران وغیرہ کی کیا حالت تھی جنگِ عظیم کے ختم پر اُن کی سیاسی اہمیت کیا باقی رہ گئی۔

مصنف نے یہ بھی بتایا ہے کہ جنگ عظیم کے ختم ہونے کے بعد ان ملکوں میں کس قسم کی سیاسی تحریکیں اٹھیں۔ ان کا حشر کیا ہوا اور موجودہ وقت میں ان کی سیاسی اور جنگی پوزیشن کیا ہے۔

اسلامی ملکوں کی موجودہ سیاست اس وقت کا نہایت اہم مسئلہ ہے اور ایسے وقت میں جبکہ ہر شخص اسلامی ممالک کی موجودہ سیاست کو سمجھنے کی کوشش کر رہا ہے۔ یہ کتاب بہت اہم ہے۔ قیمت عمر

مکتبہ جامعہ

دہلی نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

# جامعہ

زیرِ ادارت:۔ نورالحسن ہاشمی ایم، اے

| جلد ۴۳ نمبر ۳ | بابتہ ماہ مارچ سنہ ۱۹۴۱ء | چندہ سالانہ ۵ روپے فی پرچہ آٹھ آنہ |
|---|---|---|

## فہرست مضامین



پرنٹر و پبلشر۔ پروفیسر محمد مجیب بی اے (آکسن) محبوب المطابع دہلی

# مطبوعاتِ جامعہ

کی مفصل فہرست شائع ہو گئی ہے۔ اس فہرست میں آپ کو
اپنے پسند کی بہت سی نئی کتابیں نظر آئیں گی مطبوعاتِ جامعہ
کے علاوہ دوسرے اداروں کی کتابیں بھی مختلف عنوانات
کے ماتحت درج کی گئی ہیں۔ اربابِ ذوق یہ نئی فہرست
منگا کر ملاحظہ فرمائیں

مکتبہ جامعہ نئی دہلی

# اقبال کا ذہنی ارتقا[1]

(گذشتہ سے پیوستہ)

زندگی کے متعلق اقبال کا نظریہ نامی اور دست پذیر ہے۔ زندگی ایک مسلسل حرکت ہے جو ہمیشہ بڑھتی اور پھیلتی رہتی ہے۔ جمود اور سکون زندگی کی قوتوں کو مردہ کر دیتے ہیں۔ پیہم حرکت میں زندگی کا راز پنہاں ہے۔ اس سے خون تازہ پیدا ہوتا ہے، آرزوئیں ہوتی ہیں اور زندگی میں نمو کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ "پیام مشرق" میں اقبال نے "زندگی عمل" کے عنوان سے ایک نظم میں لکھا ہے ؎

ساحل افتادہ گفت — گرچہ بسے زیستم
ہیچ نہ معلوم شد — آہ! کہ من چیستم
موج ز خود رفتۂ — تیز خرامید و گفت
ہستم اگر می روم — گر نہ روم نیستم

زندگی اور موت کی حقیقت کے متعلق اقبال نے ایک بہت ہی بلیغ شعر کہا ہے یعنی خواب کیا ہے؟ ایک ہلکی سی موت، اور موت کیا ہے؟ ایک گہرا خواب ؎

اے برادر من ترا از زندگی دادم نشاں — خواب را مرگ سبک داں، مرگ را خواب گراں

زندگی کی آسائشوں کو ڈھونڈنے والی قوم کو جس کے افراد کا میخانۂ حیات خالی ہو چکا ہے اور جس میں زندگی سے لطف اندوز ہونے کی صلاحیت نہیں اقبال کا پیام یہ ہے ؎

اے کہ آسودہ نشینی لب ساحل برخیز — کہ ترا کار بگرداب و نہنگ است ہنوز
از سر تیشہ گذشتن ز خرد مندی نیست — اے بسا لعل کہ اندر دل سنگ است ہنوز

سوشلزم کے متعلق اقبال کا رویہ ہمدردانہ ہے۔ وہ سرمایہ داری کی موجودہ صورت کو انسانیت کے لئے مضر سمجھتے ہیں۔ انھیں مزدوروں کے ساتھ سچی ہمدردی ہے اور وہ دولت کی منصفانہ تقسیم کے مؤید ہیں

---

[1] اس مضمون میں مندرجہ ذیل مضامین سے مدد لی گئی ہے۔ (۱) سیرت اقبال (۲) جوہر اقبال (۳) "اردو" کا اقبال نمبر (۴) "نیرنگ خیال" کا اقبال نمبر (۵) "علیگڈھ میگزین" کا اقبال نمبر (۶) رسالہ "جامعہ" کے مختلف پرچے (۷) اقبال کا تعلیمی فلسفہ (انگریزی) از غلام السیدین۔ اسلوب احمد

اس میں شک نہیں کہ اقبالؔ اشتراکیت کے مادّی فلسفہ کو حقارت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ مگر وہ اس تحریک کی عالمگیری سے پریشان خاطر نہیں ہیں۔ وہ اس جور و استبداد کا خاتمہ کر دینا چاہتے ہیں جو قیصریت کے پردے میں مزدوروں پر روا رکھا جاتا ہے وہ ایک ایسا نظام چاہتے ہیں جس میں مزدوروں کو ابھرنے کا موقع ملے اور وہ انسانیت کے کسی حق سے محروم نہ رکھے جائیں۔ اپنی نظم "خضر راہ" میں انھوں نے سرمایہ و محنت کے مسئلہ پر اظہار خیالات کرتے ہوئے موجودہ سرمایہ دارانہ نظام کی مذمت کی تھی اور مزدوروں کی حمایت میں اپنی آواز بلند کی تھی۔ انھوں نے مزدوروں کو ایک روشن مستقبل کی خوشخبری سنائی تھی۔ "پیام مشرق" میں بھی انھوں نے اس کی ہمنوائی کی ہے ؎

بیا کہ تازہ نوائے تراود از رگ ساز — مئے کہ شیشہ گدازد بہ ساغر اندازیم
مغان و دیر مغاں را نظام تازہ دہیم — بنائے میکدہ ہائے کہن بر اندازیم
ز رہزنان چمن انتقام لالہ کشیم — بہ بزم غنچہ و گل طرح دیگر اندازیم
بہ طوف شمع چو پروانہ زیستن تا کے؟ — ز خویش ایں ہمہ بیگانہ زیستن تا کے

اقبال مزدور کے جذبہ غیرت کو ابھار کر اسے موجودہ نظام کو درہم برہم کر دینے پر آمادہ کرتے ہیں اور اس کی خودداری سے اپیل کرتے ہیں کہ وہ ان پرانے بتوں کو مسمار کر کے ایک نئی طرح ڈالے وہ اسے طواف غیر سے آزاد ہو کر اپنی فطرت کے تجلی زار میں آباد ہونے کی تلقین کرتے ہیں۔ وہ ایک عرصہ تک اس سرمایہ دارانہ استبداد کا شکار رہ چکا ہے لیکن آخر تابہ کے؟ انتقام کی آگ پوری طرح روشن ہو چکی ہے۔ اقبال اسے تیز تر کرنا چاہتے ہیں۔

"جاوید نامہ" اقبال کا بہترین شاہکار تسلیم کیا جاتا ہے جس میں دماغی اور روحانی کیف کے لئے اچھا سامان موجود ہے۔ اقبال نے کافی عرصہ تک اس کا خاکہ اپنے ذہن میں کھینچا اور پھر اپنے جوش وجدان سے مستفید ہو کر ان نقوش کو صفحہ قرطاس پر منتقل کر دیا جو اس کی دماغی سطح پر قائم ہو چکے تھے۔ آسکر وائلڈ نے کہا ہے کہ "فن کار کا عمل اس کی یگانہ سرشت کا یگانہ ثمر ہوتا ہے" جاوید نامہ کو اگر اقبال کی دماغی کاوش کا یگانہ ثمر کہا جائے تو یقیناً اس میں کوئی مبالغہ نہ ہوگا کیونکہ اس میں اقبال نے اپنی قوت تخلیق کا پورا ثبوت دیا ہے

اور فن کارانہ چابکدستی کے ساتھ شعریت کے عنصر کو قائم رکھا ہے۔ "جاوید نامہ" میں اقبال نے پیر رومی کے ساتھ افلاک کی سیر کی ہے اور اسی سلسلہ میں مختلف روحوں سے ملاقات کا منظر دکھایا ہے۔ اس کا نقشہ کسی قدر ڈوائن کامیڈی ( Divine Comedy ) اور دوسری کتابوں سے ملتا ہے۔ مگر اس سے اقبال کی جدتِ طبعی پر کوئی حرف نہیں آتا۔ اس کے تخیل کا اچھوتا پن، انداز بیان کی ندرت اور طرز تحریر کا سحر اپنی جگہ قائم رہتا ہے۔ جس کے ساتھ اس کی شاعرانہ عظمت کا دامن وابستہ ہے۔ ڈوائن کامیڈی نے دانتے کو بین الاقوامی شہرت کا مالک بنا دیا اور جدید ترین تحقیقات کی بنا پر یہ ثابت ہو جانے کے بعد بھی کہ دانتے اسلامی حکمار کے خیالات اور معراج کے واقعات سے بے انتہا متاثر ہوا تھا اس کی شہرت اپنی جگہ قائم ہے۔ اقبال بھی اپنی اس کتاب کی بدولت صدیوں یاد کیے جائیں گے اور دنیا ہمیشہ ان کے لازوال کارناموں سے اکتساب فیض کرتی رہے گی۔

"جاوید نامہ" میں موجودہ حالات پر بھی بڑے اہم مباحث موجود ہیں۔ اشتراکیت کے متعلق اقبال کا نظریہ ہم ابھی واضح کر چکے ہیں۔ اقبال کو اس بات سے خوشی ہے کہ اشتراکیت نے قیصریت کے چراغ کو گل کر دیا ہے اور سرمایہ داری کی بنیادوں پر کاری ضرب لگائی ہے۔ یہاں تک اسلامی نظریہ اشتراکیت بھی اس کا موید ہے مگر ہر تخریب کے بعد تعمیر کا عمل ضروری ہے ورنہ کوئی کارآمد رد عمل پیدا نہیں ہو سکتی لا کی تخریب کے بعد الا کی تعمیر ضروری ہے۔ ہم لامحدود نظریوں کے ہجوم میں کھوئے جاتے ہیں۔ اور کسی مستقل نظریہ کو اپنا نصب العین نہیں بنا سکتے۔ موجودہ تحریک اشتراکیت کی بے راہ روی اور شورانگیزی کا سبب یہی ہے۔ اشتراکیت کی بنیاد نفی سے شروع ہوتی ہے خدا کی نفی، کلیسا کی نفی، املاک کی نفی، ملوکیت کی نفی، حکومت کی نفی (یعنی کمیونزم کے انتہائی دور میں) مسائل زندگی کی نفی، تدبیر منازل کی نفی، اس نفی کے گرداب میں آج وہ تمام قومیں گرفتار ہیں جنہوں نے اشتراکیت کے دامن میں پناہ ڈھونڈی ہے اگر اشتراکیت میں نفی کے بعد اثبات کے عنصر کو بھی داخل کر لیا جائے تو پھر حقیقی روح پیدا ہو سکتی ہے جو موجودہ بے چینیوں اور ہنگامہ آرائیوں کا یک حد تک خاتمہ کرنے والی ہو جائے گی۔ اقبال نے "جاوید نامہ" میں انہی خیالات کو یوں پیش کیا ہے ؎

ترکِ طرحِ دیگرے انداختی ۔۔۔ دل ز دستورِ کہن پرداختی

ہیچو ما اسلامیان اندر جہاں ‏ ‏ قیصریت را شکستی استخواں

تابر افروزی چراغ اندر ضمیر ‏ ‏ عبرتے از سرگذشت ما بگیر

کردہ کار خداوندان تمام ‏ ‏ بگذر از لا جانب الا خرام

- تمہید آسمانی میں آسمان کی زبان سے زمین کو جو طعنہ دیا گیا اور اس طعنہ کو سن کر جب زمین خجل ہوئی جاتی تھی تو خدا کی طرف سے تسلی کی یہ ندا آئی ؎

اے امینے از امانت بیخبر ‏ ‏ غم مخور اندر ضمیر خود نگر

شستہ از لوح جاں نقش امید ‏ ‏ نور جاں از خاک تو آید پدید

عقل آدم بر جہاں شبخوں زند ‏ ‏ عشق او بر لامکاں شبخوں زند

- فلک زحل" میں ایک مقام اقبال نے ان ارواح رذیلہ کے لئے وقف کر دیا ہے جنھوں نے ملک و ملت کے ساتھ غداری کی۔ اقبال نے ان کی انتہائی مذمت کی ہے۔ اقبال نے اس مقام پر جعفر بنگالی اور صادق دکنی کو رکھا ہے جن کی پیشانیوں پر کلنک کا ٹیکہ لگا ہوا ہے یہی وہ غداران ملت ہیں جنھوں نے اپنی ناجائز خواہشات کی بر آری کے لئے سرزمین ہند میں نفاق کے بیج بوئے اور اپنی مذموم حرکات سے اپنی فطرت کے جوہر کو زنگ آلود کیا۔ اقبال نے اسی سلسلہ میں ہندوستانیوں کو تنبیہ کی ہے کہ وہ اپنے ننگ انسانیت انسانوں سے خبردار رہیں۔ ان کا خیال ہے کہ ہندوستان میں سے ظلمت و ادبار کی گھٹائیں نہیں چھٹ سکتیں جب تک کہ یہ روح ان کے جسم میں موجود ہے اس لئے لکھتے ہیں ؎

کے شب ہندوستاں آید بروز؟ ‏ ‏ مرد جعفر زندہ روح او ہنوز

تا ز قید یک بدن وا مے رہد ‏ ‏ آشیاں اندر تن دیگر نہد

گاہ او را با کلیسا ساز باز ‏ ‏ گاہ پیش دیریاں اندر نیاز

دین او آئین او سوداگری ست ‏ ‏ عنتری اندر لباس حیدری ست

ظاہر او زغم دیں دردمند ‏ ‏ باطنش چوں دیریاں زنار بند

جعفر اندر ہر بدن ملت کش است ‏ ‏ ایں مسلمانے کہن ملت کش است

اقبال نے بڑے لطیف انداز میں تمام نام نہاد ملت پرستوں پر نکتہ چینی کی ہے اور انھیں ملت کے نظام میں ایک زہریلا عنصر قرار دیا ہے۔

سعید حلیم پاشا کی زبان سے ترک نوجوانوں کو جو پیام دیا گیا ہے وہ پوری ملت اسلامیہ کے لئے جو صراط مستقیم سے ہٹ گئی ہے اور اپنے نصب العین سے غافل ہے صحیح راہ عمل کا کام دے سکتا ہے جس پر چل کر وہ اپنی کھوئی ہوئی سطوت و شوکت کو دوبارا حاصل کر سکتے ہیں اور اس مرتبہ پر پہونچ سکتے ہیں جو ان کے شایان شان ہے ؎

چوں مسلماناں اگر داری جگر      در ضمیر خویش و در قرآں نگر

صد جہان تازہ در آیات اوست      عصرہا پیچیدہ در آنات اوست

یک جہانش عصر حاضر را بس است      گیر اگر در سینۂ دل معنی رس است

بندۂ مومن ز آیات خدا است      ہر جہاں اندر بر او چوں قبا است

چوں کہن گردد جہانے در برش      می دہد قرآں جہانے دیگرش

"جاوید نامہ" کے تین سال بعد "بال جبریل" نکلی اور اس کے ایک ہی سال بعد "ضرب کلیم" نمودار ہوئی "بال جبریل" اور "ضرب کلیم" میں اقبال نے فلسفہ خودی کو اجاگر کیا ہے۔ اسرار مرگ و زیست کی عقدہ کشائی کی ہے۔ تہذیب حاضر کا خاکہ کھینچا ہے، ہندی مکتب اور ہندی طالب علم کی نبض ٹٹولی ہے۔ سیاسیات مشرق و مغرب پر گہری تنقید کی ہے اور اپنے آئیڈیل مسلمان کے کردار کے نقوش کو چمکا کر دکھایا ہے۔ "بال جبریل" میں فلسفہ زیادہ ہے مگر زبان کی سلاست، پختگی اور شیرینی نے فلسفہ کے چہرہ پر رنگین پردہ ڈال دیا ہے۔ "ضرب کلیم" میں شعریت کا عنصر قطعاً مفقود ہے۔ لیکن اس کے باوجود دلکشی کے اعتبار سے یہ اپنی جگہ موجود ہے۔ کہا جاتا ہے کہ "ضرب کلیم" میں اقبال کا آرٹ روبہ انحطاط ہے۔ میری رائے میں اگر "ارمغان حجاز" کے متعلق اس قسم کا خیال ظاہر کیا جائے تو بہتر ہوگا۔ "ضرب کلیم" میں شعریت کا عنصر مفقود ہونے کے باوجود بعض جگہ سلاست اور برجستگی کے اچھے نمونے موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ شاعر کا اشہب قلم ابھی تک اپنی تگ و تاز سے تھکا نہیں ہے اور اس میں جولانی موجود ہے۔ "ضرب کلیم" میں شعریت کی کمی کی وجہ

یہ بھی ہے کہ لوگ اقبال کے کلام کو جمالیاتی ذوق کی تسکین کے لئے پڑھنے لگے تھے۔ حالانکہ ان کا آرٹ کلیتہً زندگی کے تابع ہے۔ چنانچہ انھوں نے ضرب کلیم کے پیش لفظ میں ناظرین کو تنبیہ کی ہے اور غالباً یہی وجہ ہے کہ ضرب کلیم کے اشعار میں شعریت یا موسیقیت کے بجائے زندگی اور حقائق زیادہ ہیں۔ اپنے ان پیغاموں کو جنھیں پہلے وہ شعریت کے پردے میں سنا کر لوگوں کو متوجہ کرنا چاہتے تھے اب لوگوں کو متوجہ دیکھ کر انھیں سیدھا سیدھا بیان کر دینا چاہتے ہیں۔ اس لئے ہم اسے انحطاط نہیں کہہ سکتے بلکہ ان کے ذہنی ارتقاء کی ایک کڑی۔

بال جبریل میں اقبال نے فلسفہ خودی کو نئے انداز سے بیان کیا ہے اور اسے زندگی کی نشوونما کے لئے ضروری قرار دیا ہے۔ اقبال کا خیال ہے کہ دنیا کی ہر شئے اپنے وجود کو اجاگر کرنا چاہتی ہے شعور ذات ہی اصل حیات ہے جس کا انجام روحانی اور اخلاقی قوت ہے۔ اس سے انسان کی دبی ہوئی طاقتیں بروئے کار آتی ہیں اور ارتقائے نفس کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔ یہی زندگی کا جوہر ہے۔ اور جب یہ انسان تما پوری طرح نشوونما پالیتی ہے تو وہ خود اپنی تقدیر کی ہیئت کو بدل سکتا ہے اور خدا کا راز داں بنجاتا ہے

ہر چیز ہے محو خود نمائی	ہر ذرہ شہید کبریائی
بے ذوق نمود زندگی موت	تعمیر خودی میں ہے خدائی

خودی کو کر بلند اتنا کہ ہر تقدیر سے پہلے	خدا بندے سے خود پوچھے بتا تیری رضا کیا ہے

خودی کے زور سے دنیا پہ چھا جا	مقام رنگ و بو کا راز پا جا
برنگ بحر ساحل آشنا رہ	کف ساحل سے دامن کھینچتا جا

یہ موج نفس کیا ہے؟ تلوار ہے	خودی کیا ہے؟ تلوار کی دھار ہے
خودی کیا ہے؟ راز درون حیات	خودی کیا ہے؟ بیداری کائنات

(بال جبریل)

جب انسان کا احساس ذات تربیت حاصل کر لیتا ہے تو پھر اس پر ترقی کے لازوال امکانات کھل جاتے ہیں۔ اور وہ دونوں جہاں سے بے نیاز ہو جاتا ہے ؎

نہ میں عجمی، نہ ہندی، نہ عراقی، نہ حجازی　　　　کہ خودی سے میں نے سیکھی دوجہاں سے بے نیازی

اور پھر اس کا مرتبہ جس قدر بلند ہو جاتا ہے وہ بھی اقبال ہی کی زبان سے سنئے ؎

خودی ہو زندہ تو ہے فقر بھی شہنشاہی　　　　نہیں ہے سنجر و طغرل سے کم شکوہ فقیر

خودی ہو زندہ تو دریائے بیکراں پایاب　　　　خودی ہو زندہ تو کہسار پرنیاں حریر

اقبال نے خودی کا جو تصور پیش کیا ہے اس کے لئے فقر ضروری ہے جس سے اس میں اصل قوت پیدا ہوتی ہے ؎

چڑھتی ہے جب فقر کی سان پہ تیغ خودی　　　　ایک سپاہی کی ضرب کرتی ہے کار سپاہ!

اس فقر اور معمولی فقر میں امتیاز بھی اقبال کی زبان سے سنئے ؎

اک فقر سکھاتا ہے صیاد کو نخچیری　　　　اک فقر سے کھلتے ہیں اسرار جہانگیری

اک فقر سے قوموں میں مسکینی و دلگیری　　　　اک فقر سے مٹی میں خاصیت اکسیری

اک فقر ہے شبیری اس فقر میں ہے میری　　　　میراث مسلمانی، سرمایہ شبیری

خودی کی تکمیل کے لئے نت نئی آرزوؤں کے پیدا ہونے کی ضرورت ہے۔ ایک لازوال کھٹک اور کسک کا دل میں رہنا ناگزیر ہے۔ اقبال نے سوز ناتمام کو اپنے فلسفہ کا ایک جزو قرار دیا ہے۔ وہ ایک ایسی دنیا میں رہنا چاہتے ہیں جہاں خدا اور شیطان دونوں موجود ہوں ان کا نظریہ ارتقا تضاد کا پابند ہے۔ وہ جنت کو اس لئے پسند نہیں کرتے کیونکہ وہاں یہ سوز اور دردمندی جو زندگی کی اصل روح ہے ختم ہو جاتے ہیں۔ وہ اسے ایسی متاع گراں مایہ سمجھتے ہیں کہ اس کے آگے شان خداوندی کی بھی کوئی حقیقت نہیں کیونکہ مقام بندگی میں انھیں یہ چیز حاصل ہو سکتی ہے ؎

متاع بے بہا ہے درد و سوز آرزو مندی　　　　مقام بندگی دے کر نہ لوں شان خداوندی

عقل و عشق اقبال کا بڑا دل پسند موضوع ہے جس پر انھوں نے متعدد مرتبہ اظہار خیال کیا ہے۔ اقبال نے عشق کو ایک خاص مفہوم میں استعمال کیا ہے۔ عقل سے مراد ظاہری علم ہے جس سے خارجی اشیاء کا ادراک بالواسطہ کیا جاتا ہے۔ عشق سے مراد وہ جذب اندروں ہے۔ جس سے حقیقت کا مشاہدہ

بلا واسطہ کیا جا سکتا ہے۔ تصوف میں عشق سے مراد وجدان ہے جس کا تعلق روحانیت سے ہے۔ انہی دو کو اصطلاحوں یعنی عقل اور عشق کو خبر اور نظر سے تعبیر کیا گیا ہے۔ چنانچہ اقبال نے ایک جگہ عقل کے متعلق کہا ہے۔

خرد کے پاس خبر کے سوا کچھ اور نہیں

اقبال عشق کو عقل پر ترجیح دیتے ہیں کیونکہ عقل کا مشاہدہ محدود ہے اور حقیقت بینی اس کے بس کا کام نہیں وہ زمان و مکان کی حدبندیوں میں محصور ہے اور اس کی پرواز صرف اس عالم رنگ و بو تک محدود ہے اقبال نے "بانگ درا" میں عقل و دل کے عنوان سے ایک نظم میں نہایت دلکش طریقہ سے دونوں کا فرق ظاہر کیا ہے۔ دل عقل سے کہہ رہا ہے ؎

راز ہستی کو تو سمجھتی ہے — اور آنکھوں سے دیکھتا ہوں میں
ہے تجھے واسطہ مظاہر سے — اور باطن سے آشنا ہوں میں
علم تجھ سے تو معرفت مجھ سے — تو خدا جو، خدا نما ہوں میں
علم کی انتہا ہے بے تابی — اس مرض کی مگر دوا ہوں میں
شمع تو محفل صداقت کی — حسن کی بزم کا دیا ہوں میں
تو زمان و مکاں سے رشتہ بپا — طائر سدرہ آشنا ہوں میں
کس بلندی پہ ہے مقام مرا — عرش رب جلیل کا ہوں میں

عقل کی محدود صلاحیتوں کی نسبت "بال جبریل" اور "ضرب کلیم" میں متعدد اشعار ملتے ہیں حقیقت کے مشاہدہ کے لئے جس جرأت رندانہ کی ضرورت ہے عقل اس سے بالکل تہی دست ہے۔ زمانہ عقل و دانش کے چکر میں پھنسا ہوا ہے اور اس جنون کو مضحکہ خیز ٹھیراتا ہے جس کی سرحد عقل کے بعد شروع ہوتی ہے۔

زمانہ عقل کو سمجھا ہوا ہے مشعل راہ — کسے خبر کہ جنوں بھی ہے صاحب ادراک!

عشق کے جرأت رندانہ کی ایک جھلک اس شعر میں دیکھیے ؎

عشق کی ایک جست نے طے کر دیا قصہ تمام — اس زمین و آسمان کو بے کراں سمجھا تھا میں

اور اس کے مقابلہ میں عقل کی بے بسی اور تنگ نظری بھی ملاحظہ کیجئے ؎

خرد سے راہ رو روشن بصر ہے  خرد کیا ہے؟ چراغ رہگذر ہے
درون خانہ ہنگامے ہیں کیا کیا  چراغ رہگذر کو کیا خبر ہے؟ (بال جبریل)

اسی لئے اقبالؔ کی تلقین یہ ہے ؎

گذر جا عقل سے آگے کہ یہ نور  چراغ راہ ہے، منزل نہیں ہے

اقبالؔ نے جو تصور پیش کیا ہے اس کے مطابق عشق ہی اصل چیز ہے۔ عشق ہی سے وہ نظر پیدا ہوتی ہے جو زندگی کے راز آشکارا کرتی ہے۔ ارتقائے نفس اور معرفت الٰہی جو انسان کا انتہائی نصب العین ہے اور جسے اقبالؔ نے جگہ جگہ پیش کیا ہے عشق کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتے۔ راہ معرفت میں عقل کی لاچاری صاف عیاں ہے۔ اس راہ میں عشق ہی اس کی رہنمائی کرتا ہے۔ عشق کسی احتیاط کا قائل نہیں۔ وہ ان چیزوں سے بالاتر ہے۔ منطق اور فلسفہ صرف عقل کے لئے ہیں۔ عشق کا رہنما وجدان ہے جس کے سامنے یہ موشگافیاں بازیچۂ اطفال سے زیادہ وقعت نہیں رکھتیں۔ زندگی کی صحیح روح کا اندازہ صرف عشق ہی کی وساطت سے لگایا جا سکتا ہے۔ عقل اس معاملہ میں عاجز ہے ؎

عشق کے مضراب سے نغمۂ تار حیات  عشق سے نورِ حیات، عشق سے نارِ حیات

علم جو عقل کا نتیجہ ہے باطنی گہرائیوں تک نہیں پہونچ سکتا۔ اس کی نظر سطحی اور غیر حقیقی ہوتی ہے۔ علم ہمارے "ذوقِ آگہی" کی مکمل تسلی نہیں کر سکتا کیونکہ اس کی تحقیقات ادھوری ہوتی ہیں " ضرب کلیم" میں علم اور عشق کے فرق کو یوں دکھایا ہے ؎

عشق کی گرمی ہے معرکۂ کائنات  علم مقام صفات، عشق تماشائے ذات
عشق سکون و ثبات، عشق حیات و ممات  علم ہے پیدا سوال، عشق ہے پنہاں جواب
شرع محبت میں ہے عشرت منزل حرام  شورش طوفاں حلال، لذت ساحل حرام
عشق پہ بجلی حرام، عشق پہ حاصل حرام  علم ہے ابن الکتاب، عشق ہے امّ الکتاب

لیکن اقبالؔ عقل کا مخالف نہیں ہے۔ اس کے نزدیک عقل و عشق میں تضاد نہیں ہے۔ بلکہ وہ دونوں مل کر ایک دوسرے کی تکمیل کرتے ہیں جو لوگ اقبالؔ کے کلام میں تضاد کا اعتراض پیش کرتے ہیں، انہیں سمجھنا

چاہئے کہ اقبال عشق کو عقل کا انتہائی معراج سمجھتے ہیں۔ ان دونوں کے باہمی امتزاج سے تمام اخلاقی اور مابعد الطبیعیاتی مسائل کا حل سمجھ میں آسکتا ہے۔ جہاں عقل کی سرحد ختم ہوتی ہے وہیں سے عشق کی منزل شروع ہوتی ہے۔ ان کے خیال میں اگر کسی انسان میں ان دونوں کے درمیان ہم آہنگی نہیں ہے تو وہ کمال انسانیت سے عاری ہے "نگاہ شوق" کے عنوان سے ایک نظم میں لکھتے ہیں۔

یہ کائنات چھپاتی نہیں ضمیر اپنا　　کہ ذرہ ذرہ میں ہے ذوق آشکارائی
کچھ اور ہی نظر آتا ہے کاروبار جہاں　　نگاہ شوق اگر ہو شریک بینائی
نگاہ شوق میسر نہیں اگر تجھ کو　　ترا وجود ہے قلب و نظر کی رسوائی

شاعر عقل سے پورے طور پر سیر ہو چکنے کے بعد خدا سے دعا کرتا ہے ؎

خرد کی گتھیاں سلجھا چکا میں　　مرے مولا مجھے صاحب جنوں کر

اقبال "ملائے حرم" سے بے حد بیزار ہے کیونکہ اس نے مذہب کی صحیح روح کو سمجھے بغیر اس کی محافظت کا دعویٰ کیا ہے اس کے گفتار و کردار میں اقبال کو جو تضاد نظر آتا ہے وہی اس کی نظروں میں سب سے زیادہ کھٹکتا ہے۔ بحث و تکرار اور بدگوئی و غیبت اس کی طبیعت ثانیہ بن چکی ہے۔ اس کے دل میں ایمان کی گرمی نہیں، گفتار میں سوز نہیں، قلب میں حرارت نہیں اور نظر میں وسعت نہیں۔ مسجدیں اس کی احمقانہ گفتگو کے لئے خاص مقام ہیں۔ اس لئے اقبال کا خیال ہے کہ جنت میں باوجود حور و شراب کے اس کے لئے کوئی دلکشی نہیں کیونکہ جنت بحث و تکرار اور لڑائی و فساد کے لئے نہیں ہے۔ "بال جبرئیل" میں ان ظاہر پرست ملاؤں پر بڑی سخت نکتہ چینی کی ہے۔ انداز بیان بالکل نرالا ہے ؎

میں بھی حاضر تھا وہاں ضبط سخن کر نہ سکا　　حق سے جب حضرت ملا کو ملا حکم بہشت
عرض کی میں نے الٰہی مری تقصیر معاف　　خوش نہ آئینگے اسے حور و شراب لب کشت
نہیں فردوس مقام جدل و قال و اقوال　　بحث و تکرار اس اللہ کے بندے کی سرشت
ہے بد آموزیٔ اقوام و ملل کام اس کا　　اور جنت میں نہ مسجد، نہ کلیسا، نہ کنشت

ان ظاہر پرست ملاؤں کی روح حقیقت کے نور سے تہی ہے۔ ان کی اذان میں کوئی کشش کوئی

جذب نہیں۔ سجدوں میں ذوق و شوق نہیں۔ اور دلوں میں خلوص کی تابندگی نہیں۔ ان تمام کمزوریوں کا سرچشمہ یہ ہے کہ ان میں جذبِ اندروں باقی نہیں رہا۔ اُن کے دل کے سوتے صداقت سے خشک ہو چکے ہیں۔ "ضربِ کلیم" میں ملائے حرم کے عنوان سے ایک جگہ لکھتے ہیں ؎

عجب نہیں کہ خدا تک تری رسائی ہو　　　تری نگاہ سے ہے پوشیدہ آدمی کا مقام

تری نماز میں باقی جلال ہے نہ جمال　　　تری اذاں میں نہیں ہے مری سحر کا پیام

اقبالؔ مذہب کی ظاہری نمائش سے بیزار ہے وہ گفتار اور کردار میں ہم آہنگی دیکھنا چاہتا ہے۔ وہ فلسفی سے اس لئے نفرت کرتا ہے کیونکہ اس کا دل مردہ ہے۔ صوفی کے اس لئے خلاف ہے کیونکہ اس میں صرف مستیٔ احوال ہے ملا کو اس لئے برا کہتا ہے کیونکہ اس کے یہاں صرف وعظ و نصیحت کی گرما گرمی ہے اس کے یہاں خیر اور نظر میں فساد ہے۔ شاعر کی نواؤں میں صرف مستی ہے زندگی اور سچائی نہیں، اس کی ترنگ میں نشہ ہے جو انسان کو عالم خود فراموشی میں پہونچا دیتا ہے۔ حیات اور عمل کا پیغامبر اقبالؔ اسی لئے ان سب سے کنارہ کش ہے کہ وہ انسان کی قوت ارادی کو خواب آور نشہ کے ذریعہ سلا دیتی ہیں۔ ان میں حرکت اور اضطراب کی بجائے جمود اور تعطل ہے۔ سرگرمی کی بجائے سرمستی ہے۔ بیداری کی بجائے خواب ہے اقبالؔ ان سب سے منہ موڑ کر اور ناامید ہو کر اک مردِ مجاہد کا متلاشی ہے۔ جو ایک قلبِ تپاں، ایک چشمِ بینا، ایک خلیلی روح، ایک کلیمی نظر رکھتا ہو، "ضربِ کلیم" میں اس نے خود کہا ہے ؎

صوفی کی طریقت میں فقط مستیٔ احوال　　　ملا کی شریعت میں فقط مستیٔ گفتار

شاعر کی نوا مردہ و افسردہ و بے ذوق　　　افکار میں سرمست نہ خوابیدہ نہ بیدار

وہ مردِ مجاہد نظر آتا نہیں مجھ کو　　　ہو جس کی رگ و پے میں فقط مستیٔ کردار

اقبال زندگی کو ایک مسلسل حرکت سمجھتے ہیں جس میں سکون و ثبات نہیں۔ زمانہ ایک قسم کی دائمی گردش ہے۔ موت انسانی زندگی کا خاتمہ نہیں کر دیتی بلکہ یہ صرف ایک منزل ہے۔ حقیقی زندگی موت کے بعد شروع ہوتی ہے اور روح کا ارتقا برابر جاری رہتا ہے اسے ایک جوئے رواں سے تعبیر کر سکتے ہیں جو ازل سے ابد تک جاری رہنے والی ہے۔ زندگی کا دھارا ہمیشہ گردش میں رہتا ہے اور زمانہ اس کے بہاؤ

کے ساتھ چلتا رہتا ہے۔ زندگی اور موت اس کے دو نشان ہیں لیکن اس سے اس کا بند ٹوٹتا نہیں اور نہ اس میں سکون پیدا ہوتا ہے۔ تموج کی لہریں اسے ہمیشہ تازہ دم رکھتی ہیں اور اس کی روانی بغیر کسی رکاوٹ کے جاری رہتی ہے۔ اقبالؔ نے اسی تسلسل کے متعلق ایک جگہ بڑے بلیغ انداز میں اشارہ کیا ہے ؎

عروجِ آدمِ خاکی سے انجم سہمے جاتے ہیں — کہ یہ ٹوٹا ہوا تارہ مہ کامل نہ بن جائے

اس زندگی کے لئے اقبال انقلاب کو لازمی و ابدی سمجھتے ہیں ؎

جس میں نہ ہو انقلاب موت ہے وہ زندگی — روحِ امم کی حیات کشمکشِ انقلاب

برگساںؔ کا تخلیقی ارتقا کا نظریہ اقبال کے خیالات سے بہت قریب ہے۔ اس کے نزدیک تغیر و انقلاب کائنات کی بنیادی حقیقت ہے۔ حیات ایک مستقل اور مسلسل تخلیق ہے جو بعض مخصوص قوانین اور نوامیس کی پابند ہے۔ برگساںؔ زمانہ کو ایک استمرار یا دوران سے تعبیر کرتا ہے جو دائمی حرکت میں ہے۔ تغیرات کی ایک لڑی ہماری زندگی میں موجود ہے۔ زندگی ایک تخلیقی تحریک ہے جو ہر چیز کو ارتقائی رنگ دیدیتی اس کی حقیقت کو سمجھنے کے لئے عقل سے زیادہ وجدان کی ضرورت ہے کیونکہ علم کا حقیقی سرچشمہ وہی ہے۔ اسی سے نشو و نما کا سلسلہ قائم رہتا ہے اور زندگی بڑھتی اور پھیلتی رہتی ہے۔ اقبالؔ نے اسی حرکت دوام کے متعلق ایک دوسری جگہ یوں اشارہ کیا ہے ؎

سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی — فقط ذوقِ پرواز ہے زندگی

سفر زندگی کے لئے برگ و ساز — سفر ہے حقیقت حضر ہے مجاز

سخت کوشی زندگی کا اولین اصول ہے اس سے زندگی کی تزئین و آرائش ہو سکتی ہے ؎

ہے شباب اپنے لہو کی آگ میں جلنے کا نام — سخت کوشی سے ہے تلخِ زندگانی انگبیں

"ساقی نامہ" بالِ جبریل کی بڑی مشہور نظموں میں سے ہے۔ اس میں شروع میں اقبالؔ نے بہار کا نقشہ کھینچا ہے جو ادبی مصوری کا بہترین نمونہ ہے۔ منظر کشی کا ابتدائی انداز جو "بانگِ درا" میں نظر آتا ہے اور جو "پیامِ مشرق" میں اپنے شباب کو پہونچا۔ "بالِ جبریل" میں اور زیادہ حسین اور دلکش ہو کر سامنے آگیا ہے۔ چند اشعار ملاحظہ کیجئے ؎

ہوا خیمہ زن کاروان بہار  ارم بن گیا دامن کوہسار
گل و نرگس و سوسن و نسترن  شہید ازل لالہ خونیں کفن
جہاں چھپ گیا پردۂ رنگ میں  لہو کی ہے گردش رگ سنگ میں
فضا نیلی نیلی ہوا میں سرور  ٹھہرتے نہیں آشیاں میں طیور
وہ جوئے کہستاں اُچکتی ہوئی  اٹکتی لچکتی، سرکتی ہوئی!
اچھلتی، پھسلتی، سنبھلتی ہوئی  بڑے پیچ کھا کر نکلتی ہوئی
رکے جب تو سل چیر دیتی ہے یہ  پہاڑوں کے دل چیر دیتی ہے یہ

ڈاکٹر اقبال مغربی تہذیب کے بڑے اچھے مبصر ہیں عموماً جو لوگ اس پر تبصرہ کرتے ہیں ان کے یہاں تعصبات زیادہ کام کرتے ہیں۔ اس لئے وہ گہری تنقید کا حق ادا نہیں کرسکتے اور اساسی حقائق تک ان کی نگاہ نہیں پہونچتی۔ قیام یورپ کے زمانہ میں اقبال نے یورپی تہذیب کا اچھی طرح مطالعہ کیا اور چونکہ انھوں نے خود اسے برتا تھا اس لئے ان کی نظر میں اس کی تمام کمزوریاں نمایاں ہوگئیں۔ انھوں نے خود کہا ہے ؎

عذاب دانش حاضر سے باخبر ہوں میں  کہ میں اس آگ میں ڈالا گیا ہوں مثل خلیل

وہ اس تہذیب کی مادیت سے بیزار ہیں ان کا خیال ہے کہ جس تہذیب کی سرشت میں مادّی عناصر ہوں گے وہ کبھی ہماری زندگی میں توازن اور ہم آہنگی نہیں پیدا کرسکتی۔ انھیں مغربی تہذیب پر سب سے بڑا اعتراض یہی ہے کہ اس میں صرف "عقل فسوں پیشہ" پر زور دیا گیا ہے۔ دماغی نشو و نما کے پہلو بہ پہلو وہ دل کی تربیت پر بھی زور دیتے ہیں زندگی کی اعلیٰ اقدار اور مقاصد کا تعین صرف اسی صورت میں ممکن ہے۔ اس تہذیب کی ظاہری چمک دمک میں اقبال کو دل کی موت کے سامان نظر آتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اس تہذیب نے جس معاشرتی نظام کی بنا ڈالی ہے اس میں بے ربطی، انتشار اور اضطراب کے سوا اور کچھ نہیں ؎

لبالب شیشۂ تہذیب حاضر ہے مئے لا سے  مگر ساقی کے ہاتھوں میں نہیں پیمانۂ الا

"ضرب کلیم" میں مغربی تہذیب کے متعلق لکھتے ہیں ؎

فساد قلب و نظر ہے فرنگ کی تہذیب ۔۔۔ کہ روح اس میں مدنیت کی رہ سکی نہ عفیف
رہے نہ روح میں پاکیزگی تو ہے ناپید ۔۔۔ ضمیر پاک و خیال بلند و ذوق لطیف

وہ اس تہذیب سے پیدا شدہ نظام معاشرت کی بھی دھجیاں اڑا دینا چاہتے ہیں کیونکہ اس نے انسانیت کے ارتقا میں رکاوٹیں ڈال دی ہیں۔ علم و ہنر کی روشنی کے باوجود یورپ میں زندگی کا شعلہ سرد پڑا ہوا ہے دماغ روشن و براق ہیں مگر دل تیرہ و تار، زبانوں پر آزادی اور مساوات کے نغمے ہیں۔ مگر ہر طرف فرنگی مدنیت نے نظام زندگی کو درہم برہم کر رکھا ہے اس انتشار اور بدنظمی کی وجہ یہ ہے کہ اس تہذیب کے پیچھے کوئی زبردست اخلاقی و روحانی طاقت نہیں ہے جو اعتدال کا راستہ پیدا کر کے قلب و نظر میں ہم آہنگی اور مطابقت قائم کرے۔ وہاں کوئی ایک نصب العین نہیں جس سے افراد کی زندگی میں نظم و ضبط پیدا ہو۔ ہر ایک کی راہ الگ ہے۔ بلند تر انسانیت کا کوئی نظریہ ان کے سامنے نہیں جس کے حصول کی طرف تمام افراد کی کوششیں مرکوز ہوں۔ ان کے افعال کو پرکھنے کے لئے کوئی کسوٹی نہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ اجتماعی زندگی کی تمام قوتیں تعمیر کی بجائے تخریب میں مصروف ہیں اور کسی نتیجہ پر پہنچ ہونے کی بجائے لہو لعب پر صرف کی جا رہی ہیں۔ "بال جبرئیل" میں اقبال نے کہا ہے ؎

یورپ میں بہت روشنی علم و ہنر ہے ۔۔۔ حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیواں ہے یہ ظلمات
یہ علم یہ حکمت، یہ تدبر، یہ حکومت ۔۔۔ پیتے ہیں لہو دیتے ہیں تعلیم مساوات
بیکاری و عریانی و مے خواری و افلاس ۔۔۔ کیا کم ہیں فرنگی مدنیت کے فتوحات
ہے دل کے لئے موت مشینوں کی حکومت ۔۔۔ احساس مروت کو کچل دیتے ہیں آلات

"عہد حاضر کے انسان" کے متعلق "ضرب کلیم" میں چند بہت بلند اشعار کہے ہیں ؎

"عقل ناپید و خودی گردش صورت نار" ۔۔۔ عقل کو تابع فرمان و نظر کر نہ سکا
ڈھونڈنے والا ستاروں کی گذرگاہوں کا ۔۔۔ اپنے افکار کی دنیا میں سفر کر نہ سکا
اپنی حکمت کے خم و پیچ میں الجھا ایسا ۔۔۔ آج تک فیصلۂ نفع و ضرر کر نہ سکا
جس نے سورج کی شعاعوں کو گرفتار کیا ۔۔۔ زندگی کی شب تاریک سحر کر نہ سکا

"آذرنگ زدہ" کے عنوان سے ایک نظم میں تنقید کا پیرایہ بالکل مختلف ہے ؂

تری نگاہ میں ثابت نہیں خدا کا وجود　　　مری نگاہ میں ثابت نہیں وجود ترا

وجود کیا ہے فقط جوہرِ خودی کی نمود　　　کر اپنی فکر کہ جوہر ہے بے نمود ترا　(ضربِ کلیم)

اقبال موجودہ تہذیب کے اس خیال کو بھی ناپسند کرتے ہیں کہ مذہب اور سیاست دو جداگانہ چیزیں ہیں۔ اس سلسلہ میں وہ اسلامی نظریۂ سیاست کے مؤید ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ سیاست کو سیدھے راستہ پر رکھنے کے لئے مذہب کی باگ ڈور ضروری ہے۔ مذہبی اور اخلاقی قیود انسانی افعال کو انتہا پسندی اور بے جا تشدد کی طرف مائل ہونے سے بچائے رکھتی ہیں سیاست قوت کے اعتدال اور تنظیم کا نام ہے لیکن اگر اسے بے لگام چھوڑ دیا جائے تو وہ بازیگری ہو جاتی ہے اور اقتدار و غلبہ کی خواہش سے مجبور ہو کر انسان بہت سی ایسی حرکات کر گزرتا ہے جو کسی طرح بھی جائز و محمود نہیں کی جا سکتیں۔ ہر نظام سیاست کو اجتماعی زندگی کی ایک مضبوط قوت بنانے کے لئے ایسی پابندیاں ضروری ہیں ورنہ یہی حالت چنگیزیت میں بدل جائے گی موجودہ 'لادین نظریۂ سیاست' میں اقبال مستقبل کی تاریک تصویر کو صاف دیکھ رہے ہیں اور اسی لئے انھوں نے واضح طور سے کہا ہے ؂

جلالِ پادشاہی ہو کہ جمہوری تماشا ہو　　　جدا ہو دیں سیاست سے تو رہ جاتی ہے چنگیزی

موجودہ سیاست لادین کے متعلق کہتے ہیں ؂

مری نگاہ میں ہے یہ سیاستِ لادیں　　　کنیزِ اہرمن و دوں نہاد و مردہ ضمیر

ہوئی ہے ترکِ کلیسا سے حاکمِ آزاد　　　فرنگیوں کی سیاست ہے دیوِ بے زنجیر

"دین و سیاست" کے عنوان سے ایک نظم میں اقبال نے اسلامی اور مسیحی نظریۂ سیاست پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے موجودہ نظریہ پر کاری ضرب لگائی ہے اور دین و سیاست کی دوئی کو "چشمِ تہذیبِ حاضر کی نابصری" سے تعبیر کیا ہے۔ اگر ان دونوں عنصروں کو علیحدہ کر دیا جائے تو نتیجہ تباہی کی صورت میں نمایاں ہوگا۔ اقبال تہذیبِ حاضر کے شیدائی کو اسلامی نظریہ کی طرف متوجہ کرتے ہیں جس نے ان دونوں عناصر کو ملا کر ایک بہترین امتزاج پیدا کیا ہے ؂

کلیسا کی بنیاد رہبانیت تھی | سماتی کہاں اس فقیری میں میری
خصومت تھی سلطانی و راہبی میں | کہ وہ سربلندی ہے یہ سربزیری
سیاست نے مذہب سے پیچھا چھڑایا | چلی کچھ نہ پیر کلیسا کی پیری
دوئی ملک و دیں کے لئے نامرادی | دوئی چشم تہذیب کی نابصیری
یہ اعجاز ہے ایک صحرا نشیں کا | بشیری ہے آئینہ دار نذیری (بال جبرئیل)

اقبالؔ ہندی مکتب سے بہت مایوس ہیں۔ موجودہ نظام تعلیم نے جو ہمارے اسکولوں اور کالجوں میں رائج ہے غیر شعوری طور سے پورے نظام زندگی کو جامد، پرسکون اور بے روح بنا دیا ہے۔ زندگی میں کوئی وسعت نہیں رہی۔ دماغوں سے جدت اور قوت تخلیق کا مادہ ختم ہوگیا۔ اور انفرادی زندگی کی تمام ابھرنے والی قوتیں کمزور ہو کر رہ گئیں۔ ایسے ماحول میں مفکر اور جدت پسند شاعر اور ادیب کیونکر پیدا ہو سکتے ہیں؟ اور اقبال کا پیغام اس فضا کے لئے کیسے سازگار ہو سکتا ہے۔ اقبال جن بلندیوں پر پرواز کرتے ہیں اور جہاں وہ دوسروں کو بھی لے جانا چاہتے ہیں اس کا ادراک ہندی مکتب کے ان ممولوں کی نظر کہاں تک کر سکتی ہے؟ وہ اس کی نواؤں کی تاب کہاں لا سکتے ہیں؟ احساس ذات اور شعور نفس کا یہاں کیا گزر؟ اور خودی کی نشوونما کے مقالات کس طرح ایسے مکتب کے ساتھ مطابقت پیدا کر سکتے ہیں ؎

اقبال یہاں نام نہ لے علم خودی کا | موزوں نہیں مکتب کے لئے ایسے مقالات
بہتر ہے کہ بے چارے ممولوں کی نظر سے | پوشیدہ رہیں باز کے احوال و مقامات

اقبال موجودہ نظام تعلیم کے خلاف اپنی زہر فشانی سے تھکتے نہیں کیونکہ وہ دیکھ رہے ہیں کہ اس نے کس طرح سے پوری قوم کی زندگی کو تباہ کر دیا ہے اور ان کی تمام اعلیٰ صلاحیتوں کو بیکار بنا دیا ہے۔ اس نوع کی تعلیم نے نوجوانوں کی شخصیت کو مسخ کر دیا ہے اور ان کی زندگی کے آئندہ تمام امکانات خواب ہو کر رہ گئے ہیں۔ اعلیٰ مقاصد کے حصول کا جذبہ جو صحیح تعلیم کا لازمی نتیجہ ہوا کرتا ہے۔ فکر معاش نے مردہ کر دیا ہے۔ وہ اس ذہنی اُپج، تیزیٔ ادراک اور جوش وجدان سے محروم ہو گئے ہیں۔ جن کی بدولت وہ اپنی فطرت کی پوری بلندی تک پہونچ سکتے ہیں اور جس سے ان کی شخصیت کا پورا خاکہ تیار ہوتا ہے

اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کے نظام تعلیم ان کی تاریخی روایات، قومی نفسیات اور روحانی ضروریات کو پس پشت ڈالدیا گیا ہے اور ان کے نرم و نازک دماغوں کو ایک غیر مانوس اور غیر طبعی سانچہ میں ڈھالنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اعتماد، یقین اور وثوق کے بلند جذبات جو کامیابی کے لئے لابدی ہیں ان کے دماغوں سے محو ہو گئے ہیں۔ زندگی میں کوئی سوز حرارت اور گرمی نہیں اور سخت کوشی کی جگہ عیش پسندی کا دور دورہ ہے ؂

عصر حاضر ملک الموت ہے تیرا جس نے
قبض کی روح تری دے کے تجھے فکر معاش

دل لرزتا ہے حریفانہ کشاکش سے ترا
زندگی موت ہے کھو دیتی ہے جب ذوق خراش

اس جنوں سے تجھے تعلیم نے بیگانہ کیا
جو یہ کہتا تھا خرد سے کہ بہانے نہ تراش

فیض فطرت نے تجھے دیدۂ شاہیں بخشا
جس میں رکھدی ہے غلامی نے نگاہ خفاش

مدرسے نے تری آنکھوں سے چھپایا جن کو
خلوت کوہ و بیاباں میں وہ اسرار ہیں فاش

ان مکتب سے نکلے ہوئے طالب علموں کی حالت یہ ہے ؂

یہ بتانِ عصر حاضر کہ بنے ہیں مدرسے میں
نہ ادائے کافرانہ! نہ تراش آذرانہ!

اقبالؔ کو ان کی حالت پر سخت افسوس ہے، ایک نوجوان کو مخاطب کر کے کہتے ہیں ؂

ترے صوفے ہیں افرنگی ترے قالیں ہیں ایرانی
لہو مجھ کو رلاتی ہے جوانوں کی تن آسانی

امارت کیا شکوہ خسروی بھی ہو تو کیا حاصل
نہ زور حیدری تجھ میں نہ استغنائے سلمانی

نہ ڈھونڈ اس چیز کو تہذیب حاضر کی تجلی میں
کہ پایا میں نے استغنا میں معراج مسلمانی

ان کے لئے اقبالؔ کی دعا یہ ہے ؂

خدا تجھے کسی طوفاں سے آشنا کر دے
کہ تیرے بحر کی موجوں میں اضطراب نہیں

تجھے کتاب سے ممکن نہیں فراغ کہ تو
کتاب خواں ہے مگر صاحب کتاب نہیں

اور اس کا پیام یہ ؂

جوانوں کو مری آہ سحر دے
پھر ان شاہین بچوں کو بال و پر دے

خدایا آرزو میری یہی ہے  مرا نورِ بصیرت عام کر دے

"فرمانِ خدا" کے عنوان سے ایک نظم میں اقبال نے مزدوروں کی حمایت میں بڑے سہانے گیت گائے ہیں اور بدلتے ہوئے حالات کو سامنے رکھ کر مزدور کے مستقبل کا تابناک چہرہ دکھایا ہے وہ اب "پیرانِ کلیسا" کے استبداد کو ٹھکرا کر سلطانیٔ جمہور کا جھنڈا نصب کر دینا چاہتا ہے۔ اور قیصریت کے اس طلسم زار میں اپنی پرشوکت آواز بلند کر کے مزدور کو دلاسا دیتا ہے۔ اسے غریبوں کے ساتھ اتنی ہی ہمدردی ہے جتنی کسی بڑے اشتراکی کو ہو سکتی ہے۔ وہ ان کے لہو میں یقین اور اعتماد کا سوز پیدا کرنا چاہتا ہے تاکہ وہ اپنی ہستی کا ادراک کر سکیں اور اپنے آپ کو اونچا ہوتے دیکھیں ؎

اُٹھو مری دنیا کے غریبوں کو جگا دو  کاخِ امرا کے در و دیوار ہلا دو
گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے  کنجشکِ فرومایہ کو شاہیں سے لڑا دو
سلطانیٔ جمہور کا آتا ہے زمانہ  جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹا دو
جس کھیت سے دہقاں کو میسر نہیں روزی  اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو
کیوں خالق و مخلوق میں حائل رہیں پردے  پیرانِ کلیسا کو کلیسا سے اُٹھا دو
میں ناخوش و بیزار ہوں مرمر کی سلوں سے  میرے لئے مٹی کا حرم اور بنا دو (بالِ جبریل)

اقبال کی نظم "شعاعِ امید" میں ہمیں ایک بار پھر "ترانۂ ہندی" اور "شوالہ" کے نوجوان کی تصویر نظر آتی ہے جس میں وہ جوش اور گرمی تو نہیں جو اس زمانہ شاعری کے ساتھ مخصوص ہے البتہ پختگی سلاست اور ریاض کا رنگ ٹپکتا ہے جس سے ایک کہنہ مشق شاعر اور محبِ وطن کا نقشہ کھنچ جاتا ہے جس احساس نے اقبال سے "بانگِ درا" کی وہ نظمیں کہلوائی تھیں وہ اب بھی باقی ہے، البتہ ذہنی نشو و نما کے ساتھ ساتھ خیالات میں بھی تدریجی ارتقاء ہوتا گیا پہلے اقبال وطن کے لئے بے تاب تھا اور وطن ہی ہیں اس کے لئے سب کچھ تھا۔ حبِ وطن کا جذبہ اب بھی باقی ہے بلکہ زیادہ پختہ ہو گیا ہے۔ مگر پہلے وطنیت مقصود بالذات تھی۔ اب بین الاقوامیت کعبۂ مقصود ہے جس میں حبِ وطن منطقی طور سے شامل ہے کیونکہ کل میں جزو ہمیشہ شامل ہوتا ہے پہلے وہ وطن کی محبت میں سرشار تھا اور اسے تمام فضا میں یہی سرزمین نظر آتی

تھی۔ اب بھی اس کا دل مسرت سے لبریز ہے۔ اب اس کی نگاہ زیادہ وسیع ہو گئی ہے پہلے اس نے جغرافیائی حدبندیوں میں اسے محصور کر دیا تھا۔ مگر اب اس نے خود یہ خبریں مٹا ڈالی ہیں اور ان کی بنیاد تاریخی واقعات اور طبعی حالات پر رکھی ہے لیکن اس کے بین الاقوامی نغموں پر کسی محدود ذہنیت کا پابند ہونے کا الزام لگانا سراسر ظلم ہے جس کے لئے کوئی جواز نہیں پیش کیا جا سکتا بھارت ماتا کے وسیع میدانوں، لمبے لمبے دریاؤں، زرخیز وادیوں، سورج کی تابناک شعاعوں، اونچے پہاڑوں اور حسین منظروں کو دیکھ کر اس کے دل میں اب بھی کیف و سرور کی موجیں اٹھتی ہیں۔ اس کی تاریخی روایات پر اب بھی فدا ہے اس خاک سے جو سپوت اٹھے ہیں اور جن کے علم و فضل کے کارناموں نے شہرت دوام حاصل کی ہے ان کیلئے اس کے دل میں اوروں سے زیادہ احترام اور عظمت موجود ہے اس کا سینماب بھی اپنے وطن کا نام سن کر پھول جاتا ہے اور وہ اُس کی سربلندی، یکجہتی اور قوت کا دل سے متمنی ہے

اک شوخ کرن، شوخ مثال نگہ حور — آرام سے فارغ صفت جوہر سیماب
بولی کہ مجھے رخصت تنویر عطا ہو — جب تک نہ ہو مشرق کا ہر اک ذرہ جہانتاب
چھوڑوں گی میں ہند کی تاریک فضا کو — جبتک نہ اٹھیں خواب سے مردان گراں خواب
خاور کی امیدوں کا یہی خاک ہے مرکز — اقبال کے اشکوں سے یہی خاک ہے سیراب
اس خاک سے اٹھے ہیں وہ غواص معانی — جن کیلئے ہر بحر پُر آشوب ہے پایاب
جس ساز کے نغموں سے حرارت تھی دلوں میں — محفل کا وہی ساز ہے بیگانۂ مضراب
بت خانہ کے دروازہ پہ سوتا ہے برہمن — تقدیر کو روتا ہے مسلماں تہ محراب

اس پُر شوکت نظم کا ہر شعر اقبال کے جذبات کا آئینہ دار ہے جس سے اس کے قلب کی وسعت اور فکر کی گہرائی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ نام نہاد قوم پرستوں کی نگاہ میں اقبال کے حجازی نغموں میں ہندی کے لئے کوئی گنجائش نہیں اور اس کا دل حب وطن کے جذبات سے خالی ہے۔ مگر جاننے والے جانتے ہیں کہ حقیقت کیا ہے اور اقبال کے جذبات میں خلوص کی تابندگی کہاں تک نمایاں ہے

اقبال نے اپنے آئیڈیل مسلمان کا جو تصور پیش کیا ہے، اس سے ان کی تعلیمات کا خاکہ ذہن

میں آجاتا ہے وہ عام انسانوں سے بلند ضرور ہے مگر مافوق الفطرت نہیں۔ اس کے کردار میں وہ تمام خوبیاں پائی جائیں گی جو زندگی کے لوازمات میں سے ہیں۔ وہ اپنی سرشت میں یگانہ ہوگا اور اس کا کردار تمام انسانوں کے لئے نمونہ کا کام دے گا۔ ایمان، خودی، عمل، محنت کوشی اور عالمگیر اخوت کے اصول پر اس کی تمام زندگی کا دارومدار ہوگا۔ اقبال کا یہ مردِ مومن نطشے کے "فوق البشر" سے مختلف ہوگا۔ نطشے نے اپنے "فوق البشر" کا ان الفاظ میں خاکہ کھینچا ہے:۔

"زمانہ آئندہ کا یہ مرد میدان جو مستقبل بعید میں ظاہر ہوگا اور زندگی کا کامل مظہر ہوگا، ہمیں موجودہ نصب العین اور اس کے نتائج سے آزادی دلائے گا اور اُن قوتوں کو فنا کرنے والا ہوگا جو زندگی کے خلاف مصروفِ عمل ہیں وہ اپنے ساتھ ایک انقلاب عظیم لائے گا جس کی بدولت دنیا میں حیرت انگیز تبدیلیاں واقع ہوں گی جو ہماری قوت ارادی کو آزادی عطا کرے گا اور کائنات کو اس کے صحیح مقام پر قائم کرے گا۔ بنی نوع آدم کے اندر بہترین تمنائیں پیدا کرے گا۔ وہ مسیحیت کا مخالف اور تباہ کرنے والا ہوگا اور کائنات کی حقیقت کو ظاہر کرے گا۔ الغرض یہ فوق البشر جو غیر معمولی قوتوں کا مالک ہوگا۔ ایک دن دنیا میں ظاہر ہو کر رہیگا"

اقبال اور نطشے دونوں کے نزدیک یہ مادی دنیا خودی کی جدوجہد کے لئے ایک وسیع میدان ہے۔ وہ دونوں مسیحی فلسفہ اخلاق کے سخت مخالف ہیں کیونکہ یہ فلسفہ خودی کو کمزور کر دیتا ہے اور رہبانیت کی تعلیم دے کر تمام خداداد صلاحیتوں کو برباد کر دیتا ہے۔ اقبال بھی نطشے کی طرح مظہر قوت کا دلدادہ ہے اس کے نزدیک کمزوروں کو دنیا میں رہنے کا کوئی حق حاصل نہیں۔ وہ جب کبھی اور جہاں کہیں قوت دیکھتا ہے اس کا دل مسرت سے لبریز ہو جاتا ہے۔ وہ "خواہش اقتدار" کو کائنات کی بنیادی حقیقت سمجھتا ہے۔ اور اسی لئے اس کا پیام زندگی اور قوت کا حامل ہے۔

اقبال کے "مردِ مومن" کے مزاج میں سختی اور نرمی دونوں کا امتزاج موجود ہے۔ اس کے ہاں جلال بھی ہے جمال بھی، توانائی بھی اور حسن بھی۔ لیکن نطشے کا فوق البشر، اگر وہ کبھی پردۂ کائنات پر ظاہر ہو گیا تو یقیناً ظالم اور سنگدل ہوگا اقبال کے "انسان کامل" کے سامنے خدا کی ذات موجود ہے اور چونکہ وہ غیر محدود

ہے۔ اس لئے اس کی ترقی کے امکانات بھی ہر قسم کی پابندیوں سے آزاد ہیں نطشے کا "فوق البشر" اپنی ذات میں محدود ہے۔ اس کے سامنے کوئی مطمع نظر نہیں چونکہ وہ خدا کے وجود کا قائل نہیں، اس لئے اس کی کوششوں کا میدان بہت تنگ ہے۔ اقبال کے مرد مومن کے تصور میں عبدالکریم جیلی کے خیالات کی جھلک نظر آتی ہے "ضرب کلیم" میں انھوں نے مرد مومن کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچا ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہر لحظہ ہے مومن کی نئی شان نئی آن | گفتار میں کردار میں اللہ کی برہان |
| قہاری و جباری و قدوسی و جبروت | یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلمان |
| ہمسایۂ جبریل امیں بندۂ خاکی | ہے اس کا نشیمن نہ بخارا نہ بدخشان |
| یہ راز کسی کو نہیں معلوم کہ مومن | قاری نظر آتا ہے حقیقت میں ہے قرآن |
| قدرت کے مقاصد کا عیار اس کے ارادے | دنیا میں بھی میزان قیامت میں بھی میزان |
| جس سے جگر لالہ میں ٹھنڈک ہو وہ شبنم | دریاؤں کے دل جس سے دہل جائیں وہ طوفان |
| فطرت کا سرود ازلی اس کے شب و روز | آہنگ میں یکتا صفت سورۂ رحمان |

"مدنیت اسلام" کے عنوان سے ایک نظم میں اس نقش کو یوں پیش کیا ہے ؎

| | |
|---|---|
| بتاؤں تجھ کو مسلماں کی زندگی کیا ہے | یہ ہے نہایت اندیشہ و کمال جنون |
| طلوع ہے صفت آفتاب اس کا غروب | یگانہ اور مثال زمانہ گونا گوں |
| حقائق ابدی پر اساس ہے اس کی | یہ زندگی ہے نہیں ہے طلسم افلاطوں |
| عناصر اس کے ہیں روح القدس کا ذوق جمال | عجم کا حسن طبیعت عرب کا سوز دروں |

"ضرب کلیم" میں اقبال نے آرٹ کے نظریہ کو بھی پیش کیا ہے وہ آرٹ برائے آرٹ کے نظریہ کو پسند نہیں کرتے۔ ان کا خیال ہے کہ جو ادب محض جمالیاتی ذوق کی تسکین کرے، وہ ہماری زندگی کی قوت محرکہ نہیں بن سکتا۔ اس میں شک نہیں کہ ادب دماغی کیف کے لئے ضروری ہے۔ اور اس میں اس ضرورت کو پورا کرنے کا سامان موجود ہونا چاہیئے لیکن جو ادب محض رنگ و بو کا مجموعہ ہو اور محض دماغی تعیش کا سامان مہیا کرے وہ ہمیں "ذوق عمل" اور "ذوق تپش" سے محروم کر دیتا ہے جو اصل روح حیات ہیں۔ جن نغموں

میں مستی کے ساتھ چستی نہ ہو وہ ہماری زندگی کو تقویت پہونچانے کی بجائے اسے کمزور کر دیتے ہیں اقبال اسی لئے حافظ کے مخالف ہیں۔ کیونکہ حافظ کی غزلیں پڑھ کر عموماً نوجوان کاہلی عیش اور بے راہ روی کے شکار ہو جاتے ہیں اور حقیقت کی شاہراہ سے ہٹ کر مجاز کی گلی میں ہو لیتے ہیں۔ جس سے ان کی زندگی کے سرچشمے خشک ہو جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ عالمگیر کے زمانہ میں "دیوان حافظ" کے مطالعہ کی ممانعت کر دی گئی تھی اقبال ایسا ادب چاہتے ہیں جو نوجوانوں میں تازگی اور تنومندی پیدا کرے انھیں زندگی اور عمل کے لئے اکسائے اور ان کی مخفی قوتوں کو بروئے کار لائے ان کے نزدیک آرٹ میں جمال اور جلال دونوں کا امتزاج موجود ہونا چاہئے اور ان دونوں میں سے کسی ایک کی کمی ہمارے مقصد کو پورا کرنے سے قاصر ہے۔

دلبری بے قاہری جادوگری است  دلبری با قاہری پیغمبری است

انھوں نے ایک جگہ نہایت صاف الفاظ میں اپنے مفہوم کو واضح کیا ہے لکھتے ہیں ۔

"بلند ترین آرٹ وہ ہے جو ہمارے اندر قوت ارادی کو بیدار کر دے۔ تاکہ ہم زندگی کی مشکلات کا کامیابی کے ساتھ مقابلہ کر سکیں۔ وہ تمام علوم و فنون جو خواب آور ہیں۔ جو ہمیں ان حقائق گرد و پیش سے غافل کر دیں جن کے حصول پر زندگی کا انحصار ہے وہ در اصل بربادی اور موت کا پیغام ہیں۔ آرٹ وہ ہے جو ہمارے اندر بیداری کی قوت پھونکے نہ کہ وہ جو ہم پر حالت سکر طاری کر دے جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ آرٹ کا منتہائے مقصود خود آرٹ ہے وہ نا دانستہ طور پر ہمیں گمراہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہمارے لئے ازبس ضروری ہے کہ ہم ایسے نادان دوستوں سے ہوشیار رہیں۔"

خود فروزی کہ فرنگ داد مارا  ہمہ آفتاب لیکن اثر ضیا نہ دارد

اسی خیال کو ایک دوسری جگہ یوں بیان کیا ہے ۔

مقصود ہنر سوز حیات ابدی ہے  یہ ایک نفس یا دو نفس مثل شرر کیا
جس سے دل دریا متلاطم نہیں ہوتا  اے قطرۂ نیساں وہ صدف کیا وہ گہر کیا
شاعر کی نوا ہو کہ مغنی کا نفس ہو  جس سے چمن افسردہ ہو وہ باد سحر کیا
بے معجزہ دنیا میں ابھرتی نہیں قومیں  جو ضرب کلیمی نہیں رکھتا وہ ہنر کیا

"ضرب کلیم"

اقبال آرٹ کے حیاتیاتی پہلو پر زور دیتے ہیں اور "آرٹ برائے زندگی" کے نظریہ کے قائل ہیں مگر یہ عجیب اتفاق ہے کہ خود ان کے آرٹ میں حیاتیاتی اور جمالیاتی دونوں عنصر ایک دوسرے سے زیادہ طاقتور اور موثر ہیں۔

"ارمغان حجاز" اقبال کی آخری تصنیف ہے جس میں شاعر نے دریائے خیال کو بڑے سلیقہ کے ساتھ شعر کی لڑیوں میں پرو دیا ہے مگر یہ ایک چابکدست مصور کی مو قلم کے آخری نقش ہیں جن میں پختگی زیادہ اور تابناکی کم ہے اس مجموعہ میں اقبال کا آرٹ ایک حد تک زوال پذیر ہو گیا ہے اور قلم کی ہر جنبش میں تھکن اور بے کیفی کے آثار نمایاں ہیں۔ ہر شاعر اور ادیب کا اشہب قلم ایک خاص بلندی تک پرواز کرتا ہے جس کے بعد اس میں وہ ندرت اور تازگی نہیں رہتی بالکل اسی طرح اقبال کے ہاں جو تازگی تخیل "جاوید نامہ" اور "بال جبریل" میں ہے وہ "ارمغان حجاز" میں بالکل نہیں ہے۔ اس سے یہ مطلب نہیں کہ اقبال کی یہ تصنیف شعر و سخن اور خیالات کا کوئی کم وقعت مجموعہ ہے بلکہ کہنا صرف اس قدر ہے کہ آرٹ کی وہ بلندی جو "بال جبریل" میں ہے "ارمغان حجاز" میں دب کر رہ گئی ہے۔ جہاں تک زندگی کے حقائق کا تعلق ہے اقبال کا ہر شعر اپنی جگہ مستقل چیز ہے اور اس کی اہمیت لازوال ہے "ارمغان حجاز" میں کم وبیش انھیں مضامین کو دہرایا گیا ہے جو ہمیں "بال جبریل" اور "ضرب کلیم" کے صفحات میں نظر آتے ہیں، خودی، فقر و عشق، ملائے حرم، تہذیب حاضر، مکتب، زمانہ حاضر کا مسلمان اور اشتراکیت پر بڑے اچھے خیالات ملتے ہیں اور حالات حاضرہ پر جو تنقیدیں کی ہیں وہ اس زمانہ میں خاص اہمیت رکھتی ہیں جن سے اقبال کی بالغ نظری عمق فکر اور وسعت مشاہدہ کا پتہ چلتا ہے۔

"ارمغان حجاز" میں ہمیں اس بڑے مفکر کے آخری پیغام کے نمونے ملتے ہیں اور اس میں مسلمانوں کی انفرادی اور اجتماعی شخصی اور ملی زندگی کے لئے ایک ایسا نصب العین اور لائحہ عمل موجود ہے جو اُن کی پوری زندگی پر پھیلا ہوا ہے۔ اقبال کا سب سے اہم پیام جسے انھوں نے شروع سے آخر تک مسلمانوں کے سامنے پیش کیا وہ یہی تھا کہ وہ اپنی خودی کو بیدار کریں تاکہ وہ اپنی زندگی میں تبدیلی پیدا کر سکیں اُن کے نزدیک مسلمانوں کے زوال کا سبب یہی ہے کہ وہ خود اپنی ہستی سے ناواقف ہیں اور نہیں جانتے کہ ممکنات زندگی کی کس قدر قوتیں ان کے اندر پوشیدہ ہیں۔ انھیں اگر شعور ذات کا احساس ہو جائے تو وہ روحانی اور اخلاقی مقاصد کے حصول کے لئے جد و جہد میں کامیاب ہو سکتے ہیں چنانچہ کتاب کے

شروع میں اقبال نے مسلمان کو مخاطب کرکے کہا ہے ؎

دل تو داغ نہانے نہ دارد　　تب و تاب مسلمانے نہ دارد
خیابان خودی را دادہ آب　　ازاں دریا کہ طوفانے نہ دارد

آگے چل کر مسلمانوں کی حالت زار پر یوں اظہار خیال کیا ہے ؎

آتی ہے دم صبح ہوا عرش بریں سے　　کھو گیا کس طرح تیرا جوہر ادراک؟
کس طرح ہوا کند ترا نشتر تحقیق　　ہوتے نہیں کیوں تجھ سے ستاروں کے جگر چاک؟
تو ظاہر و باطن کی خلافت کا سزاوار　　کیا شعلہ بھی ہوتا ہے غلام خس و خاشاک؟
مہر و مہ و انجم نہیں محکوم ترے کیوں　　کیوں تیری نگاہوں سے لرزتے نہیں افلاک؟
اب تک ہے گرچہ رواں لہو تیری رگوں میں　　نے گرمیِ افکار، نہ اندیشہ بیباک؟
روشن تو وہ ہوتی ہے، جہاں بیں نہیں ہوتی　　جس آنکھ کے پردوں میں نہیں ہے نگہ پاک؟
باقی نہ رہی تیری آئینہ ضمیری　　اے کشتہ سلطانی و ملائی و پیری؟

مسلمان کی شان تو یہ تھی ؎

حدیث بندہ مومن دل آویز　　جگر پرخوں نفس روشن، نگہ تیز!
میسر ہو اکسے دیدار اُس کا　　کہ ہے وہ رونق محفل کم آمیز!

مگر ملائے حرم نے اسے موجودہ حالت تک پہونچا دیا۔ اسی ملائے حرم کے متعلق اقبال کا خیال ہے

زمن بر صوفی و ملا سلامے　　کہ پیغام خدا گفتند ما را
ولے تاویل شاں در حیرت انداخت　　خدا و جبرئیل و مصطفیٰ را

عقل کی ناتوانی اور عشق کی پختہ کاری کے متعلق ایک رباعی میں کہا ہے ؎

خرد عقل و خرد کی ناتوانی　　نظر دل کی حیات جاودانی
نہیں ہے اس زمانے کی تگ و تاز　　سزاوار حدیث لن ترانی

عصر حاضر کے کمالات ذہنی اور مدارج ترقی کے متعلق بڑے لطیف انداز میں اشارہ کیا ہے ؎

مسلماں فقر و سلطانی بہم کرد　　　ضمیرش باقی و فانی بہم کرد
و لیکن الاماں از عصر حاضر　　　کہ سلطانی با شیطانی بہم کرد

اور مغربی تعلیم اور مکتب کی کور ذوقی تنگ نظری اور محدود مشاہدہ کے متعلق اپنے حکیمانہ انداز بیان میں اس طرح اظہار خیال کیا ہے ؎

تب و تابے کہ باشد جاودانہ　　　سمند زندگی را تازیانہ
بہ فرزنداں بیاموز ایں تب و تاب　　　کتاب و مکتب افسون فسانہ!

اشتراکیت اور اسلام کے موضوع پر بھی بڑے دلپذیر خیالات کا اظہار کیا ہے۔ اقبال کا خیال ہے کہ اگر اسلامی معیشت کے اصول آشکارا ہو گئے تو پھر اشتراکیت کا چراغ بہت جلد گل ہو جائے گا مگر مسلمان ابھی تک الٰہیات کی گتھیاں سلجھانے میں لگے ہوئے ہیں۔ انھوں نے زمانہ کی روش کو ابھی نہیں پہچانا ہے۔ اقبال اسلامی اصول میں موجودہ دنیا کی اقتصادی اور سیاسی پریشانیوں کا علاج دیکھتے ہیں۔

"دختران ملت" کے عنوان سے ایک نظم میں اقبال نے مسلمان لڑکیوں کو جن پر مغربی سحر کا اثر آہستہ آہستہ ہو رہا ہے۔ بڑا روح پرور پیام دیا ہے جس پر عمل کر کے وہ زندگی میں وہ بہت اہم ذمہ داریوں کو پورا کر سکتی ہیں۔ اور ملت اسلامیہ کی واماندہ رگوں میں خون حیات دوڑا سکتی ہیں۔ انھیں مغربی تمدن سے تابانی حاصل کرنے کی ضرورت نہیں۔ اسلام نے ان کے سامنے ایک مکمل پروگرام پیش کر دیا ہے جو ان کی زندگی کے دھارے کو صحیح راہ پر لگا سکتا ہے۔

ضمیر عصر حاضر بے نقاب است　　　کشادش در نمود رنگ و آب است
جہاں تابی ز نور حق بیاموز　　　کہ او با صد تجلی در حجاب است
ز شام ما بروں آور سحر را　　　بہ قرآں باز خواں اہل نظر را
تو میدانی کہ سوز قرأت تو　　　دگرگوں کرد تقدیر عمر را

اسی میں آئندہ نسلوں کی صحیح تربیت کا طریقہ ہے۔ اسی میں ملت کی سربلندی کا راز مضمر ہے!

اقبال کی تصانیف پر جو اظہار خیال ہم نے صفحات ماقبل میں کیا ہے۔ اس پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ شاعر کا تخیل کس طرح مختلف وادیوں میں سے ہوتا ہوا اپنی انتہائی بلندیوں پر پہنچ گیا شروع

میں جس انتہا طبیعت کے نقش "بانگ درا" میں نظر آتے ہیں، وہی جلد اُجاگر ہو کر دوسری تصانیف میں زیادہ رعنائی وزیبائی کے ساتھ نمایاں ہو گئے ہیں۔ خیالات کے مختلف دھارے جو شاعر کے ذہنی نشو ونما اور مختلف معاشرتی، سیاسی اور تمدنی تحریکوں سے اثر پذیر ہوئے ہم آہنگی، ہمواری اور تسلسل کے ساتھ بہتے ہوئے نظر آتے ہیں تخیل کی گہرائی اور پختگی اور انداز بیان کی جدت ہر آنے والی تصنیف میں پہلی تصنیف سے زیادہ قوت کے ساتھ نمایاں ہے۔ مگر زبان کا حسن ہر جگہ اپنی جلوہ ریزی کر رہا ہے۔ اقبال کا سب سے بڑا کمال یہ ہے کہ اس نے فلسفہ اور شعر کو اس طرح سمویا کہ ان کے امتزاج سے ایک ایسی بلند چیز پیدا ہو گئی جو فلسفہ اور شعر دونوں سے فزوں تر ہے خودی۔ فقر اور عمل اقبال کے پیام کا نچوڑ ہے۔ انہی تینوں چیزوں کو انہوں نے رنگارنگ انداز میں پیش کیا ہے جس سے ہر مرتبہ ایک نئی کیفیت کا اظہار ہوتا ہے بعض لوگ کہتے ہیں کہ اقبال نے رومی، نطشے اور برگسان کے خیالات پر اپنے فلسفہ کی بنیادیں اٹھائی ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ وہ ان تینوں فلسفیوں کے خیالات سے بے انتہا متاثر ہوا ہے۔ مگر اس کے فلسفہ کی حسین وادیاں سرزمین حجاز کے دریاؤں کی آبیاری کی ممنون احسان ہیں اور اس کے کشت زار شاعری کی بہار انہی کے فیض سے وابستہ ہے اس کے مضراب کے تاروں میں سے وہی حجازی نغمے نکل رہے ہیں ساغر عجمی سہی مگر بادۂ کہن وہی ہے جس میں کھجور کا افشردہ ملا ہوا ہے۔

بحیثیت ایک آرٹسٹ کے بھی اقبال کا پایہ بہت بلند ہے۔ آرٹ کے بعض بہترین نمونے "بانگ درا" کی نظموں میں ملتے ہیں۔ "اسرار ورموز" اور "پیام مشرق" اور "بال جبریل" میں وہ اور زیادہ جاذب توجہ ہو گئے ہیں۔ شاعر کی قوت فکریہ اور جوش بیان جو اس کی شخصیت کا نمایاں پہلو ہیں اشعار میں صاف نظر آتے ہیں۔ کارلائل کے نظریہ کے مطابق اگر یہ کہنا درست ہے۔ کہ "ہر شخص کی تحریر میں اس کی شخصیت کا رنگ جھلکنا چاہئے" تو اقبال اپنی نظموں میں آسانی کے ساتھ دیکھے جا سکتے ہیں۔ مگر انہیں پہچاننے اور سمجھنے کے لئے خیال اور نظر کے درمیان سے تمام رنگین پردوں کو اٹھا دینا ہوگا اور اس کے لئے گہری بصیرت کی ضرورت ہے۔ ان کے قلم کی ہر جنبش میں لطیف ترنم اور دقیق نکتہ سنجی کے متضاد عناصر کے ساتھ حیات نو کے آثار پائے جاتے ہیں۔ اس میں حرکت اور زندگی ہے تعطل اور سکر نہیں۔ اقبال نے فلسفہ اور شاعری میں خیالات کی جو طرحیں ڈالی ہیں، اور اپنی غیر معمولی فن کارانہ قوت سے کام لیکر جو گلکاریاں کی ہیں انہوں نے شاعر کی شخصیت کو زندۂ جاوید بنا دیا ہے۔

اسلوب احمد صاحب انصاری متعلم مسلم یونیورسٹی علیگڈھ

# اِشتراکیت اور اِشتمالیت

## ۱۹۱۴ء کے بعد

۱۹۱۴ء کے آخر جولائی اور شروع اگست کے دنوں میں جبکہ یورپ کے سفارت خانوں میں دنیا کی قسمت کا فیصلہ ہو رہا تھا۔ تمام ملکوں کے اشتراکی متحد ہو کر امن و آشتی کا نعرہ لگا رہے تھے لیکن سیاست کا پانسہ کچھ اس طرح سے پھینکا گیا کہ بندھے ہوئے جھنڈے لہرانے لگے۔ جنگی نقار خانوں کی آواز سے فضا گونج اٹھی۔ اس وقت لوگوں کی آنکھیں بند تھیں کوئی بھی نہ دیکھ سکا کہ مزدوروں کے ان مظاہرات میں کس درجہ انحطاط موجود ہے۔ "اشتراکی وطن خطرہ میں ہے"، کا نعرہ لگاتے ہوئے ایک علم کے نیچے جمع ہو گئے وہ آخر وقت تک اپنی اپنی حکومتوں کی مدد کرتے رہے۔ مگر جب شکست کے امکانات کے ساتھ ساتھ معاشی اور اقتصادی تباہ کاری نے ان کی حالت کو ابتر کر دیا تو وہ ان تمام حکمرانوں کے مخالف بن گئے جنہیں آخری لمحہ تک جنگ جاری رکھنے میں لطف آتا تھا۔

برطانیہ میں آزاد مزدوروں کی جماعت ابتدا ہی سے جنگ کی مخالف تھی۔ ان کا خیال یہ تھا کہ جنگ سرمایہ دار طاقتوں کی خفیہ سازشوں کا نتیجہ ہے لیکن لیبر پارٹی مسٹر اسکویتھ کی لبرل حکومت کے ہمیشہ حامی رہی اور اس جماعت کے لوگ آنے والی حکومتوں میں عہدۂ وزارت پر مقرر کئے گئے۔ یہی سیاسی چال فرانس اور بلجیم میں بھی چلی گئی۔ جرمنی میں بھی معاشری جمہوریت پسندوں نے اکثریت میں قیصر کا ساتھ دیا اگرچہ کارل لبکنغت نے (جو کہ اکیلا پارلیمنٹ کا ممبر تھا اور جس نے ۱۹۱۴ء میں جنگی قرض کی مخالفت کی تھی)، مخالفین جنگ کی ایک چھوٹی سی جماعت بنالی تھی۔ اس جماعت کی شدت مخالفت جنگ روز بروز بڑھتی رہی۔

لیکن اٹلی میں ہوا کا رخ بدلا ہوا تھا کیوں کہ وہاں اشتراکی جماعت کی اکثریت جنگ میں شریک ہونے کے خلاف تھی۔ صرف ایک چھوٹی موٹی سی با اقتدار اور باہمت اقلیت بنیٹو مسولینی کی قیادت میں (جو کہ اشتراکیت کے ہرگن اخبار کا سابق ایڈیٹر رہ چکا تھا) اس امر کی متمنی تھی کہ جنگ کے خطرات اور اس کے مفید نتائج میں حصہ لے۔ تین سال گزر گئے مگر اشتراکیت پسندوں نے لڑنے والے ملکوں میں نہ تو قومی حکومت کی پالیسی کو لفظ بلفظ

دہرایا اور نہ اس پر عمل کیا بلکہ خاموشی اختیار کئے رہے لیکن ۱۹۱۷ء کے موسم بہار میں صورت حالات بالکل بدل گئی اس طرح نسل انسانی کی تاریخ میں ایک نیا باب شروع ہوا جس کی اہمیت کا اندازہ بعد میں ہوا۔ روسی سپاہی شکست سے ہمت ہار کر اور کشت و خون سے بدحواس ہو کر ایک لا علاج پریشانی میں مبتلا ہو گئے۔ اس لئے انہوں نے بکریوں کی طرح مذبح شہنشاہیت پر بے سود ذبح ہو جانا پسند نہ کیا بلکہ جنگ کی صفوں سے علیحدہ ہو گئے ان میں بددلی کی لہر پھیل گئی۔ ملکی حکومت کی دیواریں بیٹھ گئیں اس کی جگہ ایک لبرل سوشلسٹ حکومت برسر اقتدار آ گئی جسکو ہمیں طبقہ خواص کی حکومت کہنا چاہئے اس طرح انقلاب روس کی ابتدا ہوئی۔

عموماً واقعات کے اس رد و بدل نے اشتراکیت کے حامیوں کو اچنبھے میں ڈال دیا۔ ہر ایک ملک میں وہ ایک سماجی انقلاب کا خواب دیکھ رہے تھے اس مقصد کے لئے انہوں نے احتجاج بھی کیا اور اکثر مقامات پر انھیں دکھ درد کی تنگ گھاٹیوں سے گزرنا پڑا۔ روس ایسے غیر معروف ملک میں جو سیاسی و صنعتی حیثیت سے دنیا کے تمام ملکوں سے پیچھے بھی تھا ایک ایسے انقلاب کا برپا ہو جانا خود نظریہ اشتراکیت کی صحت کے خلاف ہے لوگوں کا خیال تھا کہ سب سے پہلے یہ آگ جرمنی یا فرانس یا انگلستان میں بھڑکے گی جہاں سرمایہ داری کے زوال کی علامتیں صاف صاف ظاہر ہو رہی تھیں اور جہاں اشتراکی اصول و عقیدے کی انتہائی جوش اور استقلال سے تبلیغ کی جا رہی تھی۔

روس کو مغربی تہذیب میں کوئی درجہ حاصل نہ تھا صنعت و حرفت کی شکل سے ابتدا ہوئی تھی۔ تجارت کی اتحادی مجالس کی تنظیم ممنوع تھی۔ کسان اپنی جہالت اور بے علمی کی وجہ سے اپنے اضلاع کے معاملات میں اس درجہ الجھے ہوئے تھے کہ انھوں نے ملکی فلاح و بہبود کو اپنے ذاتی اغراض پر قربان کر دیا تھا اشتراکی پروپیگنڈا صرف شہر اور قصبوں کے مل مزدوروں تک ہی محدود تھا اور اس کے علاوہ سائبریا بھیجدئے جانے یا اس سے بھی زیادہ برے نتائج بھگتنے کے ڈر سے صرف خفیہ تبلیغ ہو سکتی تھی۔

بہرحال روس سرمایہ داری کے زنجیر کی سب سے کمزور کڑی تھا۔ آئندہ کے واقعات سے واقف ہونے کے بعد زار کے انحطاط اور اس کے نظام حکومت کے تہ و بالا ہونے کی علت تبلائی جا سکتی ہے یہ حکومت طویل عرصہ سے دم توڑ رہی تھی جس کو نحوست و ادبار، زوال و انحطاط نے گھیر لیا تھا۔ ۱۹۰۵ء میں بھی

ایک چھوٹا سا انقلاب برپا ہوا تھا مگر ناکامیاب رہا لیکن یہ آنے والے ڈرامے کی ایک باقاعدہ مشق تھی۔

لینن نے اپنے غیر ملک سے بھیجے ہوئے خطوط میں جو ۱۹۱۷ء مارچ اور اپریل میں سوئٹزرلینڈ سے لکھے گئے تھے ایک جگہ لکھا ہے" انقلاب نے زمین کو ہموار کر دیا اور صدیوں کی تنگ نظری اور تعصب کو جڑ سے اکھاڑ دیا" اس نے لاکھوں مزدوروں اور کروڑوں کسانوں کے مردہ قالب میں سیاسی بیداری کی روح پھونک دی لینن کو اس انقلاب میں کوئی ایسی چیز نظر آئی جو غیر معمولی اور قابل دید ہو اسی لئے ان لوگوں کو جو اس کی خفیہ انقلابی تحریک سے واقف تھے اور جو اس کی فہم و ذکا کے قائل نہ تھے اس کے بعد اس رویہ پر سخت تعجب ہوا۔ بے انتہا بدنظمی ۱۹۰۵ء کے سخت ضابطے، روس اور روس کے شرکاء جنگ کی مسلسل جنگی ناکامیاں یہ سب مل کر لوگوں کو بدحواس کر دینے کے لئے کافی تھیں۔ پس روس کے فاقہ زدوں نے متحد ہو کر روٹی امن اور آزادی کا ایک پر جوش مطالبہ کیا۔ یہ ایک خلاف معمول ایک تواریخی قیاس تھا جو اشتراکی روس کے وجود کا باعث ہوا لینن اور اس کے رفقاء کار وہاں کے سیاسی حالات پر پوری طرح حاوی تھے۔ وہ اس موقع کو ضائع کرنا نہیں چاہتے تھے۔

اے ایف کرنزکی کی قیادت میں پہلی انقلابی حکومت روس کی فضا میں بڑی مشکلوں سے صرف چھ مہینے تک سانس لے سکی اس کے بعد حکومت کی باگ بالشویک جماعت کے ہاتھوں میں چلی گئی جو بہت دنوں سے این لینن اور لیون ٹراٹسکی کی رہنمائی میں معاشری جمہوریت پسندوں کے درمیان کام کر رہی تھی۔ مزدوروں کسانوں اور سپاہیوں میں سوویٹ کی تبلیغ کرنا ان کا لائحہ عمل تھا۔ پس مارکس کے اصولوں پر ایک ایسے ملک میں عمل کیا جانے لگا جو معاشرتی خرابی کے قعر مذلت میں پہونچ گیا تھا۔

۸ نومبر ۱۹۱۷ء کو لینن کا پہلا فرمان صادر ہوا جس کے مطابق تمام اراضی قوم کی ملکیت بنا دی گئی۔ اور کاشت کے لئے کسانوں کو سپرد کر دی گئی۔ اس کے بعد اندرونی تجارت میں ریاست کو پورا پورا دخل حاصل ہو گیا اور ۱۹۱۸ء کی جولائی میں تمام اقتصادی نظام ریاست کے سپرد کر دیا گیا اور اس کی جگہ قومی کاروبار کی بنا ڈالی گئی۔ خرید و فروخت۔ بازار اور مقابلہ سب منسوخ کر دئے گئے۔ اس کی جگہ ایک ایسے نظام مبادلہ نے لی جس کے ماتحت دیہی اور شہری پیدا کرنے والوں کے درمیان افسران حکومت کے ذریعہ اشیاء کا

تبادلہ ہو جایا کرتا تھا۔ یہ جنگی اشتمالیت کا دور کہلاتا ہے جبکہ ٹراٹسکی ایک ہی وقت میں بالشویک سپاہیوں کو سولہ محاذوں پر لڑا رہا تھا۔ اس وقت بے چارے کسانوں کا ایک ایک دانہ غلہ "سرخ پوش سپاہیوں" کے قبضہ میں آ گیا تھا۔

خانہ جنگی فتح و نصرت لئے ہوئے ختم ہوئی لیکن اس فتح کی اہم قیمت کسانوں کی علیحدگی کی شکل میں ادا کرنی پڑی جب سفید پوش سالاران لشکر آخری مرتبہ علیحدہ کر دئے گئے تو لینن نے ایک نئی اقتصادی پالیسی کو جاری کیا۔ جبری غلہ کی فراہمی کا سدباب اور صنعت و حرفت پر حکومت کی جانچ پڑتال اور قبضہ و قدرت میں تخفیف انفرادی مہم اور ذاتی تجارت کی اجازت اس نئی پالیسی کا طغرائے امتیاز تھا۔ اتحاد باہمی کی انجمنوں کو بھی ترقی دی گئی اور یہ کچھ ہی دنوں میں ملکی کاروبار کے ایک بڑے حصہ پر حاوی ہو گئیں۔

اس نشوونما میں بہت سے عناصر ایسے تھے جو اشتراکی ضمیر کے لئے حد سے زیادہ تکلیف دہ تھے مارکسٹ لینن کی بری طرح نکتہ چینی کرنے لگے لیکن وہ حقیقتاً اپنے زمانہ اور اپنی نسل کا بہت بڑا آدمی تھا۔ اس کی چند سالہ حکومت میں روس نے جنگ عظیم اور خانہ جنگی اور قحط کے نقصانات کو پورا کر لیا۔ جنوری ۱۹۲۴ء میں اس کا انتقال ہوا۔ روس کے لوگ اسے اپنا ہادی اور رہبر تصور کرتے ہیں کیونکہ اسی نے نئے روس کی طرح ڈالی تھی۔ کریملین کی دیوار در کے نیچے اس کی قبر ہے جسے اشتمالی عقیدے کے لوگ اپنا کعبہ خیال کرتے ہیں اصطلاحی رعایت کو ملحوظ نہ رکھتے ہوئے ہم اس وقت کی ریاستی سرمایہ داری کے نظام کو اشتراکیت کے لفظ سے تعبیر نہیں کر سکتے ہیں۔ جوزف اسٹالن لینن کا جانشین ہوا۔ اس کے برسر اقتدار آنے کے فوراً ہی بعد ایک نمایاں تغیر واقع ہوا نیپمین اور کلاک پر سارا غصہ اتارا گیا۔ ان کو اذیتیں پہونچائی گئیں اور آخر کاران دونوں طبقوں کو ختم کر کے ایک نیا اقتصادی پروگرام بنایا گیا۔ اس کے پیچھے یہ مقصد پوشیدہ تھا کہ ملک خود اپنی کفالت کر سکے اور کسانوں کی ذاتی آراضی اور املاک بھی منسوخ ہو جائیں۔

پانچ سالہ پروگرام ۱۹۲۸ء میں شروع کیا گیا۔ جونہی ۱۹۳۲ء میں پہلی اسکیم کی میعاد ختم ہوئی ایک دوسرے پروگرام کا نفاذ عمل میں آ گیا۔ یہ دونوں پروگرام غیر معمولی طور پر کامیاب ہوئے لیکن وہ باب جس میں کلاک کے مٹائے جانے کے واقعات درج ہیں انسانی قربانی کے صحیفہ میں کم ہولناک نہیں۔

انقلابی شورش کے وقوع پذیر ہونے کے بیس برس بعد ہم دیکھتے ہیں کہ اشتمالیت نہ سہی اشتمالیت پسند حضرات ۸ کروڑ ڈھائی لاکھ مربع میل کی وسعت میں جس کی آبادی ۱۶ کروڑ نفوس پر مشتمل ہے مکمل طور پر حاوی ہو گئے ہیں۔ روس بھی دوسرے مغربی سرمایہ دار ممالک کی طرح صنعتی دور سے گذر رہا ہے لیکن یہاں باگ سرمایہ داروں کے ہاتھ میں نہیں ہے بلکہ ایسے مجنونانہ جوش عمل رکھنے والوں کے ہاتھ میں ہے جو ایک نئے مذہب کے پیرو کار ہیں جس کو مسٹر جے۔ ایم کینس نے ۱۹۲۵ء میں لینیت کے مذہب کے نام سے یاد کیا تھا۔ اس نے اپنی کتاب ''روس پر سرسری نظر'' میں ایک جگہ لکھا ہے کہ لینیت بھی دیگر مذاہب کی طرح اپنی طاقت واقتدار کے لئے پرجوش معتقدین کے ایک چھوٹے سے گروہ پر منحصر ہے اس بے رواداری مگر پرجوش جماعت کا ہر فرد سینکڑوں بے پروا اور بے عمل لوگوں کا مقابلہ کر سکتا ہے اس مذہب کے ماننے والے بھی دوسرے مذاہب کے پیروکار کی طرح اپنے مخالفین کو بلا رحم و انصاف بری طرح اذیت دیتے ہیں۔ اس دین اشتراکیت کی بھی بیدسالہ تاریخ مذہبی مظالم کی سنگین داستانوں سے خالی نہیں ہے۔

مسٹر کینز کو جو کہ برطانوی سرمایہ دار طبقہ کا تبحر ماہر اقتصادیات تھا اس نئے مذہب کی تصوراتی بنیادوں سے کوئی ہمدردی نہ تھی۔ وہ لکھتا ہے "میں ایک ایسے عقیدے کو کس طرح تسلیم کر سکتا ہوں جس کے ماتحت ایک متروک صحیفہ اقتصادیات کو تقدس اور وقعت میں انجیل کا درجہ دیا گیا ہو اور جس کتاب کو نقد و تبصرے بالاتر بتلایا گیا ہو جو کہ نہ صرف بہت حد تک غلط ہے بلکہ زمانہ حاضر کی دنیا میں غیر مفید اور ناقابل عمل بھی ہے۔ میں ایسے مسلک کو کس طرح اختیار کر سکتا ہوں جو کیچڑ کو مچھلی پر ترجیح دے اور جو جاہل اور غیر مہذب عوام الناس کو متوسط درجہ کے شہریوں اور اہل الرائے پر فوقیت دے۔ اس متوسط طبقہ میں تمام نقائص اور خرابیوں کے باوجود زندگی کی خوبیاں اور انسانی نشوونما کے بیج پائے جاتے ہیں۔ غرضیکہ میرا خیال یہ ہے کہ اگر نئے مذہب کی ضرورت بھی ہو تو ان سرخ پوشوں کے کتب خانوں میں اس کی تلاش بے سود ہے"۔

اشتمالیت اور اشتراکیت میں امتیاز کرنا بڑا ہی مشکل کام ہے۔ یہاں تک کہ لوگ ابھی تک یہ طے نہ کر سکے کہ روس کا تجربہ اشتمالیت پر مبنی تھا یا اشتراکیت پر۔ جو لوگ تغیر کلی پیدا کرنے میں عملاً مشغول ہیں وہ اس منزل سے

اور آگے نہیں جانا چاہتے جہاں تک کہ وہ اشتمالیت کے راستہ پر عمل کر پہونچ چکے ہیں۔ سرمایہ دار نکتہ چین کیسا پر سخت نکتہ چینی کرتے ہیں کہ انھیں رہائش کے لئے بہتر مکان اور تھیئٹر میں سب سے اچھی جگہ کیوں دی جاتی ہے اور سرمایہ داروں کے طریق کار کے مانند بے چارے مزدوروں کو زیادہ اجرت، انعام واکرام کا دلاسا دلا کر آئے ملوں فیکٹریوں کانوں اور آلات ساز کارخانوں میں ضرورت سے زیادہ چیزیں کیوں بنوائی جاتی ہیں۔ ان اشتمالیوں پر ان اعتراضات کا کوئی اثر نہیں ہے روما ایک دن میں تعمیر نہیں ہوا تھا اور اس طرح اشتمالی روس کی تعمیر کے لئے دو سے زیادہ پنج سالہ اقتصادی پروگرام کی ضرورت پڑے گی۔

لینن نے ۱۹۱۸ء میں اپنی کتاب "ریاست اور انقلاب" میں لکھا ہے کہ "سرمایہ دارانہ جمہوریت کبھی بھی خاموشی اور پرسکون طریقہ سے ایک بڑی اور صحیح تر جمہوریت کی طرف ترقی نہیں کر سکتی جیسا کہ اعتدال پسند ماہرین سیاست کم ظرف اور حقیر طبقہ متوسط سے تعلق رکھنے والے ابن الوقت کہا کرتے تھے۔ کسی ملک کے اس دور تغیر میں جبکہ اشتمالی نظام سرمایہ داری کی جگہ لے رہا ہے جمہوریت کی اس طور پر اصلاح کرنی چاہئے کہ وہ مزدوروں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہونچا سکے۔ کیونکہ وہ ہمیشہ ڈرتے رہتے ہیں کہ کہیں پھر پرانا دور لوٹ نہ آئے۔ مزدوروں کو ظالموں ناجائز فائدہ اٹھانے والوں اور سرمایہ داروں کے خلاف مسلح رہنا چاہیئے،،

ریاست کا تدریجی انحطاط لینن نے ایک جگہ لکھا ہے کہ "سرمایہ داروں کی مدافعانہ طاقتوں کے یکسر مٹا دینے سماج سے طبقاتی تفریق کو اٹھا دینے غرضکہ سرمایہ داروں کے وجود کو یکسر قلع قمع کر دینے کے بعد ہی حقیقی ریاست کی طرح ڈالی جا سکتی ہے۔ اسی وقت اور صرف اسی وقت آزادی پر گفتگو کرنا بھی کوئی معنی رکھتا ہے، صحیح اور مکمل جمہوری راج بھی صرف اسی وقت قائم ہو سکتا ہے شہنشاہیت خود بخود مٹ جائے گی کیونکہ انسانیت سرمایہ داری کے ناجائز منافعہ کی غلامی، ذہن میں نہ آنے والے انجانے تشددات، بربریت اور حماقتوں سے رہائی حاصل کر کے معاشری زندگی کے ابتدائی اور سادہ اصولوں پر غور کرنے کی عادی ہو جائے گی۔ اس وقت ساری تلاش اور جستجو کسی اوپری دباؤ یا خوف کی وجہ سے نہ ہوگی اور نہ جبر وظلم کا کوئی آلہ ہوگا جس کو ریاست کہہ سکیں۔

اشتراکی سماج میں ــــــــ پرولتاری آمریت جس کی ایک نمونہ تمہید ہے ــــــ نہ طبقاتی تفریق ہوگی اور نہ ذاتی املاک رکھنے کا حق یا ذرائع پیداوار کا ذاتی انتظام۔ نہ نظام مقابلہ اور اقتصادی پیچیدگیاں

ہوں گی اور نہ تباہ کن اور غارت کرنے والی جنگیں۔ چند سر برآوردہ تجار کو مالامال کرنے کے لئے وحشی قبائل سے ناجائز منافع حاصل کرنے کے سارے امکانات ختم ہو جائیں گے۔ صرف کماتے پیتے لوگ ہی تعلیمی سہولتیں نہ حاصل کر سکیں گے محنت ضرور ہوگی لیکن اس کے ثمرات کی تقسیم ایک خاص اصول کے ماتحت عمل میں آئے گی "ہر ایک سے بقدر استعداد اور ہر ایک کو بقدر ضرورت"

وہ معاشرتی نظام جس کا خاکہ ایک خاص نقطہ نظر کے مطابق ڈالا گیا ہے مروجہ سماج سے بہت مختلف ہے لیکن یہ صرف خیال پرستی ہی نہیں ہے جیسا کہ امرا کا خیال ہے اور جو اشتراکیوں کا محض اس لئے مذاق اڑاتے ہیں کہ وہ فرداً فرداً ہر شہری کو سماج کی طرف سے بغیر کسی ذاتی محنت کا خیال کئے ہوئے پیانو موٹر اور آرائش کا دیگر سامان وغیرہ دینے کا وعدہ کرتے ہیں۔ بیشک اس کی کامیابیوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اشتمالیت اپنے اعلیٰ اور بلند ترین منزل کو پہونچ چکی ہے لیکن ہنوز روس کا مسافر منزل کی پہلی سیڑھی پر ہے سچ ہے کہ پیدا کرنے والی قوتیں ابھی اتنی زیادہ منظم اور ترقی یافتہ نہیں ہیں کہ ضرورت اور استعداد کے مذکورہ بالا اصول پر کاربند ہو کر لوگوں کو پورے طور پر ساز و سامان بہم پہونچایا جائے۔ اسی لئے مختلف اور جبری قوانین کی ضرورت اب بھی باقی ہے۔ شہر اور دیہات کے تنازعات ابھی تک حل نہیں ہوئے ہیں اور حقیقی مساوات و اخوت کی منزل ابھی تک گم ہے۔

کیمونسٹ اور انٹرنیشنل کا منشور جو ۱۹۲۸ء میں شائع ہوا تھا خود گویا ہے کہ کوئی بھی ایسی سماجی قوت نہیں ہے جو پرانی سماج کی بچی بچائی یادگاروں کی حفاظت کرتی ہو۔ چونکہ وہ پیدا کرنے والی قوتوں کے ایک خاص درجہ ارتقاء کی پیداوار ہے۔ اس لئے وہ اتنی جلد معدوم ہو جائیں گی جتنی جلد انسانیت سرمایہ دارانہ نظام کی زنجیروں سے چھوٹ کر قدرت کی قوتوں پر حادی ہو جائے گی اور جتنی جلد انسانیت اشتراکیت کے راستہ سے گذر کر اشتمالیت کی وادی میں پہونچ جائے گی جس شخص نے ۱۸۴۸ء کے اشتمالی منشور اور کارل مارکس کی تصنیفات کا مطالعہ کیا ہے اسے اس میں اور آج کل کے اشتمالی بیانات میں خیالات، جذبات اور زبان کی موزونیت اور یکسانیت ملے گی۔ مسٹر کینز کا خیال ہے ـــــــ "سرمایہ کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ ایک متروک اقتصادی درسی کتاب ہے مگر اس کا متروک ہونا اس کے مقبولیت کے راستہ میں کسی طور پر حائل نہیں ہو سکتا۔ اس کے مقابلہ میں کوئی ایسی نئی کتاب نہیں پیش کی جا سکتی جس نے اول الذکر

سے زیادہ اثر کیا یا اثر کرتی ہو۔ اسی لئے لینن، اسٹالن اور اس کے ہم خیال ساتھی مارکسی خیالات کی حرف بہ حرف تقلید پر زور دیتے ہیں۔ گلیڈسٹن نے جو کچھ ۱۸۶۰ء یا ۱۸۸۰ء میں اعلان کیا تھا اس کی اب کوئی وقعت اور اہمیت باقی نہیں ہے لیکن مارکس نے ۱۸۶۷ء میں جو کچھ لکھا تھا وہ اب بھی کروڑوں انسانوں کے لئے بہت اہم ہے۔

بایں ہمہ یہ امر مسلم ہے کہ حالات کے تغیر کے ساتھ ساتھ کسی مصلح کے ارشادات میں اگر ترمیم نہیں تو کم از کم اضافہ کرتے رہنا لازم ہو جاتا ہے لیکن اس مضمون کو ختم کرنے سے پہلے لینن کے نظریہ اشتراکیت کے متعلق چند جملے لکھ دینا غیر موزوں نہ ہوگا۔

**شہنشاہیت کے متعلق لینن کے خیالات** | مارکس کے انتقال کے وقت مغربی دنیا کی عظیم طاقتیں اپنے سامراجی مقبوضات کو وسیع کرنے کے لئے کمربستہ رہی تھیں بیس ہی برس کے اندر صنعتی سرمایہ داری کے عہد اور مالیاتی سرمایہ داری کے عہد میں آسانی سے تفریق کی جا سکتی ہے۔ مالیاتی سرمایہ داری ایک ایسا نظام ہے جس میں آزاد مقابلہ کا امکان بالکل جاتا رہتا ہے تجارت پر اجارہ ہو جاتا ہے۔ اس صورت میں سرمایہ کی برآمد اس پر سود کی مانگ۔ کارگاہوں کی تعداد میں اضافہ اور ان اشیاء کی فروخت کے لئے جن کی اپنے ملک میں کوئی مانگ نہیں تھی، منڈیوں کی ضرورت۔ یہ سب چیزیں باہم مل کر کمزور اور کم ترقی یافتہ ممالک کو سرمایہ دارانہ طاقتوں کا شکار بنا دیتی ہیں۔

۱۹۱۴ء میں اجارہ داری کی یہ صورت اس حد تک بڑھ گئی تھی کہ لینن نے جنگ عظیم کو سامراجی جنگ قرار دے دیا۔ یہ سوچنا قطعاً غلط ہے کہ اس وقت اگر کوئی مدبر سیاست داں یا ایک بہتر منظم اشتراکی جماعت موجود ہوتی تو یہ جنگ یا تو ملتوی ہو جاتی یا ہمیشہ کے لئے رک جاتی لینن نے اس توہم کو قطعاً باطل خیال کیا۔ اس کا خیال یہ تھا کہ یہ جنگ برسوں کے اقتصادی نظام کے فاسد مادہ کا نتیجہ ہے جو پھوڑا بن کر اس شکل میں ظاہر ہو رہا ہے۔ لینن نے اپنی کتاب "شہنشاہیت، سرمایہ داری کی بلند ترین منزل" میں لکھا ہے کہ "شہنشاہیت سرمایہ داری کی اس منزل کا نام ہے جبکہ تجارت اور کاروبار میں اجارہ داری کو دخل حاصل ہو جاتا ہے، پیداوار اور اشیا کی مجموعی مقدار جو بازار میں موجود ہوتی ہے یہ سب اجارہ داری کے ہاتھ میں آجاتی ہے۔

اس طرح انسانوں کی اقتصادی نیز سیاسی تقدیر چند ساہوکاروں کے رحم و کرم پر مبنی ہوتی ہے چند سرمایہ دار طاقتیں ساری دنیا کی منڈیوں کو اپنے نفع کے لیے آپس میں تقسیم کر لیتی ہیں۔ مارکس نے بتلایا تھا کہ اس زمانہ کی صنعتی سرمایہ داری کو فنا کرنے کے لئے خود بخود ایک انقلاب برپا ہوگا جو مزدوروں کی آمریت کا دروازہ کھولدے گا اور اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ اشتمالیت ساری دنیا میں پھیل جائے گی۔

ابھی تک تو ہم نے صرف روس میں اشتراکیت کے نظریہ و عمل کے ارتقاء پر بحث کی ہے ۱۹۱۷ء میں یہ ایک عام خیال تھا خصوصاً لینن، ٹراٹسکی اور اس کے معاون سرداروں کا کہ اشتراکیت سرمایہ داری کی دنیا میں نہیں پھیل سکتی۔ وہ کہتے تھے کہ انقلاب اسی وقت کامیاب ہو سکتا ہے جب عالمگیر ہو۔ لیکن زار کی حکومت کے بیس برس بعد بھی ہم دیکھتے ہیں کہ اشتراکیت صرف ایک ہی ملک میں پھیل سکی گرچہ وہ خطہ رقبہ آبادی اور ذرائع پیداوار کی دولت کے لحاظ سے عظیم ترین ہے۔ بہت سے دوسرے ملکوں میں بھی شورشیں ہوئی ہیں یا کم سے کم پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ بہت سے مقامات میں اشتراکی حکومتیں بھی قائم ہوئی ہیں۔ مگر وہاں لوگ آخر وقت تک صلح و آشتی کا دامن پکڑے رہے۔ اسی سے ثابت ہوتا ہے کہ سوویٹ کی تقلید اور مارکسٹ کی پرستش کا خیال ابھی تک عالمگیر نہیں ہوا ہے

**ایک نیا مدمقابل** اس کے برعکس اشتراکیت کے مقابل میں ایک نیا دشمن کھڑا ہو گیا ہے جو واقعی اشتراکیت کی موجودگی کے بغیر وجود میں نہ آتا۔ یہ تحریک اٹلی سے اٹھی اس کی اہمیت اس لئے اور بڑھ جاتی ہے کہ یہ ایک ایسے دماغ کی پیداوار ہے جو برسوں تک خود اشتراکیت کے بائیں بازو کا پرجوش رکن رہا ہے بینیٹو مسولینی جیسا کہ سب کو معلوم ہے کہ جنگ عظیم کے زمانہ میں اٹلی کے شریک جنگ ہونے کے مسئلہ پر اطالوی اشتراکی جماعت سے بیزار ہو کر علیحدہ ہو گیا اور صلح کے بعد بھی اختلافات کی خلیج ہموار نہ کیجا سکی گویا اس طرح مارچ ۱۹۱۹ء میں ایک لوہار کے لڑکے نے فاشستی جماعت کی طرح ڈالی جو کہ یقینی ایک ترقی پذیر سیاسی اور معاشری اصلاح کی حامل تھی۔ اس زمانہ میں اشتراکیت کی پرجوش تبلیغ کی جارہی تھی۔ اطالوی بالشویکیوں نے بھی روس کے نقش قدم پر چل کر کسانوں کی بغاوت اور مزدوروں کی ہڑتال کا بڑے پیمانہ پر جتن کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مزدوروں نے بہت سی ملوں اور فیکٹریوں پر قبضہ کر لیا۔ لیکن وہاں ٹراٹسکی ایسی کوئی شخصیت نہ تھی جو اس تحریک کو چلاتی۔ وہاں صرف مسولینی ہی کی ایک

ممتاز شخصیت تھی لیکن اطالوی اشتراکی اپنے اختلاف کی وجہ سے اسے اپنا لیڈر نہ بنا سکے۔ پس انقلاب کے لئے
ان کی ساری جدوجہد منت کش تعبیر نہ ہوئی بلکہ انھوں نے اپنا وقار بھی کھو دیا۔ طوں سے ان کے اخراج نے سماجی
جمہوریت پسندوں کی کمزوری کو نمایاں کر دیا اور آپس کی خوفناک رقابت میں کامیابی کا سہرا فاشستی جماعت کے
سر رہا۔ پرانے سپاہی اور نیچے درمیانی طبقہ کے لوگ مسولینی کے جھنڈے کے نیچے گروہ در گروہ جمع ہو گئے۔ آخرکار
اشتراکی اور فاشستی طاقتیں ایک دوسرے سے ٹکرا گئیں۔ خانہ جنگی کی ابتدا ہوئی اور اطالیہ کی سڑکیں اور گلیاں
خون کے چھینٹوں سے لالہ زار ہو گئیں۔

<u>فاشنیت اور اشتمالیت</u> اس دور کش مکش میں فاشیت کے نظریے اور اس کے طریق کار بھی ترقی کرتے رہے
بین الاقوامی اشتراکیت کے عقیدے پھٹے پرانے کپڑوں کی طرح اتار دئے گئے۔ مگر اس کی جگہ مرصع قومیت
اور ایک ایسے ریاست کے تخیل نے لی جو تمام چیزوں پر قادر ہو۔ اور جو ملک کے گوشہ گوشہ میں جاری اور ساری ہو
جو انسانی زندگی کے ہر شعبہ کا احاطہ کرے فاشیت اور اشتراکیت میں کچھ وجوہ مماثلت بھی پائی جاتی ہیں۔ دونوں
جگہ حکومت کی باگ ایک ہی جماعت کے ہاتھ میں ہے اور صرف ایک ہی آدمی حکومت کرتا ہے۔ چاہے روس
میں وہ اسٹالن ہو یا اٹلی میں وہ مسولینی۔ دونوں جگہ پارلیمنٹی جمہوریت مفقود ہے اور جمہوریت کے پیچھے ریاست
مطلق کا عقیدہ کارفرما ہے

جب ہم مقاصد کو معرض بحث میں لاتے ہیں تب کہیں جا کر پتہ چلتا ہے کہ یہ دونوں نظام قطعاً ایک دوسرے
کے متضاد ہیں۔ ایک اشتراکی اپنے نقطہ نظر کے مطابق غیر طبقاتی سماج کو پسند کرے گا جس میں ریاست کو زیادہ
اہمیت نہیں دی جائے گی۔ ملک کا تخیل اور اس کے تمام لزومات انسانوں کی بین الاقوامی برادری کے عقیدہ
پر قربان کر دئے جائیں گے۔ فاشیت کے حامیوں کا یہ خیال ہے کہ اصلی تہذیب بغیر نظام کے نہیں پیدا
ہو سکتی اور نظام بغیر حکومیت کامل کے بہتر طور پر نہیں چل سکتا۔ وہ ضابطہ اور قواعد کو آزادی۔ وطنیت کو بین الاقوامیت
اور آمریت کو جمہوریت پر ترجیح دیتے ہیں۔ دونوں تحریکیں ایک قلیل مدت میں بہت زیادہ ترقی کر گئی ہیں ——
—— ایسی دو تحریکیں جو ابتدا میں ایک ہی تھیں۔ دونوں شخصیتیں برٹش میوزیم کے دار المطالعہ کے
گوشوں میں بیٹھ کر مارکس کی تصنیفات سے خوشہ چینی کرتی رہی ہیں۔ ایک جیش کا فاتح ہوا اور دوسرے نے

روس کو از سر نو تعمیر کیا۔

اگر اشتراکیت پسند حضرات کی نالائقی ایک طرف فاشیت کی افزائش کا سبب ہوئی تو دوسری طرف نازیت کو اپنے مد مقابل کھڑا کر لینے کی کچھ کم ذمہ دار نہیں ہے۔ قیصر کی فراری کے بعد ایبرٹ (جو در اصل ایک زین ساز تھا) نے اعضاء حکومت اپنے ہاتھ میں لئے۔ یہ سوشلسٹ بھی تھا۔ چنانچہ اشتراکی جمہوریت کے علمبردار ریخ پر مکمل طور پر حادی ہو گئے۔ کارل لیکنکٹ اور روزلگزمبرگ نے بغاوتیں کیں مگر ان کو بری طرح پسپا کر دیا گیا اور آخر میں پولیس نے انہیں گولیوں سے ختم کر دیا۔ ویریا کی ایک اشتراکی جمہوریت بھی اسی بے رحمی کے ساتھ ختم کر دی گئی۔

یہ جماعت ۱۹۱۹ء سے لے کر ۱۹۳۲ء تک اکثریت میں رہی اور کئی دفعہ برسر اقتدار ہوئی۔ اور اس کا اثر اس وقت زائل ہوا جب ۱۹۳۳ء میں ہٹلر نے طاقت حاصل کرتے ہی پارلیمنٹری طرز حکومت اور ویمر کے دستور اساسی کو پاش پاش کر دیا۔ اُن کی اعتدال پسندی ہی اُن کے زوال کا باعث ہوئی لیکن ان کے خلاف ابتدا ہی سے کچھ جماعتیں پیدا ہو گئی تھیں۔ ایک اشتمالی جماعت روس کی رہنمائی میں ان کے خلاف کام کر رہی تھی۔ لوگ صلحنامہ ورسائی کی ساری ہتک اور بے عزتی انہیں کے سر تھوپ رہے تھے۔ گرچہ حقیقتاً وہ لوگ اس صلحنامہ کی ندامتوں کے کسی طور پر ذمہ دار نہیں تھے۔ اشتمالی کش مکش اور اعتدال پسندوں کی دشمنی اور مرکز کی مخالفت میں جب قومی اشتراکیوں (جو کہ وطن پرست سچ مچ تھے اور اشتراکی محض نام کے) کا اضافہ ہو گیا تو اول الذکر جماعت کا زوال بھی لازم ہو گیا اگرچہ یہ تدریجی طور پر ہوا۔

آج فاشیت اور اشتراکیت یورپ کی سرزمین میں نظر آ رہے ہیں۔ اب سماجی و اقتصادی و سیاسی تبدیلی چاہنے والے رسماً اشتراکی جماعت میں داخل نہیں ہوتے۔ فاشتی حضرات بھی لوگوں کو تبدیلیوں کا سبز باغ دکھاتے ہیں لیکن صرف وہ تبدیلیاں جن میں وطنیت کا عنصر شامل ہو۔ ابھی بیس برس پہلے نوجوانوں میں سرخ رنگ بہت مرغوب تھا مگر اب وہ بادامی یا سیاہ رنگ کی قمیص کو (جو فاشتی اور نازی جماعت کا نشان امتیاز ہے) بہت پسند کر رہے ہیں۔ سڈنی ویب جو کہ برطانوی اشتراکیت کا قابل ترین مفسر ہے لکھتا ہے کہ صرف فیبین اشتراکیت (جس کا وہ مخصوص طور پر علمبردار ہے) ہی کامیاب ہو سکتی ہے فیبین اشتراکیت بالفاظ دیگر اُس عقیدہ کا نام ہے کہ ذرائع پیداوار کا ہر شعبہ تدریجی طور پر حکومت کے زیر اقتدار ضرور بالضرور آ جائے گا۔

سوشلسٹ اور کمیونسٹ حکومت کی تدریجی اقتدار پر یقین رکھتے ہیں مگر لفظ ضرور یا بالضرور کی مخالفت کرتے ہیں۔ اکثریت اشتراکی نتیج جمہوری ملکوں میں اتنی ہی دور ہے جتنا کہ وہ ایام جبکہ قومیت پر بحث ہوتی تھی۔ جبکہ اسے پبلک بورڈ انجمن امداد باہمی، اور اسی قسم کی انجمنوں کے ذریعہ ذاتی ملکیت اور دولت کی فراہمی کا پُرامن آلہ سمجھا جاتا تھا۔

**دو انٹرنیشنل میں رقابت** فاشیت اشتراکیت کے مستقبل کی ترقی میں ایک زبردست رکاوٹ ہے۔ اس کی اہمیت کا اندازہ اس سے کیا جا سکتا ہے کہ خوف کے مارے ہر اشتراکی خواہ وہ کسی بازو یا طبقہ سے تعلق رکھتا ہو متحد ہو کر اس مشترک دشمن کے خلاف محاذ قائم کرنا چاہتا ہے۔ بالشویک حضرات کا خیال تھا کہ ۱۹۱۷ء میں جو شورش برپا ہوئی تھی وہ ایک عالمگیر انقلاب کی نقیب ہوگی اسی لئے ۱۹۱۹ء میں ایک نئے انٹرنیشنل کی بنیاد ڈالی گئی جس کا مرکز ماسکو تھا۔ جس کو تیسرے یا اشتمالی انٹرنیشنل کے نام سے بھی موسوم کرتے ہیں۔ جس کا مقصد یہ تھا کہ انقلابی تحریکات کی ہر ملک میں تبلیغ کی جائے۔ یہاں تک کہ ان ممالک کو بھی اس کے دائرہ عمل میں داخل کر لیا جائے جہاں پہلے سے اشتراکیت کی تحریکات مزدوروں میں چل رہی تھیں اور جو دوسرے انٹرنیشنل سے ملحق بھی تھے۔ یہ دونوں انٹرنیشنل مدتوں تک قائم رہے اور ان میں سے ہر ایک اشتراکیوں کی مدد کا متلاشی تھا اس طرح وہ اپنی بہت زیادہ طاقت بجائے قومی تحریکات کے چلانے میں صرف کرنے کے آپس کی سازشوں اور فضول بکواس میں خرچ کرتے رہے۔ یہ دونوں ہنوز علیحدہ علیحدہ وجود رکھتے ہیں لیکن ہٹلر کے میدان میں کود پڑنے کے بعد سے آپس کی دشمنی مدہم ہونے کے ساتھ ساتھ محو ہوتی جا رہی ہے۔ اب ماسکو سے جمہوری ملکوں کے اشتراکیوں اور سرمایہ داروں کے خلاف بدعتی ہونے کا فتویٰ نہیں صادر ہوتا اس کے برعکس اسٹالن کی طرف سے ہدایتیں شائع ہوتی ہیں کہ اشتمالی پروپگنڈے میں نرم بیانی سے کام لیا جائے۔

۱۹۳۶ء کے فرانس میں اشتمالی و اشتراکی و نیز ریڈیکل جماعتیں متحد ہو کر برسر اقتدار آگئیں تھیں اس وقت موسیو بلوم کی زیر قیادت یہ جماعتیں کام کر رہی تھیں۔ اسپین میں بھی اشتراکی جماعتیں ۱۹۳۶ء میں فاشتی اتحادیوں سے عرصہ تک مصروف پیکار رہیں۔ مگر آخر میں اس کی محکوم ہو گئیں۔ جرمنی۔ آسٹریا۔ اٹلی میں یہ تحریک جبراً دبا دی گئی۔ اس کے قائدین یا تو جلاوطن کر دئے گئے یا جیل خانوں میں ٹھونس دئے

گئے۔ اور اشاعت بھی سختی سے ممنوع قرار دے دی گئی۔ گرچہ فرانس میں اشتراکی جماعت بہت زیادہ طاقتور تھی۔ مگر پھر بھی اسے اپنے مخالفین کے مقابلے میں اکثریت حاصل نہ ہوئی۔ یہی جملہ انگلستان کے لئے بھی موزوں تھا۔ سنہ ۱۹۲۴ء و سنہ ۱۹۲۹ء میں مزدوروں کی جماعت کو دو مرتبہ وزارت سپرد کی گئی مگر دونوں وزارتوں کا دور ملاکر تین سال سے زیادہ نہیں ہوتا۔ اس عہد میں وہاں کے قانون سازی کے نتائج بھی بہت افسوسناک رہے ہیں۔ دوسرے جمہوری ممالک مثلاً بلجیم، ہالینڈ، ڈنمارک، سوئیڈن، ناروے آسٹریا میں بھی اشتراکی جماعتوں کو اکثر و بیشتر انتخاب میں فتح ہوئی ہے۔ ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں بھی اس جماعت نے بہت آگے تک قدم جمالیا ہے اور جنوبی امریکہ میں اس کی مختلف پارٹیاں موجود ہیں۔

ابھی تک اشتراکیت کی کہیں فتح ہوئی ہے تو کہیں شکست۔ کہیں اشتراکی قوانین نافذ کئے گئے ہیں اور کہیں ان کی ساری محنت جھگڑا فساد اور معمولی معمولی باتوں میں صرف ہوتی رہی ہے۔ ان ناموافق عناصر کو پیش نظر رکھ کر اشتراکیت کے مستقبل پر صحیح خیال آرائی کرنے کے لئے دقیق النظری اور دوربینی کی سخت ضرورت ہے جن کے لئے دھن اور دولت ایک خوش آئند خواب ہے اور جو رزق کی کش مکش میں بری طرح پسپا کر دئے گئے ہیں ان کے لئے اشتراکی جد و جہد بہت ہی حسین اور خوشنما ہے لیکن جو دولتمند ہیں انھیں اس کش مکش میں کوئی دلچسپی نہیں۔ لوگ محسوس بھی کرتے ہوں گے کہ فاشیت کے وجود میں آجانے کی وجہ سے اشتراکیت کا مستقبل اس قدر پیچیدہ اور مبہم ہو گیا ہے کہ اس کے متعلق کوئی پیشین گوئی بھی نہیں کی جاسکتی۔

مترجمہ ملک حامد حسین صاحب
متعلم مسلم یونیورسٹی علیگڈھ

# نئی تعلیم کا نفسیاتی اثر

جن مدرسوں میں حرفوں کے ذریعہ تعلیم کا انتظام کیا جاتا ہے۔ وہاں کے بچوں میں خاص زندگی اور جان نظر آتی ہے۔ بچے تعلیم میں خوشی اور شوق سے حصہ لیتے ہیں۔ بچوں کو ایک ڈھرے پر کام کرنے کے بجائے نئے نئے طریقوں اور منصوبوں کے ذریعہ کام کرنے کا موقع ملتا ہے۔ وہ اپنے استادوں سے بہت زیادہ مانوس ہو جاتے ہیں اور ان کو اپنا ہمدرد اور مربی سمجھنے لگتے ہیں۔ اس لئے زیادہ سے زیادہ سیکھتے ہیں۔ بچوں کے شوق اور دلچسپی کی وجہ سے استاد بھی بچوں کو بڑی شفقت اور مہربانی سے کام کرانے لگتا ہے وہ مدرسہ کے بعد بھی اپنی مرضی سے اپنا بیش قیمت وقت ان کی تعلیم و تربیت پر صرف کرتا ہے حرفوں کے ذریعہ تعلیم دینے میں دونوں کا شوق اور دلچسپی برابر بڑھتی جاتی ہے۔ دونوں چھان بین میں مصروف رہتے ہیں۔ اور نئی نئی باتیں اس طرح معلوم کرتے رہتے ہیں۔ کتابی تعلیم کے برخلاف جہاں صرف دوسروں کا تجربہ بار بار پڑھتے پڑھتے استاد اور شاگرد دونوں کو کوئی لطف نہیں آتا وہاں حرفہ کی تعلیم میں نت نئی باتیں معلوم ہونے سے دونوں توجہ اور انہماک سے کام کرتے ہیں یہاں تک تعلیم بامقصد ہو جاتی ہے۔

حرفوں کے ذریعہ تعلیم دینے میں نہ صرف حصول علم کا شوق بڑھ جاتا ہے بلکہ بچوں کے اخلاق و عادات کی تربیت بھی بہتر طریقہ پر ہونے لگتی ہے۔ بچے مل کر کام کرنے لگتے ہیں۔ ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں بغیر اس طریقہ کے یہ اندازہ کرنا ہی مشکل ہے کہ بچے آپس میں مل کر کام کرتے ہیں یا نہیں۔ جب کام تقسیم ہوتا ہے تو دو ایک بچے ایسے ہوتے ہیں جو دوسرے کے ساتھ مل کر کام کرنا پسند نہیں کرتے۔ ممکن ہے یہ صورت اسی وجہ سے پیدا ہوئی ہو کہ دوسرا ساتھی اس کام میں نکما ہو لیکن یہ بھی ہو سکتا ہے کہ دونوں میں کسی بات پر ان بن ہو گئی ہو۔ عموماً دو بہترین کام کرنے والوں میں یہ کشمکش پیدا ہو جاتی ہے لہذا استاد اس بات کا علم ہوتے ہی مل کر کام کرنے کی فضا پیدا کرتے ہیں۔ یہ بہت معمولی بات ہے لیکن یہ بات آگے چل کر بہت بڑی خوبی بن سکتی ہے۔ ملک کے دو بہترین دماغ رکھنے والے اور بہترین کام کرنے والے جب مل کر کام کرتے ہیں تو کام میں بہت ترقی نظر آتی ہے۔ ہمارے مدرسہ میں

بچے اس بات کو اچھی طرح سمجھتے اور برتتے ہیں چنانچہ ایک لڑکا لکھتا ہے۔

"حرفہ کے کام میں میل جول اور بھائی چارہ پیدا ہوتا ہے یعنی جب ایک جگہ بیٹھ کر کام کرتے ہیں تو ذرا قینچی دینا یہ گتا کاٹنا ہے تمہارا چاقو لے رہا ہوں، اپنی پیالی میں سے ذرا سی لئی ہمیں بھی دینا بھئی تمہیں ریگمال تو نہیں چاہئے ؟ تمہارے بورڈ پر ہم بھی کام کئے لیتے ہیں، آپس کے اس لین دین، گفتگو اور پاس بیٹھنے سے میل جول پیدا ہوتا ہے امیر، غریب، چھوٹے بڑے سب کا فرق مٹ جاتا ہے۔" (سلطان احمد ابتدائی پنجم عمر ۱۳ سال)

ایسے مدرسوں میں جہاں تمام بچے شہر سے آتے ہوں مدرسہ اور بچے کا لگاؤ بہت تھوڑے عرصہ کے لئے ہوتا ہے۔ ان کا زیادہ وقت مدرسہ سے باہر اپنے گھر پر گذرتا ہے۔ وہاں ان کے لئے اگر کچھ کام نہ ہو تو اُن میں کئی قسم کی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں مثلاً وہ بیکار وقت ضائع کرنے کے عادی ہو جاتے ہیں۔ وہ گھر میں اپنے سے چھوٹے بھائی بہن کو پریشان کرنے لگتے ہیں، محلے کے لڑکوں کے ساتھ وہ نامناسب کھیل کھیلنے لگتے ہیں یعنی ان کی زندگی بے نظام ہو جاتی ہے حرفوں کے ذریعہ تعلیم کا انتظام کرنے سے بچے نہ صرف مدرسہ کے بعد چھٹیوں میں بھی مدرسہ میں کام کرنے آتے ہیں بلکہ وہ اپنے گھروں میں بھی حرفہ کا کام کیا کرتے ہیں اور تھوڑا سامان جمع کر کے اس میں اپنے آپ کو مشغول رکھتے ہیں۔ چنانچہ ایک لڑکا لکھتا ہے

"جب ہم اس کام کے کرنے کے لئے بیٹھتے ہیں تو دل چاہتا ہے کہ بس اسے ہی کرتے رہیں جب کوئی چیز بنا لیتے ہیں تو بہت خوش ہوتے ہیں اور اگر کوئی تعریف کر دے تو اتنے خوش ہوتے ہیں جیسے کوئی قلعہ فتح کر لیا ہو ہم نے گھر پر بھی بہت سی چیزیں بنائی ہیں انشاءاللہ اور بہت سی بنائیں گے۔" (عبدالحامد ابتدائی چہارم عمر ۱۲ سال)

ایک دوسرا طالب علم لکھتا ہے

"مجھے حرفہ تمام کاموں سے اچھا لگتا ہے اور خالی وقت میں میرا جی چاہتا ہے کہ میں حرفہ کا کام کروں۔ خالی وقت میں جب میں کوئی فضول کام کرتا ہوں تو میرا جی چاہتا ہے کہ میں اس وقت یہ کام کرنے کی بجائے حرفہ کا کام کر رہا ہوتا تو کیا اچھا ہوتا۔" (ماجد علی ابتدائی پنجم عمر دس سال)

اس طرح کام کرانے کے دوران میں ایک اور تجربہ ہو رہا ہے یعنی بچے بہت دیر تک کام کرنے کے عادی ہوتے جا رہے۔ اکثر بچے بڑی مستقل مزاجی سے کام کرتے رہتے ہیں اور جب تک کام ختم نہیں ہو جاتا اس میں لگے رہتے ہیں۔ نئی تعلیم کی یہ خوبی بھی بہت اہم ہے۔ ہمارے ہونہار بچوں میں اگر مستقل مزاجی اور جم کر کام کرنے کی عادت پیدا ہو جائے۔ تو بہت بڑی بات ہے۔ اس لئے کہ کام کا شروع کر دینا بہت آسان ہے لیکن اس کو تکمیل تک پہونچانا بہت مشکل۔ حرفہ کے ذریعہ اس خوبی کے پیدا ہونے کا امکان خود بخود ہوتا جا رہا ہے۔ بچے کام کو پورا کئے بغیر اٹھنا ہی نہیں چاہتے ہیں۔ چنانچہ ایک طالب علم یہ لکھتا ہے:۔

"لکھتے لکھتے پڑھتے پڑھتے جی اُکتا جاتا ہے لیکن کارڈ بورڈ کا کام ایسا نہیں ہے۔ اسے صبح سے لے کر شام تک کئے جاؤ لیکن کچھ نہیں۔ جی گھبراتا ہی نہیں۔ اس کے علاوہ اس کام سے ہمارے ہاتھوں میں صفائی بھی آتی ہے (محمد سلطان ابتدائی چہارم عمر ۹ سال)

بچوں میں سوچنے اور غور کرنے کی عادت بھی پیدا ہو رہی ہے۔ وہ مختلف کاموں کے متعلق اپنی تجویزیں پیش کرتے ہیں۔ اور ان تجویزوں کے متعلق دلیلیں بھی دیتے ہیں۔ وہ اپنی بات کو اس قدر وزنی خیال کرتے ہیں کہ بغیر کافی وجہ کے اس سے ہٹنے کے لئے تیار نہیں ہوتے۔ وہ اپنی تجویزوں کے لئے دوسروں کو ہم خیال بھی بنا لیتے ہیں۔

حرفہ کراتے وقت بچوں میں بڑی آمادگی نظر آتی ہے۔ اچھا استاد اس آمادگی اور تیاری سے بہت زیادہ فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ ایسے موقع پر بچے حرفہ کے کام کے متعلق ہر ہدایت سننے کے لئے تیار رہتے ہیں۔ وہ ڈرائنگ بنانے، اس کے متعلق کسی کتاب پڑھنے اور مضمون لکھنے کیلئے سو فی صدی تیار نظر آتے ہیں اچھے استاد کی رہنمائی میں بچے تعلیم میں خاطر خواہ آگے بڑھتے ہیں کسی بات کا مطالعہ ان کے لئے بار نہیں ہوتا اگر کسی رسالہ یا کتاب میں ان کو کوئی بات مل جاتی ہے تو خود بخود بڑے شوق سے پڑھتے ہیں۔ اور استاد کو بھی بتاتے ہیں۔ ان میں مطالعہ کا شوق پیدا ہو جاتا ہے۔

بچوں میں صفائی اور چیزوں کو قرینے سے رکھنے کا خیال پیدا ہو جاتا ہے ہر طالب علم رومال رکھنے کا عادی ہو جاتا ہے اور کام کرنے کے بعد ہاتھ منہ دھو کر رومال سے صاف کرتا ہے۔ چیزوں کو ان کی مقررہ جگہ پر

رکھنے کا سلیقہ ساتھ ساتھ پیدا ہو جاتا ہے۔ اور گھر جا کر بچے اپنی چیزوں کو اِدھر اُدھر نہیں ڈالتے بلکہ قرینے سے رکھتے ہیں۔ بچے خود اپنے ہاتھوں سے کمروں میں جھاڑو دیتے ہیں۔ باغیچہ سے کنکر پتھر اور پتے وغیرہ اٹھا کر خود ہی باہر پھینکتے ہیں۔ باغیچہ کے صاف ستھرا رکھنے کی ذمہ داری انہیں پر ہوتی ہے۔ عجب تربیت ہے کہ جو بچے اپنے مکان پر تمام کام اپنے ملازم سے لیتے ہیں مدرسہ میں ان تمام کاموں کو خود کرنے میں ذرا پس و پیش نہیں کرتے۔

حرفوں کے ذریعہ تعلیم میں بہت سی خوبیاں مضمر ہیں لیکن یہ سب کچھ اچھے استاد پر منحصر ہے، نہ صرف اچھے استاد پر بلکہ اچھے استاد کی لگاتار محنت اور کوشش پر۔ ہو سکتا ہے کہ استاد بہت اچھا ہو لیکن محنت اور دل لگا کر کام نہ کرتا ہو۔ ایسے استاد کے کام کا نتیجہ یقیناً ان خوبیوں پر مشتمل نہ ہوگا جو حرفوں کے ذریعہ تعلیم میں پائی جاتی ہیں۔ ایسی صورت میں خوبیوں کی جگہ خرابیاں پیدا ہونے لگتی ہیں اور ایسے برے نتائج ظہور میں آسکتے ہیں۔ جو اس تعلیم کی خوبیوں کو بالکل نظر انداز کر دیتے ہیں۔

عملی کام میں خواہ بچوں کو تکلی سکھائی جا رہی ہو، خواہ باغبانی کرا رہے ہوں، خواہ کارڈ بورڈ سے چیزیں بنوا رہے ہوں، ہر بچہ کے لئے کام کا مہیا ہونا نہایت ضروری ہے۔ نہ صرف یہ کہ ہر بچہ کے لئے کام کا مہیا ہونا ضروری ہے بلکہ ہر بچہ کی حسب ضرورت اس کے کام میں مدد بھی کی جا رہی ہو۔ اگر استاد ایک دو طالب علموں پر توجہ دیگا تو دوسرے طلبا اپنے کام سے بددل ہو جائینگے اور کام کو بہت خراب طریقہ پر کرینگے اور مجوزہ خوبیاں حاصل نہ ہو سکیں گی۔

ابتدائی جماعتوں میں اس صورت حال پر قابو پانا بہت مشکل ہوتا ہے اور بہت پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اس لئے کہ ہر بچہ کام سے ناواقف ہوتا ہے اور جب استاد مجوزہ حرفہ سکھانا چاہتا ہے تو ہر بچہ سیکھنے کے لئے بیتاب ہوتا ہے۔ اب اگر اس وقت ایسی صورت اختیار نہ کی جائے جس سے تمام بچوں کی تشفی ہو سکے تو جماعت میں بڑی گڑبڑی پیدا ہو جاتی ہے اور استاد کہہ اٹھتا ہے کہ حرفہ کے ذریعہ تعلیم کا ہونا بالکل ناممکن ہے لیکن آپ دو باتوں پر غور فرمائیں: بچوں کو حرفہ کس طرح سکھایا جائے؟ حرفہ کے کام میں بچوں کی کس حد تک نگرانی کی جائے؛ ان دو باتوں پر غور کرنے سے آپ سہولت سے تمام دشواریوں کا حل معلوم کر سکیں گے۔

سید احمد علی صاحب

# مسئلہ تعلیم اور والدین

میرا خیال ہے کہ بچوں کی تعلیم کا فرض صرف اور صرف درسگاہوں ہی پر عائد نہیں ہوتا بلکہ اس اہم فرض کا وافر حصہ والدین سے بھی وابستہ ہے۔ یوں سمجھئے کہ درسگاہ کے معلم اور طلبا کے والدین جب تک دوش بدوش کام کرنے کے لئے اپنے اپنے فرائض کی اہمیت کا احساس نہ کریں گے اس وقت تک بچوں کی صحیح معنوں میں تعلیم کا مقصد عملی جامہ نہیں پہن سکتا مجھے معلوم ہے کہ والدین درسگاہوں کے نظم ونسق میں زیادہ سے زیادہ دخل کی اہلیت ولیاقت رکھتے ہیں لیکن بات ذرا غور طلب ہے کہ باوجود اس اہلیت اور لیاقت کے وہ اپنے بچوں کی تعلیم میں کہاں تک دلچسپی لیتے ہیں اور یہ چراغ تلے اندھیرا، کی مثل کا ان پر کہاں تک صحیح اطلاق ہوتا ہے۔ شاید میرا اندازہ مبالغہ پر مبنی نہ ہوگا اگر میں یہ کہوں کہ ۹۹ فی صدی والدین اپنے بچوں کی تعلیم میں کما حقہٗ دلچسپی نہیں لیتے اور بچوں کی تعلیم وتربیت کے مشکل ترین فرض کی تکمیل کی صرف اور صرف درسگاہوں سے ہی توقع رکھتے ہیں۔ بہت کم والدین ایسے ملیں گے جو اس بات کو محسوس کرتے ہوں گے کہ بچوں کی تعلیم وتربیت کے باب میں ہماری دلچسپی بھی کتنی اہم اور لازمی ہے۔ اور ہماری توجہ کسی درسگاہ کے فرائض کو بہ حسن وخوبی انجام دینے میں کتنی اہمیت رکھتی ہے

والدین چاہے وہ جاہل ہوں یا تعلیم یافتہ، وہ اعلیٰ عہدوں پر ممتاز ہوں یا کاروبار سے وابستہ اگر ان میں اس بات کا احساس نہیں ہے کہ وہ بھی اپنے بچوں کی تعلیم میں اسی توجہ اور دلچسپی کے ذمہ دار ہیں جتنا کہ کسی درسگاہ کے معلم، تو پھر مجھے کہنے دیجئے کہ ان حضرات سے زیادہ بد احساس اور نا فرض شناس اور کوئی نہ ہوگا۔ بچہ کی پیدائش کے بعد سے والدین عجیب وغریب اور ایک نئی فکر کو جس طور سے محسوس کرنے لگتے ہیں اُسے آپ ان کی زندگی کا سب سے پہلا تجربہ کہئے تو بے جا نہ ہوگا۔ پھر اس بچہ کی پرورش اور کچھ عرصہ کے بعد اس کو کسی کام یا کسی درسگاہ کی جانب رجوع کرنے کی فکر، ان احساسات سے بھی والدین کو فطری لگاؤ ہوتا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ صورت حالات میں اختلاف کی بنا پر والدین کی فکریں بھی

مختلف ہوں ظاہر ہے کہ مزدور اور جاہل والدین اپنے بچوں کی پرورش اور ان کے مستقبل سے متعلق اس طرح نہیں سوچ سکتے جس طرح کہ تعلیم یافتہ اور اعلیٰ عہدوں پر ممتاز والدین لیکن جہاں تک والدین کی فکر کا تعلق ہے اس احساس سے ہر فرد بشر کا دوچار ہونا فطری ہے۔ دراصل بچوں کی زندگی کا یہی ابتدائی دوران کی زندگی کا اہم ترین دور ہوتا ہے اور اس کا تمام تر تعلق والدین کی انفرادی اہلیت و لیاقت سے ہوتا ہے۔ فی زمانہ عام طور سے یہ دیکھا جاتا ہے کہ والدین اپنے بچوں کو آنکھیں بند کر کے محض رسم کے طور پر کسی درسگاہ میں داخل کرا دیتے ہیں اور خود معاش اور کاروبار کی الجھنوں میں اپنے آپ کو اس طرح اور اس قدر گھرا رکھتے ہیں کہ جیسے درسگاہ میں ان کے بچہ کا وجود ہی نہیں ہے یا نہ ہونے کے برابر ہے ایسے لوگوں کی تعداد کم ہوتی ہے جو خود کو بھی بچوں کی تعلیم و تربیت کے لئے درسگاہ کے معلمین کی طرح ہی ذمہ دار سمجھتے ہیں۔

**والدین اور درسگاہ کا اشتراک** اصل میں یہی وہ موزوں ترین وقت ہوتا ہے کہ جب بچوں کے والدین کو بھی اپنے اہم فرض کا بدرجہ اتم احساس کرنا چاہئے۔ بڑی ضرورت ہے کہ والدین اس درسگاہ سے جس میں ان کا بچہ تعلیم پا رہا ہے اپنے آپ کو زیادہ سے زیادہ متعلق رکھیں۔ اس موقع پر میں ایک بات کو اور صاف کر دوں کہ والدین کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہی ہوں۔ بلکہ علم سے بے بہرہ اور کم تعلیم یافتہ حضرات بھی درسگاہ سے اپنے آپ کو زیادہ سے زیادہ وابستہ رکھ سکتے ہیں۔ بچوں کی تعلیم و تربیت کا اہم فرض جس طور سے درسگاہ کے معلمین پر عائد ہوتا ہے بالکل اسی طرح والدین پر بھی عائد ہوتا ہے۔ بچوں کی خاطر خواہ تعلیم و تربیت کے لئے والدین کا معلمین کے ساتھ اشتراک عمل بے حد ضروری چیز ہے۔ یہ اشتراک والدین کو درسگاہ کے مقاصد اور اپنے بچوں کی ذہنی حالت سے جہاں ان کو آگاہ کر سکتا ہے وہاں ان کے قلوب میں درسگاہ سے ہمدردی اور تعلیم سے محبت اور دلچسپی کے جذبات بھی پیدا کر سکتا ہے معلمین کے ساتھ اشتراک عمل میں سو فیصدی والدین کا ہی فائدہ ہے۔ بچہ کو درسگاہ میں داخل کرا دینے کے بعد بے توجہی اور بے نیازی اختیار کر لینا اصل میں بنیادی غلطی ہے جو بچوں کے لئے زہر قاتل ثابت ہوتی ہے۔ بچہ سے باز پرس نہ کرنا اور معلمین سے بے تعلق رہنا یہی باتیں بچوں کی زندگی کو تباہ کرنے کا باعث بنجاتی ہیں

گھر اور درسگاہ کا اشتراک | ہندوستان میں گھر اور درسگاہ کے درمیان جو خلیج حائل ہے وہ بھی معلمین اور والدین کی بے تعلقی ہے اور جب تک اس خلا کو گھر اور درسگاہ کے درمیان گہرا ربط پیدا کر کے پُر نہیں کیا جائے گا۔ اس وقت تک اچھی سے اچھی درسگاہ بھی تعلیم کے صحیح مقصد کو پورا کرنے کا دعویٰ نہیں کر سکتی۔ ہندوستان کے اچھے اسکولوں تک کے بہت سے طلبا کیرکٹر کے اعتبار سے بہت گرے ہوئے ملیں گے حالانکہ ان اسکولوں میں معیاری اور عمدہ طریقہ تعلیم اخلاقی ہدایات اور کھیل وغیرہ کی کمی نہیں ہوتی۔ اس خامی اور اہم نقص کا دارومدار سراسر والدین اور معلمین کے درمیان بے ربطی اور بے تعلقی پر ہے۔ طلبا کے کیرکٹر میں اگر سفاہت پائی جاتی ہے تو اس کی ذمہ داری والدین اور معلمین دونوں پر عائد ہوتی ہے۔ اگر آپ تعلیم کے خوشگوار اور مفید نتائج دیکھنے کے آرزومند ہیں تو کوشش کیجئے کہ گھر اور درسگاہ میں زیادہ سے زیادہ ربط پیدا ہو سکے اور والدین اور معلمین ایک دوسرے سے قریب تر ہو سکیں۔

والدین کو یہ خوب سمجھ لینا چاہئے کہ بچوں کی تعلیم و تربیت کے دراصل حقیقی ذمہ دار وہی ہیں۔ درسگاہ تو محض ان کے بار کی سبکدوشی میں بطور مدد کے کام آ سکتی ہے۔ اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ درسگاہوں کے معلمین آزاد ہیں اور ان پر کوئی ذمہ داری عائد نہیں ہوتی۔ ان کے فرائض بھی بہت اہم ہیں۔ انھیں اپنی زیادہ سے زیادہ توجہ بچوں کے والدین سے خوشگوار تعلقات پیدا کرنے میں صرف کرنی چاہئے۔ اس میں شک نہیں کہ بعض درسگاہوں نے اس ضرورت کو محسوس کیا ہے اور جہاں بھی والدین اور معلمین کا اشتراک عمل ہو سکا ہے وہاں نہایت ہی خوشگوار نتائج برآمد ہوئے ہیں۔ یہ ہمارے ملک کی بدنصیبی ہے کہ والدین اور معلمین کا اشتراک عمل ابھی عام نہیں ہوا ہے اور یہ اہم ترین چیز ابھی بہت ہی تنگ دائرہ میں محدود ہے۔ بڑی ضرورت ہے کہ اس دائرہ کو زیادہ سے زیادہ وسیع کیا جائے۔ معلمین کے فرائض میں سے ایک فرض یہ بھی ہونا چاہئے کہ وہ عام والدین کو یہ سمجھائیں کہ ان کے بچے درسگاہ کی چہار دیواری سے باہر رہ کر کوئی ترقی نہیں کر سکتے درسگاہ ہی ان کے بچوں کو ملک و قوم کا مایہ ناز فرزند بنائے گی۔ وہ انھیں سیاستداں، بیرسٹر، مصنف، انجینیر، ڈاکٹر، پروفیسر، آرٹسٹ، میکینک حتیٰ کہ ایک ماہر تجار بنا سکتی ہے برخلاف اس کے درسگاہ کے باہر رہ کر ان کے بچے ننگ ملک و قوم بنیں گے۔ بداخلاق اور بدتہذیب کہلائے جائیں گے یہاں تک کہ چور، اُچکے، بدمعاش، آوارہ اور قاتل بھی ان کے بنجانے کا زیادہ

سے زیادہ امکان ہے ـــــ ایک درسگاہ کو ملک و قوم کے بچوں کے لیے نہ صرف ذریعہ بیداری ہی ہونا چاہیئے بلکہ اسے ملک و قوم کے لئے باعث ناز اور سرمایۂ امید بھی ہونا چاہئے

پہلا عملی قدم | اس باب میں جو پہلا عملی قدم اٹھانے کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ درسگاہ کے تمام بچوں کے والدین سے ملاقات کی صورت پیدا کی جائے۔ درسگاہ کے صدر مدرس کا یہ فرض ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ طلبا کے والدین سے واقف ہو اور اسی طرح درسگاہ کے ہر معلم کا بھی یہ فرض ہے کہ وہ ان طلبا کے والدین سے ضرور واقف ہو جن کو وہ پڑھاتا ہے طلبا کے والدین سے گاہ بگاہ ملاقات جسے رفتہ رفتہ خوشگوار اور پُرخلوص تعلقات میں تبدیل کیا جاسکتا ہے نتائج کے اعتبار سے بچوں کے لئے، والدین کے لئے اور معلمین کے لیے یکساں طور سے مفید ثابت ہوسکتی ہے لیکن صرف یہی کافی نہیں ہوسکتا کہ معلمین طلبا کے سرپرستوں سے واقف ہو جائیں بلکہ طلبا کے والدین کو بھی آپس میں ایک دوسرے سے واقف ہونا چاہیئے۔ علاوہ ازیں یہ بھی ضروری ہے کہ سرپرست اور معلمین کا وقتاً فوقتاً دوستانہ اور ہمدردانہ باہمی اجتماع بھی ہوتا رہے۔ ان ہمدردانہ اجتماعات کے نتیجہ میں جو خوشگوار ماحول تیار ہوسکے گا وہ کسی درسگاہ کے مقاصد کی تکمیل میں زیادہ سے زیادہ مدد دے سکے گا۔ میرے خیال میں درسگاہوں کو اکثر و بیشتر اس قسم کے اجتماعات کے مواقع نکالنے چاہئیں کہ جہاں معلمین اور والدین ہمدردانہ طور پر تبادلۂ خیالات کر سکیں ایسے اجتماعات کے اہم مواقع پر معلمین کا فرض ہے کہ وہ طلبا کے سرپرستوں کا نہایت گرمجوشی سے خیر مقدم کریں۔ بغیر کسی تفریق سے متاثر ہوتے ہوئے اور کسی امتیاز کو جائز رکھتے ہوئے معلمین کا فرض ہے کہ وہ مزدور اور کم تعلیم یافتہ والدین کا بھی اسی گرمجوشی سے خیر مقدم کریں جتنا کہ وہ خوشحال اور اعلیٰ تعلیم یافتہ والدین کا کرتے ہیں۔ ان میں سے ہر ایک کو درسگاہ کی سیر کرائی جائے اور درسگاہ کے پروگرام اور کام سے انھیں آگاہ کیا جائے۔ بچوں کی حالت سے انھیں آگاہ کیا جائے۔ بچوں کی صحت نگہداشت کے لئے ان سے درخواست کی جائے۔ اس کے علاوہ درسگاہ سے متعلق ضروریات کو ان کے علم میں لایا جائے ایسے مواقع پر درسگاہ کے صدر مدرس یا پھر کسی اچھے مقرر نائب مدرس کا یہ فرض ہے کہ وہ نہایت واضح طور پر طلبا کے سرپرستوں کے سامنے ایسی تجاویز پیش کرے جو ان کے لئے بچوں کی تعلیم و تربیت کے باب میں مددگار ثابت ہوں اگر درسگاہ سے متعلق کچھ مشکلات ہیں تو ان کا بھی ایسے مواقع پر ذکر کرنا ضروری ہے لیکن

ساتھ ہی وہ طریقے اور ذرائع بھی سرپرستوں کے گوش گذار کئے جائیں جن پر عمل کرنے سے وہ درسگاہ کی مشکلات کو ختم کرنے میں منتظمینِ درسگاہ کا ہاتھ بٹا سکتے ہیں۔ ایسے اجتماعات میں طلبا کے والدین کو بھی خیالات کے اظہار کا ضرور موقع دیا جائے۔ ان سے نہ صرف تقریر کرنے کی درخواست کی جائے بلکہ اس اجتماع کی صدارت بھی انھیں میں سے کسی اہل اور موزوں شخصیت کے لئے وقف ہونی چاہئے۔ یہ زیادہ بہتر اور موثر ثابت ہوگا اگر طلبا کے سرپرستوں میں سے ہی کوئی صاحب درسگاہ سے متعلق ضروریات اور مشکلات پر روشنی ڈالیں مجھے یقین ہے کہ اس قسم کے اجتماعات بے معنی ثابت نہ ہوں گے اور درسگاہ کے لئے والدین کی محبت و ہمدردی کو زیادہ سے زیادہ حاصل کر سکیں گے۔ اور یہی اجتماعات آخر کار "والدین اور معلمین" کی ایک "انجمن" کے مستقل قیام تک ہماری رہنمائی کر سکتے ہیں۔ یہی وہ طریقہ ہے جو ہمارا اعلیٰ قدم ہو سکتا ہے کہ جس کے ذریعہ ہم اُس خلا کو پورا کر سکتے ہیں جو درسگاہ اور والدین کے درمیان عرصہ دراز سے قائم ہے اور جس کو پُر کرنے کی اشد ضرورت ہے۔

امید ہے کہ والدین انجمن مذکور کو ہمدردانہ نگاہوں سے دیکھیں گے۔ اور ان کے اور معلمین کے باہمی اجتماعات کے مفید اور خوشگوار نتائج کے متعلق اچھی رائے قائم کرنے میں بخل سے کام نہ لیں گے والدین بخوبی اندازہ کر سکیں گے کہ ان کا معلمین کے ساتھ اشتراک عمل اور تبادلہ خیالات ان کے بچوں کے لئے کس طور سے اور کس قدر مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ خوشگوار اور مفید نتائج دیکھنے کے بعد والدین خود بھی ان اکثر و بیشتر وقوع پذیر اجتماعات میں دلچسپی لیں گے اور انجمن مذکور کو کوئی فرد واحد بھی بیکار اور سطحی جماعت کہنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ لیکن باوجود ان تمام باتوں کے کسی درسگاہ کو انجمن مذکور کے قیام پر ہی قناعت نہ کرنی چاہئے بلکہ اسے اپنا نظم و نسق زیادہ سے زیادہ دلچسپی اور جوش کے ساتھ قائم رکھنا چاہیے۔ کیونکہ اس کا بھی امکان ہے کہ والدین اور معلمین کا اشتراک وہ خوشگوار اور متوقع نتائج نہ پیدا کر سکے جن کے متعلق انجمن مذکور کی تشکیل سے پیشتر بہت ہی امید افزا رائے قائم کی گئی تھی۔ سوسائٹیوں، انجمنوں اتحادوں اور لیگوں کی فی زمانہ تشکیل اس قدر عام ہو گئی ہے کہ ان جماعتوں کا زرین مقصد، چاہے وہ کوئی تعلیم یافتہ حضرات کی جماعت ہو یا وہ کوئی جاہل مزدور طبقہ کے افراد کا گروہ ہو پورا نہیں ہونے پاتا۔ اکثر

ایسا ہوتا ہے کہ اس قسم کی جماعتوں کی تعمیر سے بجائے اس کے کہ مفید نتائج برآمد ہوں بر خلاف اس کے مشکلات میں اور پیچیدگی کا باعث بن جاتی ہے۔ اور بچوں کی تعلیم و تربیت کو بہتر و برتر طریقہ پر انجام دینے کی خاطر اگر اس۔ والدین اور معلمین انجمن کا بھی حسب معمول یہی حشر ہونے والا ہے تو پھر تو اس صورت میں یہی بہتر ہے کہ اس کی تشکیل کے متعلق سوچا تک نہ جائے لیکن باوجود ان خطرات کے تو دنیا بہ امید قائم اسکے مصداق ہمیں انجمن مذکورہ کے قیام کی کوشش کرنی چاہئیے۔ اور والدین اور معلمین کو اپنے اپنے طور پر سعی کرنی چاہئیے کہ ان کی یہ مشترکہ جماعت اپنے زرین مقاصد میں کامیاب ہو کر رہے۔

انجمن کا نظام عمل| والدین اور معلمین کے اجتماع کا انعقاد ایک ماہ میں دو دفعہ تو غالباً بہت زیادہ ہو جائیگا لیکن ایک ماہ میں ایک دفعہ تو غالباً بے حد ضروری ہے۔ ان اجتماعات میں کام کے نظام اور بحث و مباحثہ کے لئے موضوع کا دارومدار مقامی صورت حالات اور درسگاہ کی مخصوص مشکلات پر مبنی ہونا چاہئیے لیکن عام طور سے بحث و مباحثہ کا موضوع جن باتوں پر مشتمل ہونا چاہئیے وہ اس قسم کی ہوں تو بہتر ہے مثلاً مختلف عمر کے بچوں کے ساتھ کس کس قسم کا طرز عمل اختیار کیا جائے مختلف جماعتوں کے بچوں کی اہلیت و لیاقت اور ان میں تعلیم کے لئے زیادہ سے زیادہ شوق پیدا کرنے کے متعلق تبادلہ خیالات کیا جائے۔ بچوں کی اخلاقی حالت کیا گھر میں اور کیا درسگاہ میں بلند کرنے کے متعلق ذرائع سوچے جائیں۔ ان ذرائع پر غور کیا جائے جو بچوں کو درسگاہ کے باہر کے مہلک اثرات سے محفوظ رکھ سکیں۔ اس باب میں انجمن ایسے ذرائع کو عملی جامہ پہنا سکتی ہے جو بچوں کو درسگاہ کے باہر خراب اثرات سے محفوظ رکھ سکیں گے۔ مثال کے طور پر سنیما دیکھنے کی عادت کو لیجئے بعض ناقص اور فحش قسم کی تصاویر سے چھوٹے چھوٹے بچوں اور کمسن طلبا کے ذہنوں پر جو خراب اثرات پڑتے ہیں وہ اظہر من الشمس ہے۔ اس چیز سے بچوں کو کیوں کر بچایا جائے اس قسم کی اور بہت سی باتوں کا والدین اور معلمین کی مشترکہ جماعت اپنی متفقہ کوشش سے سدِ باب کر سکتی ہے۔ درسگاہوں نے اکثر و بیشتر طلبا کے والدین سے درخواست کی کہ آپ اپنے بچوں کو سنیما دیکھنے سے باز رکھیں لیکن ان کی التجا "صدا بہ صحرا" ثابت ہوئی اور والدین نے اسے درخور اعتنا نہیں سمجھا۔ والدین او معلمین کی مشترکہ انجمن خاص عمر تک کے بچوں کے سنیما میں داخلہ کو قانوناً بند کرا سکتی ہے۔ وہ فلم کمپنیوں سے درخواست کر سکتی ہے کہ وہ

بچوں کے مفاد کو پیش نظر رکھ کر چند فلمیں تیار کرے۔ دوسری عام خراب عادت جو درسگاہوں کے بچوں میں پائی جاتی ہے وہ تمباکو نوشی کی عادت ہے۔ تمباکو فروش حضرات اور سینما ہاؤس کے منیجر صاحبان کو اپنے کاروباری نقطۂ نظر سے یہ پابندیاں ضرور قابل اعتراض ہوں گی لیکن انجمن جب ان پابندیوں کو اُن کے سامنے معلمین اور والدین کیطرف سے پیش کرے گی تو کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ وہ انجمن کی کوششوں کو نہ سراہیں کیا کوئی باپ یہ پسند کرتا ہے کہ اس کے بچے اوباش اور آوارہ مزاج بن جائیں؟ آخر تمباکو فروش حضرات اور سینما کے منیجر صاحبان بچوں کے باپ بھی تو ہوتے ہیں۔ اسی طرح اور بھی بہت سی فحش اور عریاں چیزوں کو بچوں کی نظر کے سامنے سے ہٹایا جا سکتا ہے۔ اور یہ سب باتیں والدین اور معلمین کی انجمن بخوبی اور بآسانی انجام دے سکتی ہے بشرطیکہ معلمین اور والدین دونوں اپنے اپنے فرائض کا صحیح طور سے احساس کریں۔ ان کا باہمی ایثار، ان کی باہمی توجہ اور دلچسپی اور ان کی باہمی کوششیں ناممکن کو ممکن بنا سکتی ہیں۔ انجمن کا یہ بھی ایک فرض ہوگا کہ وہ بچوں کے لئے مصروفیات کا ایک ایسا لائحہ عمل تیار کرے جو بچوں کو ہمہ وقت گھر ا رکھے اس لائحہ عمل کے مطابق بچوں کو گھر ا رکھنے کا فرض معلمین اور والدین دونوں پر عائد ہوتا ہے۔ والدین کی سخت نگہداشت بچوں کو بہت سی مہلک باتوں سے محفوظ رکھ سکتی ہے۔ اس انجمن کے ذریعہ معلمین کا سب سے اہم فرض یہ ہے کہ وہ والدین اور عام پبلک کی درسگاہ اور اس کے نظام کے متعلق زیادہ سے زیادہ ہمدردی حاصل کرنے کی امکانی کوشش کریں اس طرح والدین کا فرض ہے کہ وہ اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کی خاطر معلمین اور درسگاہ کے کام میں زیادہ سے زیادہ دلچسپی لینے کی امکانی کوشش کریں اکثر دیکھا گیا ہے کہ والدین درسگاہ کی بہت سی باتوں پر نکتہ چینی کرتے ہیں نکتہ چینی کرنا بری بات نہیں ہے لیکن تعلیم کے بہت سے موجودہ طریقوں پر (جو بچوں کی فطرت کا برسوں مطالعہ کرنے کے بعد محققین فن تعلیم نے وضع کئے ہیں) محض ناواقفیت کی بنا پر نکتہ چینی کرنا ضرور بری بات ہے۔ درسگاہ میں جسمانی سخت سزا عام طور سے ممنوع قرار دیدی گئی ہے لیکن اتفاق سے کسی درسگاہ کا کوئی معلم ضرورت و مصلحت کی بنا پر یا غلطی سے کسی طالب علم کو سخت سزا دیدیتا ہے تو والدین کی دنیا میں عجیب و غریب قسم کی چہ میگوئیاں شروع ہو جاتی ہیں۔ والدین کا یہ ہنگامہ کہاں تک جائز اور درست ہے؟ کون نہیں جانتا والدین کا بچوں کو گھروں میں ذرا ذرا سی

بات پر سزا دیتے رہنا آئے دن کی بات ہے۔ انجمن مذکور اس قسم کی غلط فہمیوں کا بھی ازالہ کرتی رہے گی۔

والدین کی مشکلات اور ان کا حل | دو، تین اور چار سال کی عمر کا بچہ جہاں والدین کے لئے ایک خوبصورت کھلونے کا کام کرتا ہے وہاں اس کی بعض حرکات ان کے لئے وبال جان بھی بن جاتی ہیں۔ چھوٹے سے بچہ کی فطرت میں تجسس کا مادہ بالکل قدرتی ہوتا ہے وہ کیا جانے کہ کانچ اور چینی کے برتن بھی ٹوٹنے کی اشیاء ہوتی ہیں۔ اسے ان کے توڑنے میں ایک خاص قسم کی مسرت سی محسوس ہوتی ہے۔ والدین کا اس قسم کی اشیا کو بچہ کی زد سے بچا کر کسی اونچے مقام پر رکھتے رکھتے ناک میں دم آجاتا ہے لیکن باوجود احتیاط کے بچہ خاموشی سے کسی کونہ میں پہونچ کر کوئی تیل سے بھری ہوئی بوتل کے گرانے میں کامیاب ہو ہی جاتا ہے اور اس کی اس بھولی بھالی حرکت کے نتیجہ میں سارے گھر میں ایک ہنگامہ سا بپا ہو جاتا ہے۔ بعض بچہ کی فطرت سے ناواقف حضرات اس قسم کی حرکات پر بچہ کو کافی سے زیادہ سزا بھی دیدیتے ہیں۔ اکثر والدین کو عجیب عجیب قسم کی الجھنوں میں مبتلا ہونا پڑتا ہے جبکہ ان کے بچے آپس ہی میں گھر میں ایک دوسرے سے لڑتے ہیں یا پڑوسیوں کے بچوں سے کشتم کشتا کر بیٹھتے ہیں۔ ایک معلم بچہ کی ان حرکات کو اس کی اچھی تندرستی اور شوخئ طبع پر مبنی سمجھ کر ان سے بہتر اور اچھے طریقہ پر کام نکالنے کی کوشش کرے گا۔

چند سال بعد پھر وہ زمانہ آتا ہے جبکہ بچوں کو لڑکوں اور لڑکیوں کے نام سے پکارا جانے لگتا ہے۔ بچوں کا یہ دور والدین کیلئے اور بھی الجھن کا باعث ہوتا ہے۔ لڑکے یا لڑکیاں جو اپنی عمر کی دس منزلیں طے کرنے کے بعد گیارہویں اور بارہویں منزل میں قدم رکھ چکے ہیں اکثر والدین کیلئے غور و فکر کا موضوع بن جاتے ہیں۔ اگر بچوں کی حرکات و سکنات اور ان کی شکل و شباہت سے شرمیلا پن، سادہ لوحی اور مردہ دلی کا اظہار ہوتا ہے تو یہی چیز والدین کی پریشانی کا باعث بنجاتی ہے۔ ان کا بہت زیادہ وقت ان بچوں کے مستقبل کے بارے میں سوچنے میں صرف ہو جاتا ہے۔ دراصل بہت سے بچوں کی فطرت سے ناواقف والدین غلط فہمی میں مبتلا ہو جاتے ہیں وہ یہ نہیں جانتے کہ بچوں کی اس عمر (گیارہ بارہ سال) کا فطری تقاضا یہی ہوتا ہے۔ دراصل سب سے زیادہ دقت طلب وقت والدین کیلئے وہ ہوتا ہے جبکہ ان کے لڑکے سولہ سے اوپر اور ان کی لڑکیاں چودہ سے اوپر پہونچتی ہیں شاذ و نادر ہی کوئی ایسا گھر ہوتا ہوگا جہاں کہ لڑکوں اور لڑکیوں کی اس عمر کا دور والدین کیلئے الجھن اور بے چینی کا باعث نہ بنا ہو ورنہ عام طور سے دیکھا جاتا

ہے کہ اس عمر کے لڑکے اور لڑکیاں جس طور سے والدین کو ذہنی تکلیف پہونچاتے ہیں اس قسم کی تکلیف سے انھیں زندگی بھر میں دوچار ہونا نہیں پڑتا ہوگا۔ ان کی عجیب و غریب اور مخصوص انفرادی حرکات و مصروفیات ان کی آزاد خیالی، دوستوں کا انتخاب، ان کا ازلی ذوق، ان کا لباس غرضکہ ان کی ہر ایک بات والدین کیلئے ایک عجیب قسم کی کشمکش اور الجھن کا باعث بن جاتی ہے۔ اس عمر کے بچوں سے ادائیگی فرض میں جو لغزشیں عمل میں آتی ہیں وہ اکثر و بیشتر والدین کو روحانی اور قلبی صدمہ پہونچانے کا باعث بن جاتی ہیں۔ بہت کم والدین اپنے بچوں کو معیوب باتوں سے باز رکھنے میں کامیاب ہوجاتے ہیں ورنہ اکثر تو یہ گتھی ان کے لئے سلجھانا بہت مشکل ہوجاتا ہے بعض والدین تو بچوں کی بُری عادتوں کو لاعلاج مرض سمجھ کر ان سے بے نیازی اختیار کرلیتے ہیں۔ حالانکہ ان کا یہ طریقہ قابل اعتراض ہے۔ والدین کی ان تمام مشکلات اور الجھنوں کا واحد حل والدین اور معلمین کی انجمن کے قیام میں مضمر ہے۔ اس کا بھی امکان ہے کہ والدین اور معلمین کچھ عرصہ کے اشتراک عمل کے بعد ایک ماہر نفسیات معلم کی مدد حاصل کرنا مناسب سمجھنے لگیں۔ اس معلم کا کام ہوگا کہ وہ والدین اور معلمین کو باقاعدہ جماعتوں کے ذریعہ بچوں کی فطرت اور ان کی تعلیم و تربیت سے متعلق لیکچر کی صورت میں درس دیا کرے۔ ان جماعتوں کا انعقاد اگر ہفتہ میں دو دفعہ بھی ہو تو مناسب ہے ورنہ بعد میں ضرورت اور دلچسپی کے لحاظ سے اس میں توسیع کی جاسکتی ہے۔ یہ تجویز بعض حضرات کو شاید عجیب و غریب اور اجنبی سی معلوم ہو لیکن اس تجویز کے نتائج غور کرنے پر اچھی طرح معلوم ہوسکتے ہیں۔ انجمن کی تشکیل شہر کی متعدد درسگاہوں سے نمائندہ معلمین اور نمائندہ والدین کی طے کردہ تعداد پر مشتمل ہوگی۔ چند حضرات کو محکمہ تعلیم کی طرف سے نامزد بھی کیا جاسکتا ہے۔ فی زمانہ والدین کو جس خاص دقّت سے دوچار ہونا پڑتا ہے وہ بچوں کے لئے ان کے رجحان طبع کے مطابق کام اور پیشہ کا انتخاب ہے۔ ہندوستان میں غلط انتخاب کی وبا جس قدر عام ہے وہ ظاہر ہے۔ انجمن والدین کو ان تمام الجھنوں سے نجات دلاسکتی ہے۔ انجمن کے قیام کی تجویز کو عملی جامہ پہنانے کے لئے بہت سے سرمایہ کی اتنی ضرورت نہیں ہے جتنی کہ والدین اور معلمین کی بہت سی باہمی توجہ اور کوشش۔ اس قسم کی انجمنیں نہ صرف ہمارے طلبا کے حق میں مفید ہوں گی بلکہ ملک میں ایسے نوجوان پیدا کرسکیں گی جو اس کے لئے باعث فخر و عزت ہوں۔

توکل صاحب بی۔ اے۔ ڈبائیوی

# کچھ اپنی شاعری کے متعلق

حسب ارشاد اپنی شاعری کے متعلق یہ چند سطور حاضر خدمت کر رہا ہوں شاید آپ اور قارئین جامعہ انہیں دلچسپ پائیں میری شاعری کے متعلق اسے مفصل بیان نہ سمجھنا چاہئے۔ پھر بھی امید ہے کہ کافی اشارے ان سطور میں مل جائیں گے جو میرے اشعار کی چند خصوصیتوں کو نمایاں کرنے میں اور ان کی طرف توجہ دلانے میں کچھ کارگر ثابت ہوں۔ آپ شوق سے ان سطور کو جامعہ میں شائع کر سکتے ہیں ساتھ ہی اپنے دو سو اشعار کے قریب اپنے مجموعے سے خود منتخب کر کے بھیج رہا ہوں تاکہ میری یہ سطور ان اشعار پر روشنی ڈالیں اور یہ اشعار ان سطور پر روشنی ڈالیں۔

نگار لکھنؤ نے کئی زندہ اردو شعرا کا خود کردہ انتخاب حاصل کر کے اس بار اپنا سالنامہ مرتب کیا ہے اس میں بہت سے شعرا نے اڈیٹر نگار کی دعوت پر کچھ اجمال اور تفصیل کے ساتھ اپنے اور اپنی شاعری کے متعلق بھی لکھا ہے جو ہر ایک کے انتخاب کلام کے ساتھ شائع ہوا ہے۔ میرے منتخب کردہ دو سو اشعار کے قریب اور میرے خود نوشتہ حالات بھی شائع ہوئے ہیں۔ میں نے یہ کچھ نگار کو آپ سے چھ ماہ پہلے بھیجدیا تھا۔ موجودہ انتخاب اور اس بیان کو اس انتخاب اور بیان پر اضافہ سمجھئے جو نگار میں نکلے ہیں۔ جو اشعار آپ کے حسب ارشاد اب بھیج رہا ہوں ان میں نوے فیصدی تو نگار میں اپنا انتخاب بھیج چکنے کے بعد کہے گئے ہیں اور میرے تازہ ترین اشعار میں سے ہیں ]

جناب نیاز فتحپوری نے نگار کے مذکورہ بالا شمارے میں ہر شاعر کے کلام پر ایک طائرانہ نظر ڈالی ہے میری شاعری سے اپنی انتہائی پسندیدگی کا اظہار کرتے ہوئے وہ یہ بھی کہہ گئے ہیں کہ شاعری سے قطع نظر کر کے میرے اشعار کی چند خوبیاں انہیں متاثر کرتی ہیں۔ میری شاعری کی روش اور انداز کو دیکھتے ہوئے وہ کہتے ہیں کہ اس کی پختگی کے متعلق انہیں ڈر معلوم ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ انہوں نے جو کچھ لکھا ہے نہایت خلوص سے لکھا ہے۔ انہوں نے اب سے چار برس پہلے میری شاعری پر ایک مفصل اور مستقل مضمون نگار میں

شائع کیا تھا جس میں انھوں نے لکھا تھا کہ مجھے اردو شاعری کے کس دبستان اور کس رنگ، شاعری سے متعلق کیا جائے یہ طے کرنا مشکل ہے۔ میرے اشعار کی داخلیت پر غور کرتے ہوئے انھیں کچھ مومن کی جھلک ان میں نظر آئی۔ پھر بھی انھوں نے میرے یہاں اتنے انداز بیان پائے اور مضامین میں اتنا تنوع پایا کہ ان کے نقادانہ ذوق کو کچھ حیرت سی ضرور ہوئی۔ میرا خیال ہے کہ میرے اشعار کو اتنا گوناگوں پاکر ہی جناب نیاز فتحپوری نے میری شاعری کی تشنگی کے متعلق یہ کہا ہے کہ "ڈر لگتا ہے۔ ان کے اس کہنے کو اگر خفیف سا اعتراض بھی سمجھا جائے تو مجھے یا کسی کو برا ماننے کی بات نہیں۔

شاعری میں اور شخصیت میں یکرنگی اور یکسانیت کی کئی شکلیں ہوتی ہیں داخلی اور خارجی دونوں لحاظ سے جہاں تک میری شاعری کا تعلق ہے۔ اگرچہ وہ کل کی کل میری زندگی کے مرکزی اثرات اور میری خاص افتاد مزاج کے تحت میں کہی گئی ہے۔ پھر بھی چند امور قابل غور ہیں۔ امیر اور داغ کے مرنے کے بعد سے یا یوں کہئے کہ بیسویں صدی کے آغاز سے یہی نہیں ہوا کہ اردو شاعری کا ایک پرانا دور ختم ہو گیا اور ایک نیا دور شروع ہوا۔ بلکہ اس دور میں اپنے گوناگوں کوائف اور محرکات بیک وقت نظر آتے ہیں۔ ہماری زندگی اور ہمارے ادبیات میں اتنے پہلو پیدا ہو گئے ہیں کہ پہلے ادوار کی محدود یکرنگی کو دیکھتے ہوئے حیرت ہو جاتی ہے۔ اس دور میں کوئی ایک دبستان شاعری نہیں ہے جس سے ہم آج کل کے شعرا کو متعلق کر سکیں۔ اقبال۔ اصغر، جوش ملیح آبادی۔ جگر مرادآبادی، فانی بدایونی، حسرت موہانی، آنند نرائن ملا وغیرہ اور دیگر شعرا ان معنوں میں ہم آہنگ اور ہم رنگ نہیں ہیں جن معنوں میں گذشتہ ادوار کے شعرا ہوا کرتے تھے۔ امیر اور داغ، آتش اور ناسخ، غالب و ذوق اور مومن، انشا اور مصحفی، میر اور سودا ان سب ادوار کی شاعری میں جو یکرنگی اور یکسانیت ہے وہ آج نظر نہیں آتی۔ آج کی اردو شاعری ہندوستان کی تغیر پذیر بلکہ انقلاب پذیر زندگی کی آئینہ دار ہے

اس دور کے شعرا میں یہ ضرور ہے کہ ہر ایک کا انداز بیان اور اس کی جولانگاہ خیال دونوں بہ آسانی پہچانے جا سکتے ہیں۔ ان کی نظمیں باہم ہم آہنگ اور ہم رنگ ہیں پھر بھی اقبال کی بانگ درا اور بال جبریل اور پھر دوسرے مجموعے باہم میل نہیں کھاتے۔ اب جہاں تک میری شاعری کا سوال ہے خود میری زندگی

کئی داخلی لحاظوں سے بدلتی رہی ہے۔ اس کے سینکڑوں مختلف محرکات اور اثرات رہے ہیں۔ وہ مختلف کلچروں سے اثر پذیر ہوتی رہی ہے۔ اور میرا نظریہ یا فلسفہ حیات و کائنات ساکن نہیں بلکہ متحرک رہے ہیں۔ میں مٹتا بھی گیا ہوں، اُگتا بھی گیا ہوں، بگڑتا بھی گیا ہوں، بنتا بھی گیا ہوں۔ ماضی کے بوجھ کو ہلکا کرنا اور اسے حال میں سمیٹ بھی لینا اور رخ مستقبل کی طرف کرکے چلنا، یہ تینوں کام ایسے تھے کہ کبھی کبھی پاؤں تھرتھراتے اور ڈگمگاتے نظر آئیں تو زیادہ جائے حیرت نہیں۔ میں قدما کی یکسانیت اور دورِ حاضر کے اصغر، جگر اور حسرت موہانی یا فانی بدایونی۔ یا یگانہ کی یکرنگی اپنے یہاں نہیں لاسکا۔ میرے یہاں صرف ایک رنگ پختہ سے پختہ تر ہوتا ہوا نہیں چلا گیا بلکہ ایک رنگ آتا تھا تو ایک رنگ جاتا تھا۔ میرا رنگ کچھ سے کچھ ہوتا رہا۔ لیکن میں ایک بے جان پتھر کی طرح زمانہ کی زدوکوب سے اِدھر اُدھر مارا مارا نہیں پھرا ہوں۔ ماضی کو حال کی رو میں اور مستقبل کی کشش میں بھولا نہیں۔ دیکھیے یہ اشعار ؂

| | |
|---|---|
| کر عمر گذشتہ کو شریک غم امروز | خاکستر ماضی سے کچھ اٹھتا ہے دھواں بھی |
| نئی منزلوں کو سکون وطن دے | ٹھہرنا نہیں ہے یہ ہے دور جانا |
| مٹا ہے کوئی عقیدہ تو خون تھوکا ہے | نئے خیال کی تکلیف اٹھی ہے مشکل سے |
| رکیں تو پاؤں نہ مانیں چلیں تو منہ کی کھائیں | کریں تو کس سے کریں راہ عشق کا شکوہ |

ان سطور کے ساتھ جو بہت سے اشعار میں بھیج رہا ہوں ان میں خود عشقیہ زندگی کے متعلق ایسے کئی شعر ملیں گے جن میں بیک وقت یادِ ماضی، کیفیت حال اور خواب مستقبل سب موجود ہیں۔ تکرار و تجدید کے سلسلے لامتناہی ہیں۔ بٹ مٹ کے زندگی اپنے کو بنایا کرتی ہے۔ غالباً یہی دیکھ کر جناب نیاز فتحپوری کو میرے کلام کی پختگی کی طرف سے ڈر معلوم ہوا۔ جہاں تک یکرنگی اور یکسانیت تک میرے کلام کے محدود نہ رہنے کا تعلق ہے ان کا یہ کہنا صحیح ہے لیکن کیا میرے یہاں یہ مختلف رنگ کچے پھیکے یا ہلکے ہیں۔ یا بدرنگ ہیں۔ ممکن ہے یہ عیب بھی میرے کچھ اشعار میں ہوں وہ شاعر جس کے یہاں اتنا تنوع ہوگا اور جو اتنا کہے گا کبھی کبھی کمزور شعر بلکہ غلط شعر بھی ضرور کہدے گا۔ انگریزی شاعر پوپ کا یہ مصرعہ ضرب المثل ہوگیا ہے کہ کبھی کبھی ہومر بھی اونگھنے لگتا ہے اور کچھ راسخ العقیدہ مگر اللہ کو بھی چھیڑنے والے منچلے مسلمان قرآن پاک کو مسلسل نہ پاکر

کہہ اُٹھتے ہیں کہ اللہ میاں کیا سے کیا کہنے لگے۔ سوال یہ ہے کہ اگر مختلف باتیں مختلف انداز سے، مختلف اسلوبوں سے میں نے کہی ہیں تو کیا اس کا بہت کچھ حصہ پختگی حاصل کر سکا ہے یا نہیں۔ یہ ضرور ہے کہ جو باتیں میں کہنا چاہتا ہوں جن داخلی احساسات کو میں اپنے اشعار میں جگہ دیتا ہوں ان کے اظہار میں وہ پختگی برجستگی بے ساختگی یا تکمیل بیان آ ہی نہیں سکتی جو داغ کی جادو بیانی میں نظر آتی ہے لیکن کیا کبھی کبھی اور بہتوں کی رائے میں اکثر داغ کی آواز بھی گرفتہ نہیں ہو جاتی میرا ہر شعر زبان میں نہیں ہے لیکن بغیر اپنے شلوار معیار کو نیچا کئے ہوئے میں نے بہت سے شعر زبان میں بھی کہے ہیں لیکن عام طور پر میرا لب ولہجہ مانوس اور سامعہ نواز ہوتا ہوا بھی اگر کچھ غیر معمولی معلوم ہو یا کچھ اجنبیت اس میں نظر آئے تو اسے کبھی کبھی میرا عجز بیان سمجھئے لیکن زیادہ تر اسے میرے تخیل اور میرے احساس کے اچھوتے پن کی وجہ سے ہوا ہے۔ انگریزی تنقید میں ایک مقولہ یہ بھی ہے :- A clear idea is a small idea. یعنی بہت صاف خیال ایک چھوٹا خیال ہوتا ہے۔ خود مومن کے کلام میں کتنی ناہمواری پیدا ہو گئی ہے لیکن مجھے یہ کہنے میں عار نہیں کہ میں ناہمواری کو پسند نہیں کرتا اور نازک راہوں سے گذرتا ہوا بھی اپنی چال کو ناہموار بنانے سے بچتا ہوں اپنے اس معیار کو برتنے میں جن آزمائشوں سے مجھے دوچار ہونا پڑا ہے انہیں میں خود بیان کرنا چاہوں تو بیان نہیں کر سکتا۔ اپنا ایک شعر پیش کرتا ہوں ؎

کھلیں نہ حسن کی فطرت کے راز عاشق سے ۔۔۔ برت خلوص بھی، جھوٹی قسم بھی کھائے جا

معشوق کی فطرت کے غیر شعوری یا تحت الشعور رموز اس شعر میں بیان کئے گئے ہیں۔ اس کے خلوص کی "تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی"، اسی لئے اس کا برتاؤ اور سلوک باخلوص ہوتے ہوئے بھی اس کے قول و قسم کمزور ثابت ہوتے ہیں ؎

تری نازکی سے جانا کہ بندھا تھا عہد بودا ۔۔۔ کبھی تو نہ توڑ سکتا اگر استوار ہوتا

بات تو غالب نے بھی یہی کہی تھی مگر غالب اس مسئلہ سے کھیل کر رہ گئے ہیں۔ میرے شعر میں جو اس بظاہر ان ہونی بات پر حیرت چھپی ہوئی ہے وہ قابل غور چیز ہے۔ اپنے تین چار اور شعر اسی نازک موضوع پر حاضر کرتا ہوں

نثار پیمان دوستی کے مگر ہے گردش میں آسماں بھی ۔۔۔ جو یادِ ماضی پہ منحصر ہو وہ عہد کیا استوار ہوگا

بیوفا تو نہیں اے دوست، جسے عشق کہیں — تجھے اُس شدت احساس کی برداشت نہیں

سچ جھوٹ کا سوال نہیں حسن و عشق میں — گر ہے کوئی سوال تو عنوانِ شوق کا

"عنوان شوق" کی نئی ترکیب ذرا مشکل سے ہاتھ آئی ہے۔

عشق میں سچ ہی کا رونا ہے — جھوٹے نہیں تم جھوٹے نہیں ہم

بقول ہیگل (Tragedy is conflict of good against good) المیہ میں نیکی کا تصادم نیکی سے ہوتا ہے۔

اپنا ایک اور شعر عرض کرتا ہوں ؎

حسن کے ہر تپاک میں جذب تھیں لاکھوں ستیاں — کون کسی کو یاد تھا کس نے کسے بھلا دیا

اب میں ان نازک باتوں کو داغ کی زبان میں امیر کی زبان میں بلکہ غالب اور حسرت اور مومن کی زبان میں بھی کیونکر ادا کروں یا خود اپنے ان اشعار کی زبان میں کیونکر ادا کروں جن کی زبان زیادہ سادہ اور صاف ہے میں اس کی بھی کوشش کرتا رہا ہوں کہ خود اپنا اور اپنے اپنی کا بوجھ کچھ ہلکا کروں۔ اس لئے ادھر کچھ دنوں سے اپنے رجحانات سے ذرا بچتے ہوئے دنیا کے ادب کے ان حصوں پر نظر ڈالی جو خواہ مخواہ میرے مزاج اور مذاق اور محدود فطری تاثرات کی ترجمانی نہیں کرتے ہر ایک کو اپنی چشم تنگ کو کثرت نظارہ سے وا کرنا چاہئے کسی انگریزی نقاد نے کہا ہے:-

**In literature you can have preferences but no exclusions.**

وکٹر ہیوگو کا قول ہے:-

**Let the artist go where he will. He will find only one law Healing power.**

اسی لئے میں نے اپنی محدود شخصیت کی زنجیروں کو ڈھیلا کر کے جدید ترین فکریات کے میدان میں قدم رکھنا شروع کیا۔ اس سے حسن و عشق کا نقطہ بھی وسیع ہو جانا لازمی تھا اور حسن و عشق کے علاوہ حیات و کائنات و اخلاقیات کے وہ پہلو بھی سامنے آئے جو محض رومانی حسن پرستی یا شاعرانہ کیف پروری سے حاصل نہیں ہو سکتے تھے۔ اجتماعی زندگی کے قانون محض اچھی یا احساس طبیعت پالنے سے یا محض شاعرانہ

نیک نیتی سے معلوم نہیں ہوا کرتے سوچئے کہ ان اشعار کے کہنے میں میری کیا گت بنی ہو گی ۔

غفلت ہو تو کوئی جگائے جاگے ہوؤں کو کون جگائے
ہائے وہ کارجہاں خود جن سے نکلیں بے عملی کے بہانے

گھوڑے بیچ کے سوئے ہیں
پس ماندوں کا پوچھ نہ حال

جو لا نگاہ حیات کہیں ختم ہی نہیں
منزل نہ کر حدود سے دنیا بنی نہیں

"حدود سے دنیا بنی نہیں" کا ٹکڑا سامنے کا ٹکڑا نہیں تھا ہیگل کا فلسفہ اس ٹکڑے میں موجود ہے بقول اکبر الہ آبادی

جہاں ہستی ہوئی محدود لاکھوں پیچ پڑتے ہیں
عقیدے عقل عنصر سب کے سب آپس میں لڑتے ہیں

تجھے دنیا کو سمجھنے کی ہوس ہے اے کاش
تجھے دنیا کو بدل دینے کا ارماں ہوتا

منازل ارتقا کے دھوکے زمانہ پہلے بھی کھا چکا ہے
کسی کو جس کی خبر نہیں ہے وہ انقلاب ایک بار ہوگا

ہر ہر شکست ساز میں صد لحن سرمدی
یا نغمۂ حیات ازل گا رہی ہے آج

حیات اور کائنات اور سماج کے متعلق ان اشعار میں محض شدت احساس اور جمالیات کو دخل نہیں ہے کچھ سوجھ بوجھ کو بھی دخل ہے اور وہ بھی سوجھ بوجھ جو عجیب طور پر میرے وجدان کو حاصل نہیں ہو سکتی تھی اسی لئے میرے ایسے اشعار کی زبان میں ایک ہلکا سا اٹکاؤ کچھ لوگوں کو اور خود مجھے بھی نظر آ سکتا ہے پختگی کی کمی نظر آ سکتی ہے اور کچھ آورد کی جھلک بھی۔

اب اپنی زندگی اور وجدان کے مرکزی اثر کا کچھ ذکر کر دوں اگرچہ بچپن ہی سے نئی باتوں پر میں جھلا اٹھتا تھا اور کچھ لوگوں کو دیکھتے ہی بلکہ ان کی تصویر دیکھتے ہی یہاں تک کہ ان کے بارے میں ایسی باتیں سن کر بھی جن میں بظاہر کوئی برائی نہ تھی مجھے سخت نفرت پیدا ہو جاتی تھی اور یہ جذبات دائمی ہوتے تھے۔ پھر بھی اس سنسار سے اتنی محبت تھی کہ میں اسے سینہ چیر کر اپنے کلیجے میں رکھ لینا چاہتا تھا۔ میں ترک دنیا کا قائل نہیں لیکن اپنے کو اشرف المخلوقات سمجھ کر دنیا کو محض استعمال کی چیز یا اپنے زیر نگیں رکھنے کی یا محض اپنی زندگی کا پس منظر نہیں مان سکتا تھا میں زمین دریا، پہاڑ، نباتات اور حیوانات کو یعنی پورے سنسار کو نا پاک اور اہم سمجھتا تھا کہ کسی آسمانی خدا کو یا انسان کو سنسار سے زیادہ نہیں پوج سکتا تھا۔ یہ نظریہ عبرانیت کے نظریے سے الگ سا ہے یہ نظریہ قبولیت (Affirmation and Acceptance) کا نظریہ رہا ہے میں اس

ٹھوس دنیا کی پاکیزگی کے احساس کو ہندو کلچر کا وہ قیمتی جزو سمجھتا رہا ہوں جو دنیا بھر کے لئے خیر و برکت کا پیغام ہے جو زندگی کو امرت میں نہلا سکتی ہے اسی احساس نے میرے اشعار میں بقول حضرت نیاز فتحپوری شاعری اور پختگی یا فنیت سے قطع نظر کرکے ایک حلاوت نرمی اور معصومی پیدا کر دی ہے اور ایک نغگی بھی۔ کائنات سے ہم آہنگی ہی یہ بات میرے اشعار میں پیدا کر سکتی تھی میں شاعر نہیں فن کار نہیں ہاں داخلی طور پر انسان ہونا ضرور چاہتا رہا ہوں۔ جو مٹی کی عزت نہیں کر سکتا شاید وہ خدا اور انسان کی بھی عزت نہیں کر سکتا خدا کی پرستش اور انسان کی خدمت ممکن ہے کر سکتا ہو۔ مجھے شعر کہنے سے زیادہ اس بات کی فکر تھی کہ یہ سمجھوں کہ قدروں کے لحاظ سے دنیا اور زندگی کیا ہیں۔ میں برائیوں اور مصیبتوں کے وجود کا قائل ہوں میں فطرت اور انسان دونوں کے مظالم کا دشمن ہوں لیکن دنیا اور انسان میں برائیاں پاتے ہوئے بھی ان کا اجمالی اور بنیادی تصور مجھے ہمیشہ وجد میں لاتا رہا۔ اسی سے اگرچہ دکھ اور غم و حسرت کا شدید احساس میرے اشعار میں موجود ہے پھر بھی میرے اشعار میں وہ نرمی و صفت بھی شاید موجود ہے جسے ایک قوت شفا کہہ سکتے ہیں۔ خیر و برکت کا دامن میں نے اپنے اشعار کو نہیں چھوڑنے دیا اسی سے دکھ اور غم کا احساس میرے اشعار کو فانی بدایونی کے کلام سے الگ کر دیتے ہیں میں نہ غم کا شاعر ہوں نہ خوشی کا شاعر ہوں دنیا کے حسن و قبح کا احساس رکھتے ہوئے یعنی آنکھ کھول کر دنیا سے محبت کا شاعر ہوں۔

تحیر کا عنصر بھی میرے اکثر اشعار میں موجود ہے میرے نزدیک تحیر ہم آہنگی اور محبت کے تحت میں کسی چیز کے وجود کے شدید احساس اور ادراک کا نتیجہ ہوتا ہے۔ بقول افلاطون فلسفہ کا آغاز حیرت سے ہوتا ہے ہاں تو میں دنیا کو محض سپنا یا سرائے فانی یا عارضی منزل نہیں سمجھتا۔ اپنے انفرادی وجود کو اشرف المخلوقات کہہ کر کوئی اہمیت نہیں دیتا میں مٹ جاؤں گا تو کیا میری حقیقت تو یہ دنیا ہے۔

ملتی رہتی ہے مجھے اپنی خبر شام و سحر ہوتے رہتے ہیں حقائق جلوہ گر شام و سحر

مادر گیتی سب کچھ ہے اس کے سوا کچھ نہیں۔ اسی کی کوکھ سے پیدا ہو کر پھر اسی کی کوکھ میں جذب ہو جانا ہی ہمیشگی اور نجات ہے ہمارے وجود کی بھی تجدید اور اپنے سہاگ کو نیا کرنا یہ دونوں کام مادر گیتی ہمیں مٹا کر دوسری نسلوں کو جنم دے کر کرتی رہتی ہے اس لحاظ سے ہم دنیا کے لئے ہیں۔ دنیا ہمارے لئے نہیں ہے۔

میرے اشعار میں حسن وعشق یا زندگی یا سنسار کے مخصوص اور محدود پہلوؤں کے بیان میں آپ کو وہ اشارے ملیں گے جو کائنات کے ورائی کیفیات کا پتہ دیتے ہیں۔ عموماً میرے اشعار کے لہجے سے یہ بات پیدا ہو جاتی ہے۔ بغیر اس کے شاعری میں آفاقیت کی صفت اور عالمگیر ہونے کی صفت پیدا نہیں ہو سکتی حسن کا احساس قدروں کے علم کے لئے ضروری ہے۔ اور حسن کا احساس ہی محدود کو لامحدود بناتا ہے ؎

ہر دور ایک منزل معراج عشق ہے　　　درد اس نگاہِ ناز سے اٹھتا ہے آج بھی

اپنی زندگی کے جس ابتدائی اور بنیادی تاثر کا میں نے ذکر کیا ہے وہ تاثر ترقی پذیر چیز ہے۔ یہ تاثر کلچر کی سانس ہے اور جیسے جیسے کلچر میں تنوع، وسعت، بلندی اور ژرف پیدا ہوتا جاتا ہے جیسے جیسے کلچر کی تکمیل ہوتی جاتی ہے یہ سانس بھی گہری ہوتی جاتی ہے ؎

سرِ راہِ محبت آدمی کی سانس کیوں اکھڑے　　　نفس کی موج کو دیے ادائے کم روی اپنی

اسی ادائے کم روی میں حرکت اور سکون کی انتہائی منزلیں چھپی ہوئی ہیں۔

---

## انتخابِ اشعار

تو ایک تھا مرے اشعار میں ہزار ہوا　　　اس اک چراغ سے کتنے چراغ جل اٹھے

چھڑ گئی ان آنکھوں کی بات　　　دنیا میں، اب دن ہے کہ رات!

جینے والے جی لیں گے　　　اب نہ ملو گے اچھی بات

ہجر میں پہلی نگاہ کا ذکر　　　کب یاد آئی کب کی بات

سر میں سودا بھی نہیں دل میں تمنا بھی نہیں　　　لیکن اس ترکِ محبت کا بھروسا بھی نہیں

مدتیں گذریں تری یاد بھی آئی نہ ہمیں　　　اور ہم بھول گئے ہوں تجھے ایسا بھی نہیں

مہربانی کو محبت نہیں کہتے اے دوست!　　　آہ اب مجھ سے تجھے رنجشِ بے جا بھی نہیں

شوخیٔ پرسشِ کو بھی نذرِ تغافل کیوں کیا　　　جورِ پنہاں کو بھی کیوں جورِ نمایاں کر دیا

رنگ بو وا تو کچھ اس کا دردِ بھی تم پر کھلا　　　جس تبسم نے گلستاں کو گلستاں کر دیا

جو زہر ہلاہل ہے امرت بھی وہی لیکن — معلوم نہیں تجھ کو انداز ہیں پینے کے

میں یہ کہہ کے کرتا ہوں عرض تمنا — نگاہ محبت کے دھوکے نہ کھانا

وہی ہم وہی تم، وہی درد لیکن — محبت محبت، زمانا زمانا

دبدھا پیدا کر دے دلوں میں ایمانوں کو دے ٹکرانے — بات وہ کہہ اے عشق کہ سن کر سب قائل ہوں کوئی نہ مانے

امن واماں کی دنیا میں ایسوں کو کب ملتے ہیں ٹھکانے — کئی بار تو عشق گیا ہے موت کے منہ میں جان بچانے

اسی درد کا گھر گھر چرچا اسی درد سے دنیا غافل — ایک شبِ غم کی سو راتیں ایک محبت سو افسانے

کبھی برس بھی پڑے گا غم محبت کو — ابھی تو ابر سر کو ہسار ہونے دے

لبوں پہ اہل محبت کے ہیں گلے کیا کیا — کرے وہ جور تو منہ اس کا دیکھتے رہ جائیں

کہاں وہ خلوتیں دن رات کی اور اب یہ نوبت ہے — کہ جب ملتے ہیں دل کہتا ہے کوئی تیسرا ہوتا

ہیں آسمانِ محبت سے رخصتِ شب ہوں — ترا خیال کوئی ڈوبتا ستارا ہے

فراقؔ اپنی محبت پہ ناز کرتے ہو — ہر اک تمہیں سا جو ہوتا جہان مٹ جاتا

تجھ سے حیات عشق نے اُف کیا اثر لیا — ہستی تمام شکر شکایت ہے ان دنوں

جہاں بھی جستجوئے دوست میں ٹھہر جاتے — یقین جان کہ منزل قریب ہی ہوتی

تمہیں تو اہل ہوس امتحاں سے بھاگ چلے — یہ کیا ضرور کہ ہوتی تو موت ہی ہوتی

فراقؔ زندگیٔ غم کے راز کیا کہیے — اگر یہ موت نہ ہوتی تو زندگی ہوتی

کل پھر عشق نہ روٹھ سکے گا — آج منا لے آج منا لے

میں تجھ کو پا کے بھی کچھ منتظر سا ہوں تیرا — یہ دل کا قول ہے تو آپ اپنی آہٹ ہے

اشک سا دیدۂ انجم میں جھلک جاتا ہے — یہ بھی اک راز ہے انسان کی قسمت کی طرح

مشکلیں عشق کی آسان ہوئی جاتی ہیں — تجھ سے چھٹتا ہوں میں چھٹتی ہوئی ہمت کی طرح

چپ ہو گئے تیرے رونے والے — دنیا کا خیال آ گیا ہے

یہ بزم عام بھی اے دوست بزم عام نہیں — نگاہیں اٹھتی ہیں لیکن کسی کسی کے لئے

نہیں نصیب جو رنگینیٔ جمال کو بھی — وہ بانکپن ہے محبت کی سادگی کے لئے

حرارتیں ہیں نئے انداز آتشِ رخسار
تراوٹیں تری زلفوں کی ابتری کے لیے

ہر انبساط کا آخر بھرم ہے کھل جاتا
تو بے قرار ہے کس ربطِ باطنی کے لئے

احساس دیدہ و دل یہ ہے بدن کو اُسکے
دیکھیں تو حیرتیں کچھ مانوس ہو رہی ہیں

تمام شبنم و گل ہے وہ سر سے تا بہ قدم
رکے رکے سے کچھ آنسو رکی رکی سی ہنسی

نکھار اس کے بدن کا فراق کیا کہیئے
زِ فرق تا بہ قدم خندہ ہائے زیرِ لبی

جسم تیرا ہے راگ دیپک کا
تو جو آتا چراغ جل جاتے

وہ رنگ رخ تھا اٹھائی نگاہ جب اس نے
شراب جیسے چھلکتے چھلکتے رہ جائے

کوئی اس طرح مسکراتا ہے
چمک اُٹھتا ہے جیسے میٹھا درد

حسن کی زمیوں نے لو دیدی
مسکرانا ترا ہے یاد مجھے

عشق کیا حسن کا خلوصِ نہاں
حسن کیا ایک عشق کی جھنکار

جہاں سے دیکھو وہ گویا ہے بول اُٹھنے کو
وہ جسم سر سے قدم تک تمام جلوۂ رُخ

یقین یہ ہے کہ تو سامنے ہے محوِ سکوت
گمان یہ ہے کہ کچھ کہہ رہا ہے تو مجھ سے

میں تجھ کو سوچ رہا ہوں کہ دیکھتا ہوں تجھے
تو سر سے تا بہ قدم ایک خوابِ مستقبل

رگوں میں گردشِ خوں ہے کہ لے ہے نغمے کی
وہ زیر و بم کا ہے عالم کہ جسم گاتا ہے

آگیا ہوں کو ہوش جب اپنا نہیں رہا
اس دم شعورِ غیب ترا حسن بن گیا

اور ہو لے گا مآلِ عشق کا ردِ عمل
جب پشیمانی بھی دھوکا ہے تو پچھتائیں گے کیا

کسی کے حسن کو آئی ہوئی تھی نیند سی جیسے
مرے اشعار میں انگڑائیاں لیتا اٹھا کوئی

آنکھیں کس کو دیکھ رہی ہیں
روشنی، روشنی، اور روشنی!

جہاں سے دیکھو اُسے جیسے آنکھ لگ جائے
فراق جسم ہے اس کا نگارِ ناز تمام

بجا یہ ضبط بھی لیکن محبت میں کبھی رو لے
دبانے کیلئے ہر درد اے ناداں نہیں ہوتا

ترا فراق تو اس دم ترا فراق ہوا
جب ان سے پیار کیا میں نے جن سے پیار نہیں

کون یہ لے رہا ہے انگڑائی
آسمانوں کو نیند آتی ہے

دوزخ میں اُدھر آئی قیامت / جب یہ کھلا جنت بھی یہی ہے

نثارِ وعدہ دیدار پھر بھی سوچ یہ ہے / تجھے بھی بھول نہ جاؤں میں دیکھ کر تجھ کو

رہا ہوں عشق میں غمگیں بھی خوش بھی ہوں لیکن / غم و خوشی اسے کہنے میں کچھ تامل ہے

جو دل میں عشق کے ہے آرزوئے لطف و کرم / کسے خبر کہ وہی حسن میں تغافل ہے

زندگی کیا ہے آج اسے اے دوست / سوچ لیں اور اداس ہو جائیں

میری تنہائیاں بجا لیکن / حسن کا بھی تو کوئی دوست نہیں

تنہائیوں میں اکثر گذرا یہ گماں خود کو / ہم جتنا سمجھتے ہیں کچھ اس سے زیادہ ہیں

جو آئینے میں دکھایا وہی تھا حسن ترا / کہ وہ جو اب مرے اشعار میں نمایاں ہے

روپ روئیں بھاگ کھائیں حال دنیا کچھ نہ پوچھ / عشق کو اپنی پڑی ہے یہ عجب اندھیر ہے

وصل کے کچھ لمحوں کی قیمت ہجر کے اجلے آنسو ہیں / حسن سے جو کچھ بھی پایا تھا کوڑی کوڑی ادا کیا

مجھ کو تم کو کیا معلوم وقت کا پانی مر کے بتائے / میں ہوں کتنے پانی میں تم ہو کتنے پانی میں

گریۂ ہجر پہ نہ جا اے دوست / عفو ہیں کر رہیں گے کام اپنا

رہ گئی تلملا کے روحِ نشاط / اُدھ سنا گیت ہے کہ حسن ترا

تو غور و فکر میں دن رات سر کھپائے جا / بڑے خیال مگر دل میں ہوتے ہیں پیدا

حسن کا ماضی کچھ بھی رہا ہو / مستقبل تو عشق کا ہے

مرے اشعار پر اے دوست تو ہے وجد میں مجھ کو / خبر بھی ہے مرا کیا حال ہے رشک و رقابت سے

آئے نہ نظر لکیر ایسی / نیکی و بدی کے درمیاں ہے

دل کا پرسا لے رہا ہوں حسن کی باتوں سے آج / ڈبڈباتی ہیں جب آنکھیں مسکرا دیتا ہوں میں

روگ پیدا کر لے کوئی زندگی کے واسطے / صرف صحت کے سہارے زندگی کٹتی نہیں

ہو گئے یکتا اک مدت سے / عشق کے ٹکڑے توڑ رہا ہوں

تو جو خوش میں بھی کچھ اداس نہیں / یہ کوئی زندگی نہیں اے دوست

جنس حسن جب سے لٹنے لگی دولت والے دوڑ پڑے / قیمت دنیا پڑ جائے تو آٹے دال کا بھاؤ کھلے

نام اُن کا لے کے رہ گئے دیکھا ہے حبِ نفس
آئے وہ آج بھولی ہوئی یاد کی طرح

جھجک تو دور ہوئی، ڈر یہ ہے کہیں دل میں
لگا دے آگ نہ تیرا رُکا رُکا سا تپاک

جو اضطراب ہے ناداں وہی شکیب بھی ہے
ترا یہ درد کبھی اپنی یاد بھی ہوگا

نہ گئیں سرگرانیاں تیری
آج یہ مہربانیاں تیری!

اب اتنے پر بھی کیوں رہتی شکایت کسمپرسی کی
مرے تم ہو گئے مجھ کو بھی گر اپنا بنا لیتے

آہ یہ چشمِ توجہ تری غفلت آمیز
عشق سر تا بہ قدم شکر شکایت آمیز

دیے جاتا ہوں تیری یاد کو راہ
تجھ کو سو سو طرح بھلاتا ہوں

یونہی سا کچھ وصال و ہجر، لذتِ عشق، دردِ عشق
آکے یہاں یہ قربِ دوست ہجرِ دوام بن گیا

دکھا گئی تری قربت مصیبتِ دوری
بتا گیا ترا کھلنا رکاوٹیں کیا ہیں

جفائے حسن یاد آنا، وفا کا درد سر جانا
ہوس کیا ہے خمارِ بادۂ الفت اتر جانا

بے وفا تو نہیں اے دوست جسے عشق کہیں
تجھے اس شدتِ احساس کی برداشت نہیں

ریاضِ دہر میں بوئے نشاط پھیل گئی
نہالِ غم کے بھی کیا کیا گل و ثمر نکلے

عجب نہیں کہ جگا دیں تجھے مرے اشعار
سنا کے اِن کو تجھے اٹھ گیا ہوں دنیا سے

ہجر کی شب ترس گئی یوں تو ترے پیام کو
آج مگر فسانۂ دار و رسن سنا دیا

راہِ طلب میں وہ نگاہ رہزنِ بے نیاز ہے
جس نے جہانِ صبر و ہوش لوٹ لیا، لٹا دیا

اور نگاہِ شوق ہو صرفِ جمال کس طرح
تیری قسم تجھی پہ آج میں نے تجھے لٹا دیا

نرگسِ یار میں نہیں دشت و چمن کی وسعتیں
ایک نگاہِ ناز نے ہوشِ جنوں اڑا دیا

اس درجہ اختلاط اور اتنی مغائرت
تو میرے اور اپنے کبھی درمیاں بھی ہو

عشق ہی سے ہیں منزلیں آباد
کارواں کارواں یکا بھی ہے

سر بسر غرقِ نور رہ لیکن
زندگی اکتسابِ نار بھی ہے

آگیا عشق بدگماں آخر
حسن کے لیے کیے بہانوں میں

تھا ذکرِ کرم فراق اس کا
کیوں آنکھ لگی ہے ڈبڈبانے

آدھا گلزار ہے قفس میں
ویران پڑے ہیں آشیانے

اک ذرا عشق سبک روح گرانبار سہی
نگہ ناز میں کچھ شرم کے آثار سہی

بڑھ بڑھ کے رہ گئی ہیں دلوں میں محبتیں
اٹھ اٹھ کے آج بیٹھ گئیں ہیں قیامتیں

عشق تو دنیا کا راجا ہے
کس کارن بیراگ لیا ہے

یہ ضبط و اضطراب میں کیا ساز باز ہے
کچھ مختصر بھی ہے شب غم کچھ دراز ہے

غم حیات وہی دور کائنات وہی
جو زندگی نہ بدل دے وہ زندگی کیا ہے

بس اک فریب نظر ہے یہ سب قرار و ثبات
جمود عالم ہستی بھی موج دریا ہے

عشق کے صدق و صفا رشک جہاں ہیں لیکن
کوئی الزام دیا چاہے تو الزام بہت

لب جاناں ہیں پھر تبسم ریز
ہو گئی نبض کائنات بھی تیز

دیکھ رفتار انقلاب فراق
کتنی آہستہ اور کتنی تیز

تجھ میں کچھ زندگی کا رس بھی نہیں
اے غم عشق تجھ میں حبس بھی نہیں

آج اس کی بے خبری سے
پوچھ لے دنیا بھر کا حال

تکیہ چھوڑے مدت گذری
اب تو غم سجادہ نشیں ہے

سر بسر جسم کے امکان میں ہر جاں ہوتا
رگ ہستی کو نہ آیا ابھی لرزاں ہونا

رشک صد لطف و کرم ہو یہ نیا رنگ ستم
کچھ ہمیں جان سکے تیرا پشیماں ہونا

کچھ اس کا رنگ رخ سے مل ہی گیا
یہ میرا خون سر تیغ دار پر نہ سہی

غرض کہ کاٹ دیئے زندگی کے دن اے دوست
وہ تیری یاد میں ہو نا تجھے بھلانے میں

کسی کے دیکھنے والے کسی کو دیکھتے ہیں
اٹھائیں کس لئے زحمت نظر اٹھانے کی

صبح شب فراق ہوئی اور ابھی فراق
بیٹھا ہے اپنے گھر کو کئے رہ گزر تری

جام دل کی تہہ میں موج خوں سی اٹھ کر رہ گئی
اپنی قسمت میں کوئی چھلکا ہوا ساغر کہاں

اشاروں پر جنوں کے چل رہے ہیں تیرے زندانی
عجب بے ساختہ پن آج ہے شور سلاسل میں

کوئی ہوتا ہے دل سے دور کر لو صبر جانے دو
تمہیں آکر فراق اب بس رہو اس اجڑی منزل میں

تھوڑی بہت محبت سے کام نہیں چلتا اے دوست
یہ وہ معاملہ ہے جس میں یا سب کچھ یا کچھ بھی نہیں

دھیان آنکھ پھیرنے کے جو آئے ہوئے سے ہیں
یہ نقش بھی تو دل پہ بٹھائے ہوئے سے ہیں

مرہونِ احتمالِ نظر ہے حیاتِ عشق
رو کے ہوئے ستم بھی تو ڈھائے ہوئے سے ہیں

اہلِ وفا اب اور نکالیں فنا کی راہ
اہلِ ہوس بھی خود کو مٹائے ہوئے سے ہیں

اکثر سکوتِ شب میں اگر غور سے سنیں
آتی ہیں یہ صدائیں کہ ہم آئے ہوئے سے ہیں

حیاتِ عشق کے ہاتھوں ابھی حیات نہیں
غم و خوشی کے لئے آدمی کی ذات نہیں

خطا کے بعد ندامت بھی عشق کو نہ ملی
نگاہِ ناز یہ کہتی ہے کوئی بات نہیں

ہماری بت شکنی کے الگ فسانے ہیں
حدیثِ غزنوی و ذکرِ سومنات نہیں

اس آئینے سے نہ لڑ جائے تیری آنکھ کہیں
تو اپنے شیشۂ دل پر جلا تو کرتا ہے

شعورِ عشق کی تکمیل ہو چکی شاید
نہ بھولتا ہے کوئی اب نہ یاد آتا ہے

گر ہوا خاک تو غیرت وہ اکسیر ہے عشق
بھڑ دیتا ہے وہ ہڈی کو اگر خام رہا

اے سوزِ عشق اپنے مقدر کو کیا کہوں
جلنے کا غم کسے ہے مگر دل غلط جلا

جنت کے مکینوں کو بھی تم رشک میں لائے
اے اہلِ جہنم تمہیں جلنا نہیں آیا

شعرِ ناکمل تھا یہ جہاں اس دم تو
یوں نظر پڑا گویا سامنے کا مصرعہ تھا

فراق اسی کو تو کہتے ہیں عشق کے آثار
ہے دل میں درد بھی آنکھیں بھی کچھ گلابی ہیں

بس ایک آنچ محبت میں بھی ہے حسن میں بھی
نیاز و ناز ہیں جلنے کے مختلف انداز

فسردگیٔ محبت بھی راز ہے کوئی
جلا دے دونوں جہاں یہ ہے وہ آگ دل میں دبی

نصیبِ عشق کی خوبی یہ بیوفائیٔ حسن
وہ جسم قول و قسم ہے تمام کیا کہئے

درد و راحت جب ایک ہوئے کہ فراق
نکھر آئے تو جسم تھا اس کا

تو آئینے میں ذرا وصل کے کرشمے دیکھ
ترے جمال کی دوشیزگی نکھر آئی

شبِ وصال کے بعد آئینہ تو دیکھ ذرا
ترے جمال کی معصومیاں نکھر آئیں

اگرچہ خوب ہے دوشیزگی شباب کی بھی
اب آ گئے ہو تو آؤ تمہیں خراب کریں

کبھی دامانِ بادِ صبح بھی آلودہ ہوتا ہے
بچا لیتا ہے حسنِ نرم خو دوشیزگی اپنی

سرِ راہِ محبت آدمی کی سانس کیوں اکھڑے
نفس کی موج کو دیدے اداسکم رزی اپنی

اے دوست تجھکو چھیڑیں اس طرح وصل کی شب
دوشیزگی کو تیری دوشیزگی بنا دیں

پونچھ یہ جلتے جلتے آنسو
کس برتے پہ تتا پانی

ملتا ہے تو کہاں اب لیکن یہ رو رہا ہوں
پا کر بھی تجھ کو شاید اب خوش نہ ہو سکوں گا

تنہائیوں میں رہتے ہیں خوش کس طرح فراق
یہ راز کوئی اس کی طبیعت سے سیکھ لے

علم وعمل کے راز کھلے اہلِ عشق پر
سو مدرسوں سے بڑھ کے تیرے غم کا مدرسہ

فراق دیکھنے والوں کے کان بجتے ہیں
جہاں سے دیکھا اسے اک نرم بول بن گیا وہ جسم

بیانِ حالِ پریشاں میں تیرا نام آیا
کچھ اور بڑھ گئیں بے ربطیاں فسانے کی

شہود وغیب کا یہ اتحاد کیا کہنا
تمام جلوہ گری ہے بدن حجاب تمام

تو جا رہا ہے تو جا، الفراق، شرط یہ ہے
اگر ملیں تو نہ اک دوسرے کو پہچانیں

ہم دونوں کے راز کچھ باتوں میں کھل گئے مگر
عشق کو بھی خوشی نہ تھی حسن بھی شادماں نہ تھا

خوشی کے بھی تھے عناصر مزاج میں لیکن
بغیر غم کے توازن نہ ہو سکا پیدا

شعور و درک کو گہرا بنا دیا اس نے
ترا قصور کہ غم کو قنوطیت سمجھا

مزاجِ حسن سے ملتا ہے عشق کا بھی مزاج
وہ اعتدال و توازن کہاں سے پیدا ہو

یہ میں بھی جانتا ہوں، مگر تم نہ یہ کہو
"میرا مزاج اور تمہارا مزاج اور"

حسین بھی ہو تم اچھے آدمی بھی ہو گلہ یہ ہے
تمہیں اہلِ محبت سے محبت ہے مگر کم کم

زندگی اور واقعاتِ زندگی میں گر فراق
کچھ ہم آہنگی ہوئی پیدا تو غم ہی سے ہوئی

اک جانی ہوئی دنیا اک عالمِ حیرت ہے
ان دونوں کا مل جانا دنیائے محبت ہے

جو ہیں ہماری رگوں میں لرزاں جو ہیں ہمارے دلوں میں روشن
ہمارے کاموں میں بھی وہ شعلے دہکتے ہونگے لپکتے ہونگے

بھلا چکا ہوں تری یاد کو خیال یہ ہے
کچھ اور سوچ کے شاید اداس ہو جاؤں

میں تیرے آنے سے کچھ خوش بھی کچھ اداس بھی ہوں
نہ میرا جرم ہے اس میں نہ کچھ قصور ترا

میں دیر تک تجھے خود ہی نہ روکتا لیکن
تو جس طرح سے اٹھا ہے اسی کا شکوہ ہے

ترے خیال میں تیری جفا شریک نہیں
بہت بھلا کے تجھے کر سکا ہوں یاد اس طرح

کسی سے چھٹ کے یہ تحلیل رنج و غم کی فراغتی
رہی ہے دیر تک اب پھر اداس ہو جاؤ

اتنی تھوڑی دیر کو ملتے تھے جب تک تم رُکے
بس یہی سوچا کیا میں اب چلے جاؤ گے تم

ہم تم ملتے تھے لیکن ہو جاتے تھے جلد جدا
دیر تک اب رہتے ہیں جو ساتھ کچھ گھبرا سے جاتے ہیں

دل کو دُکھنے کے آئے اس گھڑی نئے انداز
مل کے تیرے جاتے وقت میں نے جب کہا "اچھا"

کچھ ایسا فرق نہیں دونوں حالتوں میں فراق
بہت اداس رہا ہوں تو شاد بھی ہو لوں

خطاب پھر نہ کیا تیری بے نیازی سے
تھکی تھکی سی وہ عرض وفا ہے یاد مجھے

ہزار طرح ترا حسن حسن ہو کے رہا
وہ ہم تھے عشق کو جو کر سکے نہ عشق کبھی

ترے ہجر میں بھی سنبھلتا نہ تھا
جو سوچیں تو کچھ ہی دنوں کی ہے بات

پوچھتے ہیں فائدہ کیا عشق سے
پوچھیے کیا فائدے سے فائدہ

اب کہاں عشق جا کے جان بچائے
موت کے منہ میں بھی پناہ نہیں

ہے یوں تو محبت کہیں پہلے سے زیادہ
کیوں تجھ سے جدا ہو کے بھی رونا نہیں آتا

ایک عمر کے بچھڑے آج ملے ہیں پھر نہ بچھڑنے کو
لیکن تھوڑی دیر کے بعد فرقت کا سا عالم ہے

ہر شخص چاہتا ہے کہ سچ ہو مری طرف
سچ کی طرف مگر کوئی ہوتا ہے شاذ بھی

ہے کامیابی وہ بدنصیبی کہ جس سے کم لوگ بچ سکے ہیں
مگر بہت بدنصیب ہیں جو انھیں بہت جلد ملتی ہے یہ

دنیا میں انھیں کیا کیا نہ ملا دولت، عزت، عشرت، ثروت
پیچیدہ طبیعت والوں کو اک سیدھی سادی خوشی نہ ملی

دنیا میں خوشی کی تلاش بجا برحق یہ خوشی کی کوشش بھی
انسان خوشی کیلئے لیکن پیدا نہ ہوا تھا دنیا میں

وہ جسم زسرتاپا خود عکس خود آئینہ
کچھ اشک کے قطروں میں موجیں ہیں تبسم کی

رنگ رخ کھلا اس طرح آنچ عشق کی کھا کر
پھول جس طرح نکھرے سو کھنے سے شبنم کے

زندگی میں ہر اک کو بس یہی تو حیرت ہے
عمر بھر نہ ہاتھ آئیں سامنے کی چیزیں بھی

---

نوٹ :۔ میں نے مندرجہ بالا سطور میں حضرت نیاز فتحپوری کی اس رائے کا ذکر کیا ہے کہ انھیں میری شاعری کی پختگی کی

طرف سے ڈر معلوم ہوتا ہے کیونکہ میں بجائے ایک اسلوب اور طرز کے کئی اسلوب اختیار کر لیتا ہوں لیکن حضرت نیاز نے اس کی دوسری وجہ بتائی ہے ان کے الفاظ یہ ہیں۔ "فراقؔ کی شاعری پختگی سے قبل ایک ایسی حلاوت اپنے اندر رکھتی ہے کہ ہمیں اس کی پختگی کی طرف سے ڈر معلوم ہوتا ہے" یعنی حلاوت کی بیش قیمت صفت جو میرے اشعار میں ہے اور زندگی و محبت پر لطیف و عمیق تبصرہ جس کا ذکر بھی میرے اشعار پر اظہار رائے کرتے وقت حضرت نیاز نے کیا ہے یہ وہ معنوی اور داخلی محاسن ہیں جنھوں نے مجھے اپنے اشعار میں پختگی پیدا کرنے کے باب میں کسی قدر لاپروا کر دیا ہے۔ پختگی سے مراد اشعار میں وہ انتخاب الفاظ کی و نشست الفاظ، بندش کی وہ چستی وہ برجستگی، انداز بیان کا بیک وقت نیا ہونا اور فطری ہونا یعنی لسانی لحاظ سے شعر کا مکمل ہونا ہے۔ میرے مشہور معاصرین میں پختگی کی یہ صفت یگانہ، حسرتؔ، اصغر مرحوم، جوشؔ ملیح آبادی فانیؔ بدایونی، آرزوؔ و ثاقبؔ لکھنوی، جگر مرادآبادی آزاد انصاری اور کچھ حضرات کے یہاں بھی نمایاں طور پر موجود رہے شاید ان حضرات کا تخیل اپنی آخری منزلیں طے کر چکا ہو یہ پوری بات کہتے ہیں میں ان باتوں کی طرف اشارہ کرتا ہوں جو پوری طرح بیان نہ ہو سکیں مرے اشعار پر اگر آپ نظر ڈالیں گے تو بیان کا یہ رچاؤ یہ سجاوٹ اور نکھار بدلی ہوئی شکل میں نظر آئیں گے مرے اشعار کا حسن زبان و بیان پر حضور رہے۔ مرے پسندیدہ اشعار میں بھی کئی مقامات پر بجائے قدرت بیان کے عجز بیان کا احساس ہوگا معانی الفاظ پر حاوی نظر آئیں گے شعر کچھ کھویا کھویا سا نظر آئیگا۔ اکثر یہ احساس ہوگا کہ پوری بات یا تو میں کہہ نہیں سکا یا بات ہی ایسی تھی کہ پوری طرح کہی نہ جاسکے کبھی کبھی تو یہ معلوم ہوگا کہ مرے الفاظ معنی کی طرف گونگے اشارے ہیں۔ جہاں معانی میں ماورائیت اور معصومی کے ساتھ انتہا کی نزاکت ہوتی ہے اور وجدان پر ناقابل اظہار حیرت طاری ہو جاتی ہے وہاں معانی اور الفاظ کا ربط نازک سے نازک تر ہو جاتا ہے خود الفاظ میں ایک گم شدگی آنے لگتی ہے حضرت نیاز کا یہ کہنا بالکل بجا ہے کہ میری شاعری میں پختگی سے قبل ہی ایک ایسی حلاوت اپنے اندر رکھتی ہے کہ ہمیں اس کی پختگی کی طرف سے ڈر معلوم ہوتا ہے۔ جیسے پکنے سے پہلے ہی کوئی پھل بہت رسیلا اور میٹھا ہو جائے پھل کا رنگ روپ ابھی نکھر کر پختہ نہ ہوا ہو اور اندر سے وہ رسمسا اٹھے مجھے اس کا اعتراف ہے کہ میری شاعری میں رنگ روپ یعنی بیان کی پختگی کا جتنا امکان ہے وہ پوری طرح ابھی اجاگر نہیں ہوا لیکن میں اس طرف سے لاپروا نہیں ہوں میری شاعری ایک داخلی لگاؤ رکھتی ہے اور وہ اندر سے پختہ اور پختہ تر ہونے والی چیز ہے۔ میرا یہ خیال ہے کہ خارجی پختگی مرے اشعار کی داخلی پختگی کے ساتھ پیدا ہوتی جائے گی داخلی پختگی دیر طلب اور دقت طلب چیز ہے بلکہ ایک بہت دور رس سلسلہ ہے۔ اس کی کوئی منزل آخری منزل نہیں ہے اسی سے میرے الفاظ بھی بجائے مستقل سنگ میل کے غبار راہ معلوم ہوتے ہیں یعنی ذرا ڈانواڈول میری شاعری میں بیان کی پختگی شاید تدریجی طور پر بہت آہستہ آہستہ آرہی ہے اتنا آہستہ کہ یہ سوچ کر حضرت نیاز کی طرح میں بھی ڈر جاتا ہوں کہ یہ پختگی کبھی آبھی چکے گی لیکن مرے خوف سے امید کے عناصر بالکل غائب نہیں

(رگھوپتی سہائے صاحب فراقؔ گورکھپوری)

# تجلیات

نہ پوچھ گردش و نیرنگی جہاں کی خبر
نہیں ہے مجھ کو تو اپنے بھی جسم وجاں کی خبر

اسیر عشق کی پوچھو نہ خود فراموشی
کچھ آشیاں کی خبر ہے نہ گلستاں کی خبر

عجیب مستی جاوید دل پہ طاری ہے
بہار کی ہے خبر کچھ نہ کچھ خزاں کی خبر

یہی دعا ہے الٰہی! ہجوم مستی میں
مری جبیں کو رہے تیرے آستاں کی خبر

وہ ہو رہے ہیں مکدر ریاض عشرت سے
جنھیں ہوئی ہے مرے درد جاوداں کی خبر

ہے کچھ تو بات خراب مئے محبت میں
کہ لا رہا ہے وہ یوں سات آسماں کی خبر

میں اپنی رو میں ہوں دیوانہ وار گرم سفر
نہ کارواں کی نہ ہے گرد کارواں کی خبر

زبان شوق و محبت ہے گریۂ خونیں
نہیں ہے اس کو گل افشانی بیاں کی خبر

اثر کے دل میں تری آرزو رہی تازیست
ہوئی تجھے بھی کچھ اس کے غم نہاں کی خبر!

(اثر صہبائی)

# جامِ صہبائی

(۱)

اے شوکتِ قیصری سے ڈرنے والو! شاہوں کے حضور سجدے کرنے والو!
اللہ کو چھوڑ کر ملا کیا تم کو اے دن میں ہزار بار مرنے والو!

(۲)

اے کاش وہ جانِ آرزو مل جائے اے کاش وہ خلد رنگ دل مل جائے!
اس مستی و بے خودی پہ سو ہوش نثار جس مستی و بے خودی میں تو مل جائے!

(۳)

اک جلوۂ نور ہے محبت اے دوست! اک خندۂ حور ہے محبت اے دوست!
کھل جاتے ہیں جس سے دو جہاں کے اسرار وہ کیف و سرور ہے محبت اے دوست!

(۴)

انوار ہیں سرخوشی میں جانے کیا کیا! اسرار ہیں عاشقی میں جانے کیا کیا!
مجھ سے مرے اشعار کی تفسیر نہ پوچھ کہہ جاتا ہوں بیخودی میں جانے کیا کیا!

اثر صہبائی

"اپنی اصلاح"

# اسلامی تقویم

اسلامی تقویم کی ابتدا سے ہم چاند کے نکلنے کے محتاج رہے ہیں اور حقیقت یہ ہے کہ اس وقت اس کے سوا کوئی چارۂ کار بھی نہ تھا۔ چاند کی مرضی کے ہم کیسے کیسے محتاج رہے ہیں۔ انتیس اور تیس کے جھگڑوں پر آپس میں نفاق بھی ہوا ہے ناچاقیاں بھی ہوئی ہیں اور اطمینان تو ابھی تک نہیں ہو سکا ہے۔ چاند کچھ شرمیلا رہتا ہے طرح طرح کے انداز دکھاتا ہے کہیں نقاب سحاب میں ہے تو کہیں سرے سے بالکل غائب۔ ایک جگہ ظاہر ہوتا ہے دوسری جگہ بالکل نہیں۔ غرضکہ اس کا تلون بڑی مصیبتوں، پریشانیوں اور دقتوں کا باعث رہا ہے۔ اب تک تو خیر جس طرح اس کی نازبرداری کرتے رہے اور اپنی ناواقفیت کی بنا پر اس کے پابند رہے لیکن اب جبکہ علم ہیئت اس قدر ترقی پذیر ہو چکا ہے کوئی وجہ نہیں ہے کہ ہم اب بھی اس کے پابند رہیں اور اس کے محتاج رہ کر اس کے منہ دیکھی باتیں کریں۔

علم ہیئت کی رو سے ہر قمری مہینہ تقریباً ۲۹½ دن کا ہوتا ہے یہ اور بات ہے کہ کہیں چاند ابر غلیظ کی وجہ سے نظر نہ آئے یا کہیں اس قدر باریک ہو کہ دکھائی نہ دے۔ چونکہ اس کی گردش زمین کے گرد محض ۲۷⅓ دن کی ہوتی ہے۔ اس لئے گڑبڑ یہ ہوتی ہے کہ کسی خطۂ زمین میں تو یہ انتیسویں تاریخ کو نظر آ جاتا ہے اور کہیں تیس کو پورا قمری سال ۳۵۴ دن کا ہوتا ہے اس کے معنی یہ کہ اگر ہم ایک مہینہ انتیس اور ایک تیس کا مقرر کرلیں تو چاند دیکھنے کی پابندی سے نجات پا سکتے ہیں اور اپنے حساب میں زیادہ صحیح رہ سکتے ہیں۔ میں نے جو یہ اعداد پیش کئے ہیں اس میں صحیح گھنٹوں کا حساب چھوڑ دیا گیا ہے۔ لیکن جب اس کا "باقاعدہ" انتظام کیا جائے تو ان کو اس میں شامل کرنا ضروری ہے اور اس حساب کو اور بھی باقاعدہ کرنا ہوگا۔

لیکن یہ ایک آدمی یا کسی ایک ادارہ کے بس کی چیز نہیں ہے۔ ضرورت ہے مسلمان ہیئت دانوں کی ایک باقاعدہ کمیٹی اس پر غور و خوض کرنے کے لئے بنائی جائے جو اس مسئلہ پر اپنی تحقیقات ملک اور علما کے سامنے پیش کرے۔ میرے خیال میں مسلم یونیورسٹی علیگڑھ میں یہ کام بہتر ہو سکتا ہے وہ ہندوستان کے مسلمانوں کی نمائندہ

یونیورسٹی بھی ساتھ ہے جہاں علم جغرافیہ کے کافی ماہرین مجتمع ہیں۔ اس لئے ان کو اس مشکل کو حل کرنے اور اس مسئلہ کو سلجھانے میں آسانی ہوگی۔ یا پھر مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اس چیز کو اپنے پروگرام میں لا سکتی ہے۔ دراصل سب سے زیادہ حق مسلم لیگ کو ہے۔ اگر وہ سیاسی بیداری کے ساتھ ساتھ اس قسم کے اصلاحی پروگرام کو اپنے سپرد کرلے تو مسلمانوں کو فائدہ عظیم ہو سکتا ہے۔ میرا مطلب محض اس فہرست کو گنانے سے یہ ہے کہ ایسا کام جب تک باقاعدہ اور ذمہ داری کے ساتھ نہ کیا جائے نتیجہ مقبول عام اور اچھا نہیں ہو سکتا۔

صرف ہندوستان ہی کے اندر نہیں بلکہ تقویم کا معاملہ تو تمام ممالک اسلامیہ سے تعلق رکھتا ہے اس لئے جو کمیٹی یہاں ہندوستان میں بنے وہ دیگر ممالک اسلامیہ کو بھی اپنے اس مقصد و کوشش سے باخبر رکھے نیز ان کی رائیں بھی اس مسئلہ پر طلب کرے۔ اگر تمام ممالک اسلامیہ تقویم کے اس مسئلہ پر توجہ کریں اور اسے درست کرنا چاہیں تو کوئی وجہ نہیں کہ یہ مسئلہ جلد از جلد طے نہ ہو جائے اور ہمیشہ کے لئے آئندہ نسلیں اس پر عمل نہ کیا کریں۔

سنا ہے حیدرآباد میں اس قسم کی کوشش ہو رہی ہے اور وہ اس طرح کہ وہاں سے ہر صوبہ کو ایک ایک آدمی بھیجا جائیگا تاکہ وہ بذریعہ ٹرنک ٹیلیفون حیدرآباد کو چاند کی رویت یا عدم رویت کے متعلق مطلع کر سکے میرے خیال میں یہ چیز کامیاب نہ ہو سکے گی کیونکہ یہ یقینی ہے کہ چاند اپنی مخصوص گردش کی وجہ سے ہر جگہ انتیس کو دکھائی نہیں دیتا اس کے علاوہ یہ ضروری نہیں کہ ہر جگہ مطلع صاف ہو ایسی صورت میں کیا کیا جائے گا اگر چہ صوبوں میں چاند دکھائی دیا اور بعض میں نہیں، ان دقتوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے میرے خیال میں وہی طریقہ اختیار کیا جائے جو میں نے اوپر پیش کیا ہے اور حیدرآباد چونکہ ہندوستان کی سب سے بڑی ریاست ہے نیز اس کا اثر ہندوستان کے باہر بھی ہو سکتا ہے۔ اس لئے اس کے لئے بہت موزوں ہوگا اگر وہ ہیئت دانوں کو جمع کر کے ان سے اس مسئلہ پر ایک رپورٹ مرتب کرائے اور اس طرح ایک اسلامی تقویم ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بن جائے۔

امید ہے کہ علما بھی اس مسئلہ پر تحقیق سے نظر ڈالیں گے اور ایک اسلامی تقویم کی تعمیر میں سب سے زیادہ عملی قدم اٹھائیں گے اگر انھوں نے اس میں سرگرمی دکھائی تو مجھے قطعی یقین ہے کہ یہ کام جلد تر اور بوجہ احسن انجام پائے گا کیونکہ وہ اتنے بڑے اہم اور اتنے عالمگیر مسئلے کو زیادہ بہتر سمجھ سکتے ہیں۔ اور ناسمجھ مذہبی معترضین کو دندان شکن جواب بھی دے سکتے ہیں۔

مصطفےٰ علی صاحب بیرسٹرایٹ لا۔

# تنقید و تبصرہ

(تبصرہ کے لئے ہر کتاب کی دو جلدیں آنا ضروری ہیں)

**شہنشاہیت** :- مترجمہ جناب مظفر خاں صاحب ظفر یوسفی، مکتبہ برہان، نئی دہلی صفحات ۲۰۰، سائز ۲۰×۳۰/۱۶
قیمت ۱۲/ کاغذ کتابت اور طباعت بہت اچھی۔

یہ کتاب مشہور ہندی کتاب "سنسار کی راج نیتی میں سامراجواد کا ننگا ناچ" کا ترجمہ ہے جو ۱۹۳۸ء میں شائع ہو کر مقبول عام ہو چکی ہے آج کل اس قسم کی کتابوں کی اردو میں بھی بہت ضرورت ہے بلکہ تعجب ہے کہ ابھی تک کیوں شائع نہیں ہوئیں، شاید جنگ کے ختم ہو جانے کا ناشرین انتظار کر رہے ہوں تاکہ اس قسم کے مسائل پر مواد مکمل ہو کر سامنے آ جائے۔ حالانکہ موجودہ جنگ کے حالات کو دیکھتے ہوئے سرمایہ داری، شہنشاہیت، اشتراکیت اور بحر روم کی پالیسی اور اسی قسم کے دیگر سیاسی مضامین پر کتابوں کا شائع کرنا ملک کی معلومات کو بدرجہ اتم اور بڑے مناسب وقت پر بڑھانا ہوتا۔ مکتبہ برہان نے بہت اچھا کیا کہ ایسے موقع پر ایسی دلچسپ اور بامعلومات کتاب کا ترجمہ شائع کیا۔

سرمایہ داری اور شہنشاہیت کس طرح سے ملک، مذہب، تمدن و تہذیب اور انسانیت کی آڑ میں اپنا فائدہ شروع سے کرتی رہی ہے یہ اب کوئی مخفی راز نہیں رہا ہے اس نے ملک، تہذیب اور انسانیت کو فائدہ بھی پہونچایا ہے لیکن یہ فائدہ، فائدہ پہونچانے کی خاطر نہیں پہونچایا بلکہ ضمناً حاصل ہو گیا۔ دراصل مقصد کسی ایک کی ذاتی منفعت تھا یا چند مشترکہ سرمایہ داروں کا۔ زیر نظر کتاب نے اس قسم کی مکارانہ چالوں کا پول کھولا ہے۔ شہنشاہیت کیا ہے، صنعتی انقلاب اور توسیع شہنشاہیت، جس میں تمام ممالک کی شہنشاہی ذہنیت کو آشکارا کیا ہے، شہنشاہیت کے اسٹیج کے کھلاڑی، سنہ ۱۹۱۴ء، ۱۸ء کی جنگ عظیم، دور اشتراکیت، فاتحین کی فریب کاریاں، فسطائیت اور نازیت کا دور اور سنہ ۱۹۳۰ء سے ۱۹۳۸ء تک کے خاص خاص حالات اس کے خاص ابواب ہیں۔

باوجودیکہ سرمایہ داری کی بہت کچھ مخالفت میں کہا جا سکتا ہے لیکن کسی علمی مسئلہ کو جذباتی نقطہ نظر سے دیکھنا عصبیت کا الزام وارد کرا دیتا ہے محض موافق واقعات کا انتخاب کر لینا اور ان کو جذباتی اسلوب بیان سے پیش کرنا۔ ایک اچھا جرنلزم تو کہلایا جا سکتا ہے لیکن اچھی تحقیق نہیں۔ زیر نظر کتاب میں صرف یہی کمزوری ہے واقعات کا احاطہ خاصا کیا ہے لیکن ان میں علمی شان نظر نہیں آتی محض ایک کامیاب انتخاب کہا جا سکتا ہے۔ مزید یہ کہ موجودہ جنگ اور اس کے مقاصد کو بھی اگر مترجم صاحب شامل کر لیتے تو کتاب کی اہمیت میں اضافہ ہو جاتا اور وقت کی چیز ہو جاتی۔ پھر بھی ان معمولی کمیوں کے باوجود کتاب واقعی دلچسپ اور لائق مطالعہ ہے

**یورپ کی مہابھارت**:- از مسٹر حامد علی صاحب ایم۔ اے۔ اُردو کلب جامع مسجد دہلی۔ صفحات ۱۰۷ سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت ۸؍ کاغذ معمولی، کتابت و طباعت اچھی۔

حامد علی صاحب نے خواجہ حسن نظامی صاحب کے ایما پر یہ مفید کتاب موجودہ جنگ کے متعلق لکھی ہے۔ شروع جنگ سے جولائی سنہ ۱۹۴۰ء تک کے واقعات کا اچھا احاطہ کیا ہے لیکن زیادہ تر جن کتابوں اور رسالوں سے انھوں نے مدد لی ہے وہ صرف تصویر کا ایک رخ دکھا سکتے تھے صحیح تنقیدی فیصلہ دونوں کے نقطۂ آرا پر بے تعصبانہ دلائل کے بعد آنا چاہئے تھا ورنہ ممکن ہے کہ یہ کتاب مدلل مداحی کے زمرہ میں نہ آ جائے ویسے واقعات کی فہرست اچھی دی ہے۔

**ترقی کی پہلی سیڑھی**:- از مسٹر ایس۔ اے خالق صاحب دہلوی، اُردو کلب جامع مسجد دہلی صفحات ۱۴۳ کاغذ معمولی کتابت و طباعت اچھی۔

یہ کتاب بھی خواجہ حسن نظامی صاحب نے طبع کرائی ہے۔ خالق صاحب دہلوی ایک اچھے جرنلسٹ ہیں دلچسپ واقعات یا قصوں سے یہ اپنا ہر مطلب زیادہ بامزہ بنا دیتے ہیں مقصد اس کتاب کا تجارت کو مقبول بنانا اور تجارت کے گر بتانا ہے۔ خالق صاحب اس وادی کے بڑے مسافر رہ چکے ہیں اور ان کو اچھے اچھے اصول یاد ہیں امید ہے کہ یہ کتاب لوگوں کے لئے مفید ثابت ہوگی۔ صفحہ ۸۰ پر اگر خواجہ صاحب کے قرآن شریف کا اشتہار نہ ہوتا تو اچھا تھا۔

**تعلیمات اقبال:-** مرتبہ یوسف خاں صاحب سلیم چشتی، شائع کردہ دفتر اقبال اکیڈمی ظفر منزل تاج پورہ لاہور، قیمت عہ، صفحات ۱۳۶

یہ سلسلہ مطبوعات اقبال اکیڈمی کی تیسری کتاب ہے۔ اس میں اقبال کی تعلیمات کا نچوڑ اور ان کی اسلامی خدمات کا مرقع پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے شروع میں مولانا عبدالمجید صاحب سالک مدیر روزنامۂ انقلاب لاہور کا پیش لفظ ہے۔ اس میں یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ اقبال ان نفوس قدسیہ میں سے تھے جنھیں اللہ تعالیٰ نے موجودہ دور میں تبلیغ پیغام مصطفویؐ کے لیے چن لیا تھا۔ مولانا نے اقبال کی اسلامی خدمات کا ایک مختصر خاکہ پیش کیا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل ہمیں سلیم صاحب کی اس کتاب میں نظر آتی ہے۔ پیش لفظ میں اخباری یا صحافتی اردو کا رنگ ذرا زیادہ ہو گیا ہے۔ تعقل و تعشق وساوس، تمسک، حدود و اعصار، شکست و ریخت، برق و دخان وغیرہ کو اور آسان بنا کر بھی لکھا جا سکتا تھا۔

سلیم صاحب نے اقبال کے کلام کا بڑے غور سے مطالعہ کیا ہے۔ انھوں نے علامہ مرحوم کی صحبت سے بھی بہت کچھ سیکھا ہے۔ وہ اقبال کو اپنا مرشد کہتے ہیں۔ اقبال کی تعلیم کو عام کرنا انھوں نے اپنی زندگی کا سب سے بڑا مقصد قرار دیا ہے۔ چنانچہ ان کا ارادہ گیارہ چھوٹی چھوٹی کتابوں کے ذریعہ سے اس کام کو پورا کرنے کا ہے۔ یہ کتاب اس سلسلہ کی پہلی کڑی ہے۔

مقدمہ کے تین حصے ہیں۔ اس میں یہ دکھایا گیا ہے کہ خودی کا مسئلہ ہر قوم و ملک کے لئے اہم ہے اور ہر قوم نے اپنی صلاحیت و فطرت کے مطابق اس کا حل کیا ہے۔ اقبال چونکہ آب و رنگ والے شاعر نہ تھے بلکہ وہ اندازِ آفاقی رکھتے تھے۔ اس لئے انھوں نے اس مسئلہ پر خاص طور سے توجہ کی، اور اس کو اپنے فلسفۂ حیات کا مرکز قرار دیا۔ مردہ قوم میں جان ڈالنے کی یہی صورت ان کو نظر آئی۔

آغاز سخن، مقام اقبال کی تشریح سے ہوتا ہے۔ اس میں بہت زیادہ زور اس بات پر دیا گیا ہے کہ اقبال صرف شاعر نہیں تھے۔ گویا صرف شاعر ہونا اقبال کی ذلت کا باعث ہے حالانکہ اقبال نے خود اپنے شاعر ہونے پر فخر کیا ہے اور ان کے حیرت انگیز اثر کا باعث ہی "آب و رنگ شاعری" ہے

ہاں وہ آب و رنگ شاعری کو سب کچھ نہیں سمجھتے تھے۔ اس سے ایک خاص کام لینا چاہتے تھے۔

اقبال کے پیغام کو سلیم صاحب نے چار عنوانوں میں تقسیم کیا ہے۔ دعوت اسلام، اصلاح عقائد تنبیہات اور ہدایات، ان میں سے ہر عنوان کے تحت میں کئی مباحث آ گئے ہیں۔ اگرچہ ہر موضوع پر بحث چند اشعار اور چند تمہیدی کلمات سے آگے نہیں بڑھتی۔ غالباً ایک چھوٹی سی کتاب میں اس سے زیادہ تفصیل ممکن بھی نہ تھی

کتاب کا سب سے دلچسپ حصہ وہ ہے جس میں ہدایات کے عنوان سے اقبال کے بہت سے اچھے اشعار درج کر دئے گئے ہیں۔

سلیم صاحب کی اقبال سے دلچسپی عقیدت کی حد تک پہونچ گئی ہے۔ اس سے کتاب کی ادبی حیثیت کم ہو جاتی ہے۔ دیسے بھی یہ دور اقبال کی پرستش کا دور ہے۔ ان پر صحیح تنقید کا وقت بعد میں آئے گا

(ص، ۲۰۲)

**شعر العرب:۔** مولفہ حکیم محمد ہبۃ اللہ صاحب، ادارہ ترقی تعلیم اسلامی حیدرآباد دکن، صفحات ۲۲۳ قیمت ۶ر سائز ۲۰×۳۰/۱۶ کاغذ اچھا، کتابت و طباعت معمولی۔

یہ چھوٹا سا رسالہ ادارۂ ترقی تعلیم اسلامی حیدرآباد نے شائع کیا ہے واضح ہے کہ اس کا مقصد اس موضوع پر کوئی بسیط کتاب لکھنا نہیں ہے بلکہ مسلمانوں کو عربی شعر سے روشناس کرانا ہے

شروع میں مطلق شاعری پر مختصر اور سادہ الفاظ میں تبصرہ کیا گیا ہے اور اس کی تاریخ اور خصوصیات بتانے کی کوشش کی گئی ہے اس کے بعد لغت عربیہ پر مختصر نوٹ ہے بعد میں عربی شاعری کے مختلف ادوار قائم کئے گئے ہیں۔ یعنی دورِ جاہلیت، دورِ اسلامی، دورِ عباسی، دور حکومت ترکیہ اور نیا دور بعدہٗ غزل، مخریہ کلام مدح، حکیمانہ کلام اور نیچرل شاعری کا بھی مختصراً تذکرہ کیا گیا ہے۔

لیکن یہ موضوع تو ایسا ہے کہ بغیر بسیط کتاب کے اس سے قطعی تسکین نہیں ہو سکتی۔ ہماری رائے میں ہبۃ اللہ صاحب کو اس موضوع پر سیر حاصل تالیف پیش کرنی چاہئے۔ اردو میں اس کی بڑی سخت ضرورت ہے۔

# شذرات

منظر عالم صاحب سکریٹری انجمن اسلام ریاست گوالیار نے ایک اطلاع نامہ ہمارے پاس بھیجا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ باوجود مہاراجہ کے اردو کے موافق ہونے کے وہاں کے حکام میں اردو کے خلاف تنی عصبیت پیدا ہوگئی ہے کہ تقریباً ہر محکمہ میں اردو کے بجائے سنسکرت آمیز ہندی رائج کر رہے ہیں۔

گوالیار ان مشہور ریاستوں میں سے رہی ہے جس نے ہندو مسلم تعلقات ہی بہترین نہیں رکھے ہیں بلکہ فارسی اور اردو کی پرانے بھی خواہ اور مربی رہی ہے گوالیار میں اردو زبان ایسی زبان ہے جو نہ صرف ہندوؤں مرہٹوں اور مسلمان مردوں کی مادری زبان رہی ہے بلکہ ان ہر سہ مذاہب کی عورتیں اور لڑکیاں بھی اردو کیا معمولی فارسی سے بھی واقف رہی ہیں ایسی حالت میں وہاں سنسکرت آمیز ہندی رائج کر دینا مصلحت اندیشی نہیں۔

ممکن ہے کہ یہ مہاسبھائی ذہنیت زمانہ آئندہ میں چند اور ریاستوں کو بھی اپنا ہمنوا کر لے کیونکہ شخصی ریاستیں جمہوریت کے بجائے عصبیت کا زیادہ لحاظ رکھتی ہیں خصوصاً موجودہ ہندوستانی ریاستیں اپنے وزیروں پر زیادہ اعتماد رکھتی ہیں لیکن یہ واضح ہے کہ کوئی زبان محض سیاسی طاقت پر نہیں بنا کرتی اور آج کل کے معاشی دور میں تو خصوصاً یہ چیز اور بھی زیادہ ناممکن ہو جاتی ہے۔ سیاسی طاقت تو بطرف معاشیات تو ذہنیت سے بھی آج کل بالاتر ہوتی جا رہی ہے ظاہر ہے کہ ایسے دور میں نہ صرف ہندوستان ہی جیسے مختلف النوع اور وسیع ملک میں ایک مخلوط زبان ہو جائیگی جسے الفاظ دیگر اردو کہئے بلکہ امید یہ بھی ہے کہ تمام دنیا کی ایک آفاقی زبان زمانہ آئندہ میں ضرور پیدا ہو جائے گی جسے ہم اردو تو ابھی نہیں کہہ سکتے ہیں لیکن وہ ایک مخلوط زبان یقینی ہوگی مختصر یہ کہ موجودہ عہد ایک تجارتی اور معاشیاتی عہد ہے اس میں محض سیاسی یا اکثریت کے زعم میں آکر ایک مصنوعی اور کرخت اور کریہہ الصوت زبان بنا کر رائج کرنے یا چند دیہاتی بولیوں کو رواج دینے سے کسی ملک کی زبان نہیں بدل سکتی جبتک ہندو مسلمان ہندوستان میں قائم ہیں ایک کو دوسرے کی مدد کی ہمیشہ ضرورت رہے گی یہ باہم میل ملاپ معاشیاتی اور تجارتی ضرورتوں کے ماتحت سیاسی ضرورتوں سے ہمیشہ بلند اور زیادہ اہم رہے گا مصنوعی تو دراصل یہ سنسکرت آمیز زبان ہے جسے یہ مہاسبھائی پیدا کر کے رائج کر رہے ہیں یہ ایک فعل عبث ہے جس کی بے اثری کا امید ہے انھیں بہت جلد احساس ہو جائے گا اور جیسا کہ اکثر جگہ انھیں اب بھی ہو رہا ہے۔

اسٹرن فیڈرل یونین انشورنس کمپنی لمیٹڈ

ہندوستان میں قائم شدہ

صدر دفتر ۹ کلائیو اسٹریٹ کلکتہ

سرپرست

عالیجناب ہز ہائینس آغا خانصاحب　　عالیجناب ہز ہائینس نواب صاحب بھوپال

مجوزہ سرمایہ............ ساٹھ لاکھ روپے　۶۰۰۰۰۰۰

جاری شدہ سرمایہ............ پچیس لاکھ روپے　۲۵۰۰۰۰۰

ادا شدہ سرمایہ............ دس لاکھ پچیس ہزار نوسو پانچ روپے

اپنے تمام بیمے کے کاموں میں ہم سے مشورہ کیجئے۔ ایسٹرن فیڈرل، آگ، زندگی، رسل ورسائل موٹر، ہوائی جہاز کے خطرات، مزدوروں کا مالی معاوضہ، ضمانت اور عام حادثات کے

ہر قسم کے بیمے کا کام کرتی ہے

ہندوستان کے مشہور شہروں میں ہماری ایجنسیاں ہیں

اور

ہمارے نمائندے دنیا کے ہر ملک میں ہیں

مندرجہ ذیل شہروں میں ہماری کمپنی کی شاخیں قائم ہیں

لندن، لاہور، بمبئی، حیدرآباد (دکن)

اور

احمد آباد

# گذارش احوال واقعی

جو حضرات مدت دراز سے ہمارے کارخانے کی تیار کردہ اشیاء استعمال کرتے ہیں۔ ان سے یہ مخفی نہیں کہ کارخانے نے ۱۸۲۹ء سے اب تک سو سال کے عرصہ میں ان کے سامنے خالص چیز پیش کی۔ زمانے کی رفتار کے مطابق ہمارے کارخانے کی روز افزوں ترقی جن لوگوں سے نہ دیکھی گئی انھوں نے جہاں کارخانے کی خلاف مختلف قسم کے واقعات جن کا کوئی وجود نہیں مشہور کئے۔ وہاں کارخانے کی اشیاء کے مطابق بھی بے بنیاد باتیں ملک میں اس لئے پھیلائیں تاکہ اپنی تیار کردہ ان اشیاء کی فروخت سے فائدہ حاصل کریں جن کے خالص ہونے میں کلام ہے۔

اگرچہ وہ بظاہر خوشبو میں ہمارے مال سے کہیں بہتر معلوم ہوتا ہے اور قیمت میں بھی ہمارے عطر و تیل سے سستا ہوتا ہے مگر استعمال کے بعد آپ کو اس کا پتہ چل جاتا ہے۔ علاوہ اس کے کہ آپ کا پیسہ ضائع ہوتا ہے۔ بعض اوقات اس قسم کی آمیزش باعث مضر ثابت ہوئی ہے۔

اس لئے

اپنے خریداروں سے خصوصاً جو ہمارے کارخانے کا مال ہمیشہ استعمال کرتے ہیں اور باقی خریداروں سے بھی عموماً عرض ہے کہ کفایت سے چیز خریدنے سے پہلے ملاحظہ کر لیجئے کہ وہ چیز خالص بھی ہے کہ محض خوشبو کو (جو انگریزی عطروں کے ملانے سے پیدا کر دی گئی ہے۔) آپ نے ہماری اصلی بنی ہوئی چیزوں پر فوقیت دی۔ ہماری عطریات اور روغن انگریزی خوشبوؤں سے پاک ہیں۔

المشتہر

منیجر کارخانہ اصغر علی محمد علی تاجران عطر حنا بلڈنگ، لکھنؤ

# سیاست

زیر ادارت

## ڈاکٹر یوسف حسین خاں پروفیسر جامعہ عثمانیہ حیدر آباد (دکن)

یہ سیاسی اور اجتماعی علوم کا سہ ماہی رسالہ ہے جو جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شائع ہوتا ہے۔ اس رسالہ کا مقصد یہ ہے کہ اجتماعی زندگی کے پیچیدہ مسائل کو صاف اور سلیس زبان کے ذریعہ اردو داں طبقوں میں مقبول بنایا جائے اور جدید تمدن کے مختلف پہلوؤں پر دنیا کی دوسری ترقی یافتہ زبانوں میں جو تحقیق ہوئی ہے اسے منتقل کیا جائے۔ یہ خاص علمی رسالہ ہے جس میں حیات اجتماعی کے مختلف مسائل پر غیر جانب داری کے ساتھ بے لاگ تحقیق کے نتائج شائع ہوتے ہیں اور کسی خاص جماعت یا مسلک کے خیالات کی نشر و اشاعت سے احتراز کیا جاتا ہے۔ اس رسالہ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ عمرانی علوم کے دقیق اور حکیمانہ تصورات کو اردو زبان میں کس طرح سلاست اور سہولت کیساتھ بیان کیا جاتا ہے۔ یہ رسالہ ہر اس شخص کو پڑھنا چاہیئے جو ہندوستان اور باہر کی دنیا کی سیاسی اور اجتماعی تحریکوں سے واقفیت حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اس کے مضامین سے ہماری زبان کی ایک بڑی کمی پوری ہو گئی ہے۔

مضامین کے متعلق ڈاکٹر یوسف حسین خاں پروفیسر شعبہ تاریخ و سیاست جامعہ عثمانیہ حیدر آباد (دکن) سے خط و کتابت کی جائے اور انتظامی و دیگر امور کے متعلق

**مولوی سید عبدالوہاب صاحب و سید عبدالقادر صاحب اینڈ سنس چارمینار حیدرآباد (دکن) سے**

دریافت کیجئے

قیمت سالانہ صہ فی پرچہ ۸ر

# مقدمہ "زندگانیٔ محمد"

## عہد حاضر کی ایک بے مثال کتاب

"زندگانی محمد" علامہ محمد حسین ہیکل وزیر تعلیم مصر کی ایک لاجواب تالیف ہے اس کتاب کی قدر و قیمت کا اندازہ اس امر سے لگایا جاسکتا ہے کہ اس کے پہلے ایڈیشن کی تین ہزار جلدیں پریس ہی میں فروخت ہوگئی تھیں اور باقی سات ہزار جلدیں صرف تین ماہ کے اندر اندر ختم ہوگئیں پھر ایران میں اس کا فارسی ترجمہ ہوا اور وہاں بھی ہزارہا کی تعداد میں شائع ہوا اب دفتر امت مسلمہ امرتسر نے زندگانی محمد کے مقدمہ کا اردو ترجمہ شائع کیا ہے۔ اس کتاب میں قرآن مجید کی ترتیب اور پیغمبر اسلام کی مقدس زندگی پر اہل مغرب کے تمام اعتراضات کے نہایت مدلل اور معقول جواب دیئے گئے ہیں اسکے متعلق مشاہیر جرائد کے چند تبصروں کا خلاصہ حسب ذیل ہے۔

۱۔ مقدمہ زندگانی محمد ایک قابل قدر تالیف ہے (اعلیٰ حضرت فرمانروائے مانگرول)

۲۔ زندگانی محمد کا مقدمہ عالمانہ معلومات سے لبریز ہے میں نے اس کتاب کو دیکھتے ہی شوق سے پڑھا اور دلچسپ پایا (سر عبدالقادر)

۳۔ بہت اچھی کتاب اور بہت اچھا ترجمہ (ڈاکٹر ذاکر حسین پرنسپل جامعہ ملیہ دہلی)

۴۔ جہاں تک مغرب زدہ گروہ کی پریشان خیالیوں کا تعلق ہے مصنف کی کوششیں مستحق اجر و قابل داد ہیں (مولانا عبدالماجد دریابادی)

۵۔ علامہ محمد حسین ہیکل کی کتاب (مقدمہ زندگانی محمد) یقیناً ممتاز درجہ رکھتی ہے (طلوع اسلام)

۶۔ مغرب زدہ نوجوانوں کے لئے اس کتاب کا مطالعہ واقعی مفید ثابت ہوگا (سب رس)

۷۔ کتاب بڑی تحقیق اور کاوش سے لکھی گئی ہے۔ مسلمانوں کو اس کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیئے۔ (شاعر)

۸۔ تعلیم یافتہ نوجوانوں کے لئے اس کا مطالعہ ازبس مفید ہے (جامعہ)

۹۔ جو نوجوان اسلام اور پیغمبر اسلام کو اہل مغرب کی نظر سے دیکھتے ہوں ان کے لئے اس پاکیزہ کتاب کا مطالعہ ضروری ہے۔ (حمایت اسلام)

۱۰۔ ہندوستان کے اسلامی لٹریچر میں غالباً اس موضوع پر یہ پہلا مضمون ہی جو اس جامعیت اور اختصار کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے۔ (پیام نسواں)

لکھائی چھپائی اور کاغذ صاف ستھرا ضخامت ۱۲۸ صفحے ۱۲؍ کے ٹکٹوں کی صورت میں یا بذریعہ منی آرڈر بھیج کر ایک نسخہ طلب کیجئے۔

ملنے کا پتہ:۔ دفتر امت مسلمہ امرتسر (پنجاب)

اردو میں بالکل نئی چیز

# جنگ آلودہ دنیا

## معہ اہم نقشے و چارٹ

مرتبہ پنڈت ونگیشن نرائن تیواری

موجودہ جنگ کب اور کیسے شروع ہوئی ؟ کس طرح یہ بڑھی اور پھیل گئی ؟ کون کون سے ملک اس جنگ میں کس صورت سے حصہ لے رہے ہیں ؟ کس ملک کے پاس کتنی بحری، بری اور ہوائی طاقت ہے اور دنیا کے تمام ممالک مالی تعلیمی جغرافیائی حالات کے متعلق اگر آپ صحیح معلومات حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اس کتاب کا ضرور مطالعہ فرمائیے۔

یہ کتاب تین حصوں میں منقسم ہے پہلے حصہ میں جنگ کے متعلق اہم واقعات درج ہیں دوسرے حصے میں نقشوں اور چارٹوں کے ساتھ ہندوستان کے مختلف سیاسی مسائل کے ساتھ دنیا کے مختلف ممالک کا ذکر ہے جن کے مطالعے سے بین الاقوامی سیاسی صورت حال بڑی آسانی سے ذہن نشین ہوجاتی ہے۔ تیسرے حصے میں مختلف ممالک کی فوجی قوت، رقبہ اور آبادی، درآمد و برآمد۔ کپاس، سونا، پٹرول کی پیداوار اور سکول وغیرہ کے متعلق مفید باتیں درج ہیں جنگ کے زمانے میں جن جن باتوں کا جاننا ضروری ہے۔ وہ سب اس میں بتادی گئی ہیں ہر شخص کے لئے خواہ وہ متعلم ہو یا معلم۔ اخبار بیں ہو یا اخبار نویس۔ اس کتاب کی ایک جلد اپنے پاس رکھنا ضروری ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ اردو میں آج تک ایسی کتاب نہیں شائع ہوئی۔ کتابت طباعت اعلیٰ۔ سرورق دیدہ زیب۔

باوجود ان سب خوبیوں کے قیمت صرف ایک روپیہ علاوہ محصول ڈاک

آج ہی پتہ ذیل سے طلب فرمائیے

منیجر (بکڈپو) انڈین پریس لمیٹڈ الہ آباد

# اگر آنکھیں کمزور ہیں

آنکھیں تھوڑی دیر کے بعد تھک جاتی ہوں۔ ان کے سامنے اندھیرا آجاتا ہو، حروف دھندلے نظر آتے ہوں، پانی بہتا ہو، سر میں خفیف درد کی شکایت ہو ابتدائے نزول الماء یا موتیا ہو تو مدنی دواخانہ کا خصوصیت کے ساتھ تیار کردہ کحل الجواہر مشکی فوراً استعمال کرنا شروع کر دیجئے۔ دو چار دن کے بعد ہی آپ کو اس سرمہ کی خصوصیات کا اندازہ ہو جائے گا۔ قیمت فی تولہ چھ روپئے علاوہ محصولڈاک۔

# دانتوں کی بیماریوں سے بچئے

اگر موڑوں سے پیپ نکلتی ہے　　　اگر موڑھے متورم ہو جاتے ہیں

اگر منہ سے بدبو آتی ہے　　　اگر دانتوں سے خون نکلتا ہے

اگر دانتوں پر سردی اور ترشی کا اثر ہوتا ہے۔　　　اگر منہ سے بدمزہ رطوبت جاری رہتی ہو

اگر دانت گندے اور میلے رہتے ہیں تو

فوراً پالیوری استعمال کرنا شروع کر دیجئے ورنہ معدہ خراب ہو کر تندرستی بالکل خراب ہو جائے گی۔ قیمت فی شیشی ایک روپیہ، علاوہ محصولڈاک پرچہ ترکیب استعمال ہمراہ پیکٹ ارسال ہوگا۔

# شربت اطفال

شربت اطفال لطیف اور خوش ذائقہ ہونے کے ساتھ ساتھ بچوں کے لئے بیحد مفید ہے۔ نمونیہ یعنی ڈبیا یا پسلی چل جانا۔ موتی جھرہ، خسرہ، چیچک، قبض دستوں کا آنا، آنکھیں دکھنا۔ دانتوں کے نکلنے میں تکلیف ہونا ان سب امراض کے لئے شربت اطفال اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ قیمت فی شیشی آٹھ آنے علاوہ محصول ڈاک۔ پرچہ ترکیب استعمال ہمراہ پیکٹ ارسال ہوگا۔

ملنے کا پتہ:۔ منیجر مدنی دواخانہ۔ مدینہ منزل، بجنور

# حلوائے مغزی

ضعف دماغ ایسا مرض ہے جو ابتدا میں تو مریض کو کسی خاص تکلیف میں مبتلا نہیں کرتا لیکن رفتہ رفتہ اسکے اثرات زندگی دوبھر کردیتے ہیں۔ یہ مرض بالعموم تعلیمیافتہ طبقہ کو اور بالخصوص دماغی محنت کرنے والوں کو لاحق ہوتا ہے۔ رفتہ رفتہ اعضاء میں کمزوری اور بینائی میں کمی ہوجاتی ہے۔ زیادہ دیر تک لکھنے پڑھنے، سوچنے سمجھنے اور دھوپ میں رہنے سے دماغ چکرانے لگتا ہے۔ اگر اس مرض کے مریض خواہ وہ ابتدائی اسٹیج پر ہوں یا مذکورہ بالا تمام خرابیوں کا شکار ہوچکے ہوں "مغزی" کا استعمال کریں گے تو اس سلسلے کی ہر شکایت دور ہوجائیگی۔ مغزی دماغ کے لئے ایک ایسا ٹانک ہے جو ہر حال میں انتہا مفید ثابت ہوتا ہے اور اس کے استعمال سے اعضاء رئیسہ کو بھی کافی تقویت پہنچتی ہے۔ قیمت فی سیر صہ روپئے علاوہ محصولڈاک۔ خوراک ایک تولہ

# اکسیر معدہ

فی زمانہ پچانوے فیصدی اشخاص ریاحی امراض میں مبتلا ہیں خصوصاً وہ اعلیٰ تعلیم یافتہ طبقہ جو دماغی کام بھی کرتا ہو اور مرغنیات زیادہ استعمال کرتا ہو، ان لوگوں پر یہ اکسیر تناوے فیصدی کامیاب ثابت ہوئی ہے۔ چنانچہ۔ درد معدہ ریاحی، درد گردہ ریاحی، بواسیر ریاحی چند یوم کے استعمال سے زائل ہوجاتی ہے۔ قیمت فی شیشی ۲۴ قرص آٹھ آنے ۸؍، علاوہ محصولڈاک۔ پرچہ ترکیب استعمال ہمراہ پیکٹ ارسال ہوگا۔

# آب شفا

یہ آب شفا بے شمار امراض کے لئے نہایت زود اثر اور قابل اعتماد دوا ہے۔ اس کی ایک شیشی ہر انسان کو سفر حضر میں اپنے پاس رکھنا گویا ایک طبیب یا ڈاکٹر کو ساتھ رکھنا ہے۔ قیمت فی شیشی آٹھ آنے ۸؍، علاوہ محصولڈاک ایک درجن کے خریدار کو محصولڈاک معاف۔ پرچہ ترکیب استعمال ہمراہ پیکٹ ارسال ہوگا۔

ملنے کا پتہ:۔ منیجر مدنی دواخانہ۔ مدینہ منزل بجنور (یوپی)

# قابل دید کتابیں

**شرارے** ڈاکٹر آہ سیتاپوری کے ۱۱ افسانوں کا مجموعہ ان میں آپ کو روس کے انقلابی افسانہ نگار میکسم گورکی کے انداز کی جھلک نظر آئے گی۔ یہ سیاسی، معاشرتی اور ذہنی انقلاب پیدا کرنے کا پیام دے رہے ہیں۔ قیمت ۱۲

**نئے افسانے** مصنفہ سید حسن ریاض صاحب۔ سابق ایڈیٹر ہمت و نوید۔ یہ افسانے ہندوستانی سوسائٹی کے مختلف طبقوں کے معاملات، معمولات، اعمال اور جذبات کی تصویریں ہیں۔ قیمت ۱۲

**درد و انبساط** مولوی عبدالودود درد بریلوی کے کلام کا مجموعہ۔ قسام ازل نے مولانا کے دل میں درد آنکھوں میں نم اور بیاں میں موزونیت عطا کی تھی۔ اپنی طبیعت کی افتاد اور ذوق شاعری کے اعتبار سے خیام کے سچے پرستاروں میں سے تھے۔ فلسفہ خیام کی تشریح بھی اپنے مخصوص انداز میں کی ہے۔ پھولوں، پھلوں، پہاڑوں کی مناظر، آبشاروں اور کہساروں وغیرہ پر معنی خیز نظمیں کہی ہیں۔ سیاست پر بھی چند نظمیں آپ کو ملیں گی۔ قیمت ۱۲

**فرہنگ عامرہ** اس میں لغات کے حروف تہجی کی ترتیب۔ اوائے تلفظ کا التزام، اعراب و علائم ترکیبی سے فارسی کی خلاف قیاسی اور عربی کی مستعمل جمع۔ کثیر الاستعمال فارسی مصادر، مردہ اور بے رواج چیزوں کے نام، مخرب اخلاق استعارات، اشیاء کی ماہیت اور معانی کی نئی تحقیقاتوں وغیرہ مکمل طور پر درج ہیں۔ قیمت - ۶

**آسمانی گھڑی** سورج اور چاند سے وقت معلوم کرنے کے طریقے بہت لوگ جانتے ہیں مگر تاروں سے وقت کی شناخت سے عموماً لوگ ناواقف ہیں۔ اس میں ۳۲ سالہ تجربہ کی بنا پر قطب تارے سے وقت کی شناخت پیش کی گئی ہے۔ قیمت ۱۲

**تاریخ الہ آباد** یہ ۳۳۲ صفحے کی کتاب ہے جس میں مضامین و مقالات کے ساتھ ساتھ تصویروں اور نقشوں سے الہ آباد کی چپے چپے کی تاریخ درج کی گئی ہے۔ قابل دید ہے۔ قیمت مجلد للعمر

**مکاتب مہدی** مہدی حسن افادی الاقتصادی کے وہ خطوط جو انھوں نے اپنے دوستوں کے نام لکھے۔ مرتبہ مہدی بیگم۔ قیمت ؏

**ترکان احرار** یہ نہ صرف ترکوں کی داستان حریت ہے بلکہ اس میں جرأت ایثار، صداقت عزم بلند جذبۂ وطن کی غیر فانی واقعات سبق آموز ذخیرہ پیش کیا گیا ہے یہ مسلمانان ہند کے لئے بے شمار عبرتوں اور بصیرتوں کا مرقع ہے۔"

الامام الہند حضرت مولینا ابوالکلام آزاد

**شہیدان حریت** اس میں ترکی، مصر، سوڈان، الجزائر، طرابلس، رلیف افغانستان اور ہندوستان کے جلیل القدر، غیور، سرفروش محبانِ وطن کے حالات ہیں۔ قیمت ۱۲ ار

**ریڈیو ڈرامے** پروفیسر رشید احمد صدیقی نے اس کتاب کے دیباچے میں لکھا ہے "زیر نظر ڈرامے ریڈیو سے نشر کئے جا چکے ہیں اور بڑی حد تک کامیاب ہوئے ہیں قریشی صاحب (مصنف) بڑے ہوشیار نوجوان ہیں۔ ان کی نظر انسانی سیرت پر خوب پڑتی ہے اور وہ اسے بڑے لطف کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔ زبان و بیان بالخصوص مکالمہ لکھنے میں وہ کافی بے تکلفی برت لیتے ہیں۔" قیمت ؏

**تلاش مسرت** یہ پندرہ افسانوں کا مجموعہ ہے۔ مصنف نے بیشتر افسانے اخلاقی اور اصلاحی مقصد کے پیش نظر لکھے ہیں۔ مسرت کی تلاش، بہیمیت کی ریت اور انقلاب پسند کی مجبوبہ اچھے افسانے ہیں۔ قیمت مجلد صرف ؏

**ملنے کا پتہ مکتبہ جامعہ قرولباغ۔ نئی دہلی**

# ناتسیت

مصنفہ ۔ شاہد حسین رزاقی

مصنف نے یہ بتایا ہے کہ ناتسیت اور ہٹلریہ ہم معنی لفظ نہیں ہیں۔ یہ سمجھنا کہ ناتسیت کا تخیل ہٹلر کی دماغی پیداوار ہے اور ہٹلر نہ ہے تو ناتسیت خود بخود فنا ہو جائے گی، بالکل غلط ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ ہٹلر ناتسیت کی پیداوار ہے اور یہ نظریہ دراصل ایک جدید ارتقا کا نتیجہ ہے جسے ہٹلر نے پروان چڑھایا۔

مصنف نے آخر میں ناتسیت کے اچھے اور بُرے پہلوؤں کو بھی نمایاں کیا ہے اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ناتسیت کا موجودہ ارتقا، ایک بحرانی کیفیت میں ہوا ہے اس لئے ہٹلر کے وجود سے قطع نظر بھی اس کا دیرپا ہونا مشکل ہے۔ قیمت ۔ عہ ر

# ناتسیت

مصنفہ شاہد حسین رزاقی

مصنف نے یہ بتایا ہے کہ ناتسیت اور ہٹلریہ ہم معنی لفظ نہیں ہیں۔ یہ سمجھنا کہ ناتسیت کا تخیل ہٹلر کی دماغی پیداوار ہے اور ہٹلر نہ رہے تو ناتسیت خود بخود فنا ہو جائے گی، بالکل غلط ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہیئے کہ ہٹلر ناتسیت کی پیداوار ہے اور یہ نظریہ در اصل ایک جدید ارتقار کا نتیجہ ہے جسے ہٹلر نے پروان چڑھایا۔

مصنف نے آخر میں ناتسیت کے اچھے اور برے پہلوؤں کو بھی نمایاں کیا ہے اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ناتسیت کا موجودہ ارتقار ایک بحرانی کیفیت میں ہوا ہے اس لئے ہٹلر کے وجود سے قطع نظر بھی اس کا دیرپا ہونا مشکل ہے۔ قیمت عہ/

مکتبہ جامعہ
دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

# جامعہ

زیر ادارت:- نور الحسن ہاشمی ایم اے

جلد ۳۴ — نمبر ۵ | بابتہ ماہ مئی سنہ ۱۹۴۱ء | چندہ سالانہ ۵ فی پرچہ آٹھ آنہ

## فہرست مضامین



پرنٹر و پبلشر پروفیسر محمد مجیب بی۔اے (آکسن) محبوب المطابع دہلی

# مطبوعات جامعہ

کی مفصل فہرست شائع ہوگئی ہے۔ اس فہرست میں

آپ کو اپنے پسند کی بہت سی کتابیں نظر آئیں گی

مطبوعات جامعہ کے علاوہ دوسرے اداروں کی

کتابیں بھی مختلف عنوانات کے ماتحت درج کی گئی ہیں

ارباب ذوق یہ نئی فہرست منگا کر ملاحظہ فرمائیں۔

**مکتبہ جامعہ، نئی دہلی**

# طلبا کی تعلیم میں کمزوری کے اسباب

ہندوستانی مدرسوں میں اگر طالب علم ناکامیاب ہو جائے یا مختلف مضامین میں کمزور رہتا ہو تو سرپرست اور والدین کی فوراً یہ رائے ہوتی ہے کہ مدرسہ کی پڑھائی اچھی نہیں ہے اساتذہ توجہ سے نہیں پڑھاتے ادھر اساتذہ یہ جواب دیتے ہیں کہ طالب علم کا دماغ اچھا نہیں ہے، کند ذہن ہے، محنت نہیں کرتا اس لئے فیل ہو گیا۔ لیکن صورت یہ ہے کہ دونوں طالب علم کی کمزوری کے اسباب پر غور نہیں کرتے اور اگر غور کرتے ہیں تو اس کو اتنا اہم خیال نہیں کرتے اور ایک دوسرے کو مورد الزام قرار دیتے ہیں اپنی اپنی کہتے ہیں اور طالب علم کا خیال نہیں کرتے استاد یہ کہتا ہے کہ ہاں کمزوری کے اسباب یہ یہ ہیں۔ لیکن چالیس پینتالیس لڑکوں کی جماعت میں اس مسئلہ کے حل کی کیا صورت نکالی جا سکتی ہے جبکہ ہم صرف چالیس پینتالیس منٹ کے لیے جماعت میں جاتے ہیں سرپرست کہتے ہیں کہ مجھے خود فرصت نہیں اب تو آپ ہی کے حوالہ کر دیا ہے آپ جو چاہیں کریں لہٰذا نتیجہ یہ ہے کہ دونوں کے تعاون بغیر طالب گرتا پڑتا تعلیم تو پا لیتا ہے لیکن اس کی چھپی ہوئی قوتوں کے ابھرنے اور تربیت پانے کا کوئی موقع نہیں ملتا طلبا کی تعلیم کا معیار ہر اعتبار سے پست رہتا ہے۔

کمزوری کی سب سے بڑی وجہ مدرسہ سے غیر حاضری ہے جو طلبا مدرسہ آنے میں پابندی نہیں کرتے وہ اپنی ذہانت اور ذکاوت کے باوجود بھی اس معیار سے نیچے رہتے ہیں جو ان کا پابندی سے حاضر رہنے کی صورت میں ہوتا اور کم ذہین اور کم محنت کرنے والے طلبا، تو بہت پیچھے رہ جاتے ہیں وہ اپنا ناقابل تلافی نقصان کرتے ہیں۔

مدرسہ سے غیر حاضری کی کئی صورتیں ہوتی ہیں بعض طلب کو مدرسین سے شکایت پیدا ہو جاتی ہے یا شکایت نہ ہو لیکن ان کے دل میں یہ خیال کسی طرح پیدا ہو جاتا ہے کہ فلاں استاد سخت ہے اور یوں وہ مدرسہ جانے سے گھبراتے ہیں اور بجائے مدرسہ جانے کے ادھر ادھر چلے جاتے ہیں یا معمولی سا بہانہ کر کے گھر ہی پڑے رہتے ہیں اس کو عرف عام میں مدرسہ سے بھاگنا بھی کہتے ہیں۔ یہ عمل سخت سزا کے خوف سے بھی ہونے لگتا ہے اس صورت حال کی ذمہ داری مدرسین پر ہوتی ہے وہ طلبا سے محبت سے پیش نہیں آتے اور ان کی سختی

طلبا کو بھاگنے پر مجبور کرتی ہے یا جو کام وہ طلبا کو دیتے ہیں اس کا مطالبہ وہ اس سختی سے کرتے ہیں کہ طلبا مدرسہ نہ آنا ہی پسند کرتے ہیں بعض طلبا اس لئے بھی مدرسہ نہیں آتے کہ ان کو مدرسہ آنے میں کچھ دیر ہو جاتی ہے۔ اور مدرسہ میں دیر سے آنے پر باز پرس ہوتی ہے یا سزا ملتی ہے لہذا باز پرس اور سزا کے خوف سے مدرسہ سے غیر حاضر ہو جاتے ہیں۔ اور بجائے ایک گھنٹہ کے نقصان کے تمام دن کی پڑھائی کا نقصان کرتے ہیں۔ مدرسوں میں ایسے طلبا بھی ہوتے ہیں کہ باز پرس نہ کرنے والے اور بہت کم سزا دینے والے استادوں کے گھنٹوں میں حاضر رہتے ہیں اور سخت استادوں کے گھنٹوں سے بھاگ جاتے ہیں یا چھٹی لے کر چلے جاتے ہیں اس طرح اس پڑھائی سے محروم رہتے ہیں جو اُن گھنٹوں میں ہوتی ہے یہ وہ تمام صورتیں ہیں جن میں مدرسین اور مدرسہ کے ڈسپلن کی وجہ سے طلبا مدرسہ نہیں آتے۔ مدرسہ کے ڈسپلن میں ہمیشہ لوچ ہونا چاہئے۔ یہ ڈسپلن فوجی ڈسپلن کی طرح بالکل حتمی نہ ہونا چاہئے طلبا کو اس کا تو بالکل یقین ہی نہ ہونا چاہئے کہ اگر میں کام کرکے نہ لے جاؤں گا یا دیر سے مدرسہ پہونچوں گا تو بس سزا ہی سے دو چار ہونا پڑے گا یا سخت باز پرس ہوگی ہاں آپ یہ خیال ضرور پیدا کر دیں کہ اگر کام نہیں کیا، سامان درست نہ رکھا یا دیر سے مدرسہ پہونچا تو سزا بھی مل سکتی ہے مدرسہ کے ڈسپلن میں تدریج کا خیال ہونا چاہئے۔ کیوں نہ آپ طالب علم کو سمجھائیں، دوسروں کی مثالیں دیں، فائدہ جتلائیں، سرپرستوں کو لکھیں سرپرستوں سے ملیں خفا ہو جائیں اور اس قسم کی سینکڑوں تدریجی صورتیں اختیار کریں اور جہاں تک ممکن ہو سزا دینے سے پرہیز کریں۔ طالب علم پر یہ ظاہر ہی نہ ہونے دیں کہ آپ سخت مزاج ہیں۔

ایک صورت یہ بھی ہے کہ طالب علم کو سرپرستوں نے شادی بیاہ کوئی نجی کام یا سفر وغیرہ پر لے جانے کی غرض سے مدرسہ جانے سے روک دیا ہو۔ آخری وجہ خود طالب علم کی علالت ہے۔ گھر پر کسی کام سے روکنے میں سرپرست اور والدین بہت کم ذمہ داری محسوس کرتے ہیں وہ پوری طرح غیر حاضری کے نقصانات کی اہمیت نہیں سمجھتے اور ایک ایک دو دو دن کی رخصت کی درخواستوں سے لے کر دو دو تین تین مہینوں تک کی رخصت کی درخواستیں دیتے ہیں جو بچے پہلی اور دوسری جماعتوں میں پڑھتے ہیں وہ اپنی والدہ کے ساتھ اپنی ننھیال چلے جاتے ہیں اور جب تک بچے کی والدہ میکے سے واپس نہیں آتی ہیں بچہ مدرسہ سے غیر حاضر ہوتا رہتا ہے اور اس طرح اس کی ابتدائی تعلیم میں رکاوٹیں پیدا ہوتی رہتی ہیں۔ یہ وہ نقصان ہے جس کا بچہ کو سخت خمیازہ اٹھانا

پڑتا ہے یعنی وہ فیل ہو جاتا ہے اور اپنے ساتھیوں سے پچھڑ جاتا ہے اس میں اپنی کمتری کا احساس پیدا ہو جاتا ہے۔ آگے کی منزل کھوٹی ہو جاتی ہے شادی بیاہ کے موقعوں پر بھی سرپرست بچوں کو چار پانچ دن کے لئے روک لیتے ہیں اور اگر شادی بیاہ وطن سے دور کسی دوسری جگہ ہوتے ہیں تو دو دو ہفتے بچے نہیں آتے۔ اس قسم کی طویل غیر حاضریوں کے بعد جب طلبا، مدرسہ آتے ہیں تو ایک دو ہفتے تو وہ جماعت میں بالکل اجنبی رہتے ہیں اس کے بعد پھر کہیں جا کر جماعت کی تعلیم کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ اگر گھر پر کسی کی مدد حاصل ہو گئی یا ذہین ہوئے تو ایک حد تک یہ کمزوری دور ہو گئی ورنہ یہ کمزوری برابر ساتھ دیتی رہتی ہے

ہندوستان کی موجودہ تعلیمی فضا میں جبکہ تعلیم میں نیا انداز پیدا کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ اس اہم کام کی ذمہ داری بھی استاد ہی کو لینی چاہیئے۔ ایک طرف تو اسے اپنا طریقہ تعلیم دلچسپ بنانا چاہیئے کہ طلبار خود بخود مدرسہ آنے کے لئے بے چین ہو جائیں اور گھر پر رو کے نہ رکیں دوسری طرف استاد ہر غیر حاضر ہونے والے طالب علم کے سرپرست اور والدین سے ملے اور انھیں بتلائے کہ بچہ کی غیر حاضری سے کتنا نقصان ہوتا ہے۔ مدرسہ میں حاضری کا جھنڈا مدرسہ میں مختلف دلچسپ کام اور کھیل اور استاد کا بہتر سلوک مدرسہ کی حاضری کو بہت زیادہ بڑھا سکتے ہیں۔ مدرسین اپنے کام کو اس طرح ترتیب دیں کہ طلبا گھر سے زیادہ مدرسہ میں دلچسپی لینے لگیں وہ مدرسہ کے بعد اور تعطیلات میں بھی خوشی سے مدرسہ آئیں اور مدرسہ میں کام کریں۔ آپ مدرسہ اور طلبا میں ایک گہرا لگاؤ پیدا کر دیں۔

مختلف بیماریاں بھی بچوں کی تعلیمی کمزوری کا سبب ہوتی ہیں۔ اس میں والدین، سرپرستوں اور استادوں کی نگرانی کی کمی ہوتی ہے اکثر بچے صرف اس لئے بیمار ہوتے ہیں کہ وہ گھر کا پکا ہوا تازہ اور اچھا کھانا نہیں کھاتے بلکہ بازار سے مختلف قسم کی مٹھائیاں، چٹپٹی چیزیں خرید کر کھاتے رہتے ہیں نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ سستی سر کے درد اور پیٹ کے درد کے دائمی مریض بن جاتے ہیں سستی اور درد کی وجہ سے پڑھائی کے دوران میں ان کی توجہ ادھر ادھر ہوتی رہتی ہے اور جو کچھ استاد سمجھاتا ہے وہ پورے طور پر ان کی سمجھ میں نہیں آتا اور اس طرح گو وہ جماعت میں موجود رہتے ہیں لیکن ان کا ذہن جماعت سے باہر ہوتا ہے۔ بچے بے احتیاطی کی وجہ سے کبھی کبھی سردی اور لو کا بھی شکار ہو جاتے ہیں۔ چھوت چھات کی وجہ سے جس کا وہ مطلق خیال نہیں کرتے کئی

بیماریاں لاحق ہو جاتی ہیں لیکن زیادہ تر بچے بار بار کھانے اور ناوقت کھانے سے بیمار ہوتے ہیں مدرسہ پر اس سلسلہ میں یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ مدرسوں میں بچوں کی دوکان کا انتظام کرے جہاں سے بچے صاف ستھری کھانے پینے کی چیزیں خریدیں۔ دوسری چیز بچوں کا شفاخانہ ہونا چاہئے جس میں اس قسم کے مرض کی دوائیں موجود رہیں بچوں کی دوکان اور شفاخانہ میں بچے ہی کام کریں اور اس طرح ایک طرف لین دین سیکھیں اور دوسری طرف شفاخانہ سے وابستہ رہ کر صحت اور صفائی کے متعلق عملی طور پر سیکھیں مدرسہ میں کھیل اور ورزش کے انتظام سے بھی بچوں کی صحت پر نمایاں اثر پڑتا ہے لیکن کھیل اس طرح کھلائے جائیں کہ تمام بچے حصہ لے سکیں اور ورزش اس طرح کرائی جائے کہ بچے جبر نہ محسوس کریں۔

غیر حاضری اور بیماری کے علاوہ بچوں کے پاس لکھنے پڑھنے کا پورا سامان موجود نہ ہونا بھی بہت بڑی کمزوری کا سبب ہوتا ہے ہو سکتا ہے کہ ایک طالب علم سال کے دوران میں صرف دو ایک دفعہ بیمار ہوا ہو اور دوسری وجوہات کی بنا پر بھی وہ غیر حاضر نہ ہوا ہو لیکن وہ اپنا سامان مکمل نہ رکھتا ہو اس لئے کمزور ہو بعض بچوں میں سامان کھو دینے کی عادت ہوتی ہے یا وہ گھر سے سامان لانا بھول جاتے ہیں یا وہ مدرسہ میں سامان رکھتے ہیں اور ٹرنک کی چابی لانا بھول جاتے ہیں یا ان کا سامان مدرسہ میں کوئی چرا لیتا ہے اور وہ اپنے والدین اور سرپرستوں سے دوبارہ سامان طلب کرنے کی جرات نہیں رکھتے اس لئے کہ شاید سزا سے دوچار ہونا پڑے لہذا ان تمام صورتوں میں سامان کی عدم موجودگی کی وجہ سے طالب علم کا تعلیمی نقصان ہوتا رہتا ہے بعض سرپرست بچوں کو سامان دلانے میں بہت لاپروائی برتتے ہیں اور اس طرح بھی بچوں کا نقصان ہوتا رہتا ہے بعض بچوں کو سامان تھوڑا تھوڑا ملتا ہے یعنی پورا سامان اُن کے والدین یا سرپرست بیک وقت خرید کر نہیں دیتے کچھ بچے اُن پیسوں کی جن سے انہیں سامان خریدنا ہے کھانے پینے کی چیزیں خرید لیتے ہیں اور لکھنے پڑھنے کا سامان نہیں خریدتے جس سے پڑھائی کا برابر نقصان ہوتا رہتا ہے اکثر سرپرست طلبا کی بات کا یقین نہیں کرتے کہ واقعی طالب علم کو مدرسہ میں فلاں چیز کی ضرورت ہے اور اس لیے چیزوں کی خریداری کے لئے قیمت نہیں دیتے کچھ لوگ ملازمین کے ذریعہ طلبا کو چیزیں خرید واتے ہیں جو وقت پر بچوں کو چیزیں خرید کر نہیں دیتے اس معاملہ میں مدرسہ کو رہنمائی اور مدد کرنی چاہئے مدرسہ ہر جماعت میں تعداد طلبا کے مطابق

دوات قلم اور پنسل اور بادامی کاغذ کا انتظام کر دے۔ اس لئے کہ بعض مرتبہ اس معمولی سامان کے نہ ہونے سے طلبا کا بہت نقصان ہوتا ہے جو ضروری باتیں استاد طلبا کو لکھانا چاہتا ہے وہ ان چیزوں کی غیر موجودگی کی وجہ سے رہ جاتی ہیں۔ ادھر طالب علم اپنی سستی کی وجہ سے اسے کسی دوسرے طالب علم کی کاپی سے نقل کرنا بھول جاتا ہے۔ جہاں قلم کے واسطے سے لکھائی کا کام ہوتا ہے وہاں طلبا کے قلم روز ٹوٹے ہوئے اور بغیر بنے ہوئے ہوتے ہیں اس لئے ان کے تعلیمی نقصانات کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہر جماعت میں بنے ہوئے قلم موجود ہونے چاہئیں اور جب لکھائی کا کام شروع ہو تو جن طلبا کے پاس قلم نہ ہوں یا بغیر بنے ہوئے اور ٹوٹے ہوئے ہوں ان سے ان کے قلم لے لئے جائیں اور اُن کو بنا ہوا قلم دے دیا جائے۔ بجائے اس کے کہ آپ طلبا کا قلم بنانے میں وقت ضائع کریں۔ آہنی قلم میں بھی اس قسم کی دقتیں ہوتی ہیں۔ اکثر طلبا اپنا قلم اپنی شیروانی یا کوٹ کے اوپر کی جیب میں رکھتے ہیں۔ اب جہاں کہیں وہ جھکے تو ان کا یہ قلم بھی گرا اور گرنے سے اس کی نب خراب ہوگئی۔ لہٰذا ان تمام دقتوں کو دور کرنے کا واحد علاج یہ ہے کہ مدرسہ قلموں کا انتظام کرے۔ مدرسوں میں ایسا انتظام بھی ہو سکتا ہے کہ ہر بچہ کا حساب بچوں کی دوکان میں کھولدیا جائے اور تھوڑی رقم ان کے کھاتہ میں جمع کرا لی جائے تاکہ جب ان کے پاس کوئی سامان نہ ہو تو وہ اپنے حساب میں سے اسی دن خرید سکیں جس دن ان کو ضرورت ہو۔

بچوں کی تعلیمی حالت پر ان کے ماحول کا بھی اثر پڑتا ہے۔ ہندوستان ایسے ملک میں اچھے تعلیمی ماحول کی بہت کمی ہے بلکہ یوں کہنا چاہئے یہ ماحول بیشتر حالات میں سرے سے موجود ہی نہیں ہے۔ طلبا کے آس پاس اکثر ایسے بچے ہوتے ہیں جن کا بیشتر وقت کھیل کود اور بیہودہ مذاق میں گذرتا ہے اور جن کی تعلیم کا کہیں انتظام نہیں ہوتا۔ مدرسہ میں پڑھنے والے بچوں کا بھی تمام وقت انھیں بچوں کے ساتھ گذر جاتا ہے اور اس طرح تعلیم میں انھیں یکسوئی اور دلچسپی حاصل نہیں ہوتی جو ایک تعلیمی ماحول میں حاصل ہو سکتی تھی جب طلبا بیٹھ کر مدرسہ کا کام کرنا چاہتے ہیں یا اپنا نجی مطالعہ کرنا چاہتے ہیں تو آس پاس کے بچوں کا کھیل کود اور شور شغب انھیں اس تعلیمی کام سے کھیل کود کی طرف کھینچ لے جاتا ہے اور متواتر ایسا ہونے سے وہ تعلیم سے لاپروا ہو جاتے ہیں۔

اکثر گھروں میں کوئی پڑھا لکھا نہیں ہوتا۔ نہ والدین نہ سرپرست۔ اگر طالب علم کو اپنی پڑھائی اور اپنے کام میں کوئی دقت محسوس ہوتی ہے تو وہ اس کے متعلق کسی سے دریافت نہیں کر سکتا۔ اپنی دقت کو دور نہیں

کرسکتا اور جب ان کی دقت رفع نہیں ہوتی تو قدرتاً ان کو مایوسی ہوتی ہے۔ ایسے مایوس کن حالات میں چند ہی بچے آگے بڑھتے ہیں۔ اور باقی دو چار منزل پر ہی ہمت ہار بیٹھتے ہیں۔ اکثر گھروں میں بچوں کو اپنے گھر کا بھی کام کرنا پڑتا ہے اور بازار سے سودا سلف لانے کے علاوہ اپنے چھوٹے بھائی بہن کو بھی کھلاتے ہیں اور یوں آزادی سے اپنا مطالعہ جاری نہیں رکھ سکتے۔ پھر بعض گھروں میں اس قدر شور و غل ہوتا ہے کہ طلبا کو سکون سے پڑھنے کا موقع نہیں ملتا یہ چند گھروں کے نمونے نہیں ہیں بلکہ ہندوستان کے بیشتر حصوں میں کم و بیش اسی قسم کے حالات نظر آتے ہیں اور ان میں سے بعض ایسی مجبوریاں ہیں جن کا علاج ان حالات میں بالکل ناممکن سا معلوم ہوتا ہے۔

ڈسٹرکٹ بورڈ اور میونسپلٹی کے چند اسکولوں کی اونچی جماعتوں میں طلبا کو صبح بلاتے ہیں اور دن بھر مدرسہ میں رکھ کر شام کو گھر واپس بھیجتے ہیں گھر کے لئے جتنا کام تجویز کیا جاتا ہے وہ مدرسہ ہی میں کرا لیا جاتا ہے۔ اس صورت حال سے جو مفید نتیجہ حاصل ہوتا ہے یعنی طلبا بری صحبت سے بچے رہتے ہیں اور امتحانوں میں پاس ہو جاتے ہیں وہ اس مضر اثر سے کہیں کم ہے جو اس جبری حاضری سے پیدا ہوتا ہے اس لئے بچے بالکل ڈرپوک ہو جاتے ہیں آزادی فکر کی جگہ استاد کے خیالات کے ہر وقت محتاج ہو جاتے ہیں ہر کام بلا چوں و چرا اور بلا سمجھے بوجھے کرنے کے عادی ہو جاتے ہیں۔ اپنی ذکاوت اپنی ذہانت، اپنی فکر، اپنی سمجھ بوجھ غرضکہ ہر چیز قربان کر دیتے ہیں دراصل یہ ان کے لئے ایسا نظام بن جاتا ہے کہ بس استاد کے بتلائے ہوئے راستہ پر چلنا ہی بہتر معلوم ہوتا ہے۔ کھیلنے تک کے لئے وقت نہیں ملتا۔

جہاں تک مدرسہ کے اوقات سے پہلے اور بعد میں طلبا کے آنے اور رکنے کا تعلق ہے یہ چیز اپنی جگہ بہت اچھی ہے لیکن جن مقاصد کے ماتحت بچوں کو بلایا جاتا ہے وہ طریقہ مناسب نہیں ہے بچے مدرسہ کے اوقات سے پیشتر اور بعد میں اگر اپنے شوق سے کوئی تعمیری کام کرنے کے لئے رکیں تو بہت مفید نتائج پیدا ہو سکتے ہیں۔ ان حالات میں بچے اپنے مقصد اور کام سے مدرسہ آئیں گے اور رک کر کام کریں گے صرفہ اور بامقصد کاموں کے ذریعہ جو مدرسے اپنے بچوں کی تعلیم کا انتظام کرتے ہیں وہ اپنے بچوں میں اپنے اوقات کو مفید کاموں میں استعمال کرنے کا شوق اور عادت پیدا کر دیتے ہیں وہ بچوں کو بغیر کسی جبر کے مدرسہ میں اور گھر

پر اپنے اوقات کے صحیح استعمال کرنے کی تربیت دیتے ہیں۔

بچہ کی جسمانی خرابی بھی تعلیم میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔ بچہ تندرست ہو، بہت کم بیمار پڑتا ہو لیکن کم سنتا ہو زیادہ فاصلہ سے بورڈ پر لکھی ہوئی باتیں نظر نہ آتی ہوں۔ پڑھنے اور بولنے میں ہکلاتا ہو تو بھی اس میں برابر کمزوری رہے گی جماعت کے چند لڑکوں میں یہ صورتیں ضرور ہوتی ہیں جو استاد ان باتوں کو معلوم نہیں کرتے یا معلوم کرکے توجہ نہیں کرتے اور جماعت کے طلبا کو تعلیم دیتے رہتے ہیں وہ ان بچوں کا بہت نقصان کرتے ہیں۔ استاد یہ خیال کرتا ہے کہ میں جو کچھ کہتا ہوں وہ تمام لڑکے سن رہے ہیں یا جو کچھ میں بورڈ پر لکھ رہا ہوں وہ تمام لڑکے دیکھ رہے ہیں حالانکہ چند بچے ایسے ہوتے ہیں جو کم سننے کی وجہ سے اور کم بینائی کی وجہ سے استاد کی تمام باتیں اچھی طرح نہیں سمجھتے اور اس طرح ان کا برابر نقصان ہوتا رہتا ہے اور وہ کمزور رہ جاتے ہیں۔ اس میں سرپرستوں کا بھی قصور ہے کہ وہ مدرسہ میں بچے کے داخلہ کے وقت مدرسین کو یہ نہیں بتلاتے کہ بچہ میں فلاں فلاں جسمانی خرابی ہے۔ جن بچوں کو سخت ملیریا یا ٹائیفائڈ ہو جاتا ہے۔ ان کے دماغ پر بھی ان بیماریوں کی وجہ سے خاص اثر ہوتا ہے ان کی ذہانت اور ذکاوت میں نسبتاً کمی ہو جاتی ہے تعلیم میں ان کی رفتار مدھم پڑ جاتی ہے۔ داخلہ کے وقت مدرسہ کو یہ تمام باتیں سرپرستوں سے دریافت کرنی چاہیئے تاکہ پڑھانے والے معلمین بچوں کی ان خرابیوں سے آگاہ ہو سکیں جو بچے کم سنتے ہیں یا بورڈ کی عبارت اچھی طرح نہیں پڑھ سکتے ان کو بورڈ اور استاد کے قریب بٹھانا چاہیئے چشمہ کا انتظام بھی اس وقت کو رفع کر سکتا ہے لیکن ہندوستان ایسے غریب ملک میں بہت کم سرپرست یہ انتظام کر سکتے ہیں۔ اور گاؤں میں تو بالکل ہی نہیں جو لڑکے بولنے اور پڑھنے میں ہکلاتے ہیں یا توتلے ہیں ان سے ہمدردی کرنی چاہیئے اس کا خیال رکھنا چاہیئے کہ دوسرے لڑکے اس لڑکے کی نقل کرکے اُس کا مذاق نہ اُڑائیں۔ اس لئے کہ اس سے ایک طرف دوسرے بچوں میں ہکلا پن پیدا ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے اور دوسری طرف ہکلانے والے بچوں میں اپنی کمتری کا احساس پیدا ہو جاتا ہے جس سے وہ بولنے سے پرہیز کرنے لگتے ہیں۔

اس قسم کی خرابیاں استاد میں بھی ہوتی ہیں۔ اس کا بھی بچوں کی کمزوری پر اثر پڑتا ہے اگر استاد بہت تیز بولنے کا عادی ہے تو پوری جماعت پر اس کا اثر پڑیگا اور لڑکے استاد کی باتوں کو اچھی طرح نہ سمجھ سکیں گے وہ استاد کو

فصیح و بلیغ تو خیال کرنے لگیں گے لیکن جو باتیں ایسا استاد ان کو سمجھانا چاہے گا اس کو وہ اچھی طرح نہ سمجھ سکیں گے گو استاد اپنی جگہ پر یہی خیال کرے گا کہ اس نے ہر بات کو اچھی طرح بچوں کو سمجھایا ہے۔ بعض استاد بہت آہستہ بولتے ہیں۔ اس کا بھی تیز بولنے کی طرح اثر پڑتا ہے گو آگے بیٹھنے والے بچے استاد کی باتیں سمجھ لیتے ہیں لیکن پیچھے بیٹھنے والے لڑکوں کی سمجھ میں استاد کی بات اچھی طرح نہیں آتی۔ استاد بھی ہکلے ہوتے ہیں اس سے بچے استاد کی باتیں اچھی طرح نہیں سمجھتے۔ جو استاد ہکلا کر بولتا ہے اُس سے اولاً بچے اس کی نقل کرتے ہیں دوم انھیں اس کی باتیں سمجھنے میں الجھن ہوتی ہے۔ جو استاد کم سنتے ہیں وہ اپنی تو کہہ لیتے ہیں لیکن شاگردوں کی کم سنتے ہیں۔ استادوں میں ان خرابیوں کا ہونا طلبا کے لئے مستقل مصیبت ہو جاتی ہے۔

ہندوستان کے تمام مدرسوں میں بچوں کی کثیر تعداد ایسی ملتی ہے جو کسی نہ کسی قسم کی کمتری کے احساس میں مبتلا ہوتی ہے یہ وہ احساس ہے جو اکثر بچوں کو آگے بڑھنے سے روک دیتا ہے۔ ہندوستانی گھرانوں کی تربیت اور اٹھان ہی اس انداز پر ہوتی ہے کہ بچوں میں شروع سے احساس کمتری پیدا ہونے لگتا ہے۔ جب ان کی کوئی خواہش پوری نہیں ہوتی تو وہ اپنی بے مائگی پر غور کرنے لگتے ہیں اور غور کرتے کرتے بالکل دلگیر ہو جاتے ہیں تعلیم میں دوسروں کو آگے بڑھتا ہوا دیکھ کر کوفت اور غم میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ استاد کی ذراسی جھڑکی انھیں اپنی اپنی کمتری کا بار بار خیال دلاتی ہے۔ گھروں میں ذرا ذراسی باتوں پر والدین، سرپرست اور گھر کے دوسرے ممبران کی ہر وقت کی روک ٹوک اور گرفت بچوں کی فطری آزادی اور خوشحالی کو رفتہ رفتہ کم کر دیتی ہے۔ اس سے بچے یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ گھر کے لوگ ان سے ہمدردی نہیں کرتے اور اس طرح ان میں دلگیری اور احساس کمتری رفتہ رفتہ پیدا ہونے لگتا ہے اور جب بچہ اپنے چھوٹے بھائی بہن کے ساتھ والدین اور دوسروں کو اچھا سلوک کرتے ہوئے دیکھتا ہے تو اس میں یہ احساس اور زیادہ مضبوط ہو جاتا ہے جن بچوں میں یہ احساس پیدا ہو جاتا ہے انھیں نہ کھانا اچھا لگتا ہے نہ پہننا۔ وہ گھر میں اپنے والدین اور مدرسے میں استاد کو اپنا ہمدرد خیال نہیں کرتے ہیں مدرسہ جانے اور تعلیم پانے میں وہ نسبتاً کم دلچسپی لیتے ہیں۔ بس والدین کا حکم بجا لاتے ہیں۔ وہ استاد کے لئے ایک مسئلہ بن جاتے ہیں۔ اگر مدرسے میں بھی ایسی فضا ہوئی یعنی مدرسین نے طالب علم کے ساتھ کچھ اچھا برتاؤ نہیں کیا تو پھر مدرسے سے بھاگنا ایک فطری فعل ہو جاتا ہے اور اگر مدرسے آتے رہے تو تعلیم میں برائے نام دلچسپی

رہ جاتی ہے۔ جن بچوں کی والدہ یا والد یا دونوں حیات نہیں ہوتے ان میں بہت ناخوشگوار قسم کی پیچیدگیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ ان کے خیال میں دنیا ناہمدردی کا گھر ہو جاتی ہے۔ ایسے بچوں کے خیالات منتشر ہوتے ہیں ان میں توجہ اور انہماک کی کمی ہوتی ہے وہ زیادہ تر کھوئے ہوئے رہتے ہیں۔ اس لئے جماعت میں جو کچھ تعلیم ہوتی ہے اس کا بہت زیادہ حصہ ان کی سمجھ میں نہیں آتا۔

احساس کمتری کی تمام پیچیدگیوں اور ان کے نتائج کو اس مختصر مضمون میں قلمبند کرنا بہت مشکل ہے لیکن تعلیم میں یہ تمام پیچیدگیاں بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اساتذہ کے نا ملائم کلمات ایسے بچوں کی زندگی ہی خراب کر دیں۔ اس لئے ایسے بچوں کی تعلیم کی رہنمائی بڑی ہوشیاری سے کرنا چاہئے۔ انھیں کبھی دلگیر نہ ہونے دینا چاہیے ان سے اس طرح پیش آنا چاہیئے کہ وہ خوش رہیں۔ ایسا موقع ہی نہ آنے دینا چاہئے کہ وہ فکرمند اور آزردہ خاطر ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ ایسے بچوں میں بعض ایسی عادتیں پیدا ہو جاتی ہیں جن پر گرفت کرنا بہت ضروری ہوتا ہے لیکن یہ گرفت ملائم طریقہ سے بھی ہو سکتی ہے۔ اس لئے کہ سخت بازپرس ان میں اور زیادہ پیچیدگیاں پیدا کرتی ہے۔ ایسے بچوں کے مسئلہ کو ہمیں اپنے خیال کے مطابق نہیں بلکہ اس بچے کے خیال کے مطابق دیکھنا چاہیے۔ اگر اس کا خیال مضر ہے تو اس کو رفتہ رفتہ تبدیلی کا خواہشمند بنانا چاہئے۔ بری عادتیں رفتہ رفتہ بنتی ہیں اور اگر مناسب طور پر تربیت کی جائے تو رفتہ رفتہ چھوٹ بھی جاتی ہیں اور بعض مرتبہ خود بخود۔

بچوں کی تعلیم میں کمزوری کے اسباب میں غیر دلچسپ طریقہ تعلیم اور داخلہ کے وقت بچوں کی صحیح جانچ کا نہ ہونا بھی ہیں۔ غیر دلچسپ طریقہ تعلیم میں اتنا عرض کروں گا کہ جو کچھ بچوں کی نفسیات کو پیش نظر رکھکر نہیں کیا جاتا وہ سب کا سب غیر دلچسپ طریقہ تعلیم ہے اور بے نتیجہ (استفادہ کے اعتبار سے) ہونے کے علاوہ مضر بھی ہے اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ دماغ سدھرتے ہیں نہ ذہن، نہ عادات سدھرتی ہیں نہ ہنر۔ رہا بچوں کی صحیح طریقہ پر جانچ کا نہ ہونا سو یہ بھی اپنی جگہ پر بہت اہم ہے اور بچوں کو ان کی استطاعت کے مطابق جماعتوں میں نہ رکھنا ان میں بے اعتمادی اور احساس کمتری پیدا کرتا ہے اور عارضی خوشی سے تمام پڑھائی کے سالوں کی کوفت مول لینا ہے بچوں کو اسی جماعت میں داخل کرنا چاہیے جس میں وہ آسانی سے چل سکیں اور اس جماعت کی تمام پڑھائی میں دشواری نہ محسوس کریں۔ اگر ابتدا میں اٹھان اچھی ہے تو آئندہ بھی خوشگوار طریقہ پر تعلیم جاری

رہے گی۔ ورنہ بچہ جماعت میں دبا ہوا ہو کر رہ جائے گا اور اس کی تمام صلاحیتوں میں انحطاط ہی انحطاط نظر آئیگا۔ مدرسوں میں عام طور سے بچوں کے تبادلے سارٹیفکٹ کے ذریعہ ہوتے ہیں اور جس جماعت سے ایک طالب علم ایک مدرسہ چھوڑ کر جاتا ہے دوسرے مدرسہ میں اسی جماعت میں داخل ہوتا ہے۔ اس طرح ایک مدرسہ کی خامیاں دوسرے مدرسہ میں بھی جاری رہتی ہیں۔ اور اگر طالب علم ایک دو ماہ بیمار ہو گیا تو اس میں اور زیادہ تعلیمی کمزوریاں پیدا ہو گئیں۔ لہذا دوسری جگہ بچوں کو اچھی طرح امتحان لے کر داخل کرنا چاہیئے۔ اور اسے کمزور پودے کی بجائے تندرست پودے کی طرح بڑھنے کا موقع دینا چاہیئے۔

# منشی پریم چند

گذشتہ سے پیوستہ

بحیثیت ناول نویس :- زمانہ کے ساتھ ساتھ اردو زبان میں طرح طرح کی تبدیلیاں ہوئیں۔ زبان رفتہ رفتہ صاف اور آسان ہوتی گئی قصے کہانیوں نے بھی پلٹا کھایا اور داستان امیر حمزہ اور بوستان خیال کی بے شمار پوتھیوں اور دوسرے بھوت پریت، اور جادو سے بھرے ہوئے قصوں کا بھی رنگ بدلا۔ دوسرے یہ کہ نظریہ زندگی ہی بدل گیا یعنی سیرت انسانی پر غور کیا جانے لگا۔ رچرڈسن۔ فیلڈنگ جیسے ماہر نفسیات پیدا ہوئے جنھوں نے اٹھارہویں صدی میں حقیقت نگاری کا بیڑا اٹھایا اور واقعات عالم کو دلچسپ پیرائے میں پیش کرنا شروع کر دیا۔ اور ہندوستان میں بھی ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے بعد ہماری معاشرت پر بھی مغربی تعلیم کا رنگ چڑھنے لگا۔ ہندی میں للو لال جی نے اور اردو میں سب سے پہلے میر امن نے اس کی بنیاد ڈالی اور اس کو کمال تک منشی پریم چند نے پہونچایا۔ دراصل اردو میں ایسے ناولوں کی کمی تھی جن کو صحیح معنوں میں ناول کہہ سکیں۔

سرشار کے ناولوں میں ظرافت سے مکالمہ چست ہے لیکن پھر بھی ان میں پرانی کہانیوں کی طرح ترتیب اور ربط نہیں ہے۔ سیرت نگاری میں بھی زیادتی سے کام لیا گیا ہے اور ان کی ظرافت بھی بلند معیار کی نہیں ہے نذیر احمد کے یہاں زور ہے بے تکلفی ہے روانی ہے۔ قوت مشاہدہ بھی اچھی خاصی ہے سیرت نگاری میں بھی ایک حد تک کامیاب ہیں لیکن اسٹائل کے لحاظ سے ناہموار ہیں اور جس پردے پر وہ تعمیر بناتے ہیں بہت ہی چھوٹا ہے۔ اصل میں ان کی کہانیاں ناول اور رومانس کے بیچ کی کڑی ہیں۔

شرر کی کہانیوں میں ترتیب تو ہے لیکن یہ ناول زیادہ تر خیالی اور تاریخی ہیں آغا عبدالحمید کے بیان کے مطابق ان کے ہیرو ہیروئن بہت ہی گھٹیا درجے کے خیالوں میں ظاہر ہوتے ہیں ان کے ناولوں پر مذہبی رنگ چڑھا ہوا ہے اور تاریخی ناول حقیقت سے بہت دور ہیں۔ مولانا نے معاشرتی ناول بھی لکھے ہیں

لیکن یہ آج کل کی معاشرت کا صحیح خاکہ نہیں پیش کرتے۔

پریم چند نے اپنی قابلیت اور صلاحیت کا ثبوت تقریباً ایک درجن ناول لکھکر دیا ہے۔ ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ ان میں خامیاں بالکل نہیں ہیں کیونکہ منشی صاحب کا اصل میدان افسانہ ہے۔ اس میں انھوں نے کمال حاصل کیا۔ ناول میں وہ اتنے کامیاب نہیں ہوسکے لمبے ناولوں میں یہ تسلسل قائم نہیں رکھ سکے ہیں اور کیرکٹر نگاری میں بھی کسی قدر کمزوری آگئی ہے۔ انسان کا کیرکٹر بدلتا رہتا ہے لیکن اس کے وجوہ بھی ہوتے ہیں جس کا دکھانا بہت ضروری ہوتا ہے اگر نکتہ چینی کرنے اور خامیاں نکالنے بیٹھیں تو ہر بڑے ناول نویس میں نکال سکتے ہیں منشی صاحب کو اس کا دعوی تو تھا نہیں۔ انھوں نے جس چیز کو اپنا موضوع بنایا اس میں بہت کامیاب ہوئے

انکے انداز بیان میں سادگی اور بے تکلفی ہے۔ ناول نویس کا اہم فرض ہے کہ وہ انسانی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر تنقید کرے اور اس کے روشن پہلوؤں کو اُبھارے ملکی اخلاقی، سیاسی معاشرتی، قومی، انفرادی، جماعتی علمی و تعلیمی مسائل و نکات کو سلجھا کر ان کا حل پیش کرے یہ سب باتیں منشی صاحب کے ناولوں میں موجود ہیں۔ ان کے ناول نہ صرف ہمارے ناقص سماجی نظام کی مذمت کرتے ہیں بلکہ قومیت اور وطنیت کے جذبے کے علمبردار بھی ہیں۔

پلاٹ : منشی صاحب ایک بڑے ناول نویس ہیں انکا پلاٹ نہایت دلکش اور چست ہوتا ہے ان کے ناول مذہبی، معاشرتی، قومی اور ملکی واقعات کی تصویر ہیں اور حقیقت میں ان کے سب ناول زندگی کی جیتی جاگتی تصویریں ہیں ان کو پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم اپنی زندگی کے واقعات پڑھ رہے ہیں لیکن بعض ناولوں میں طوالت کی وجہ سے پلاٹ میں وہ دلکشی نہیں دکھائی دیتی۔

طرز بیان :۔ پریم چند کا طرز بیان بھی اچھوتا ہے۔ ان کی عبارت میں بلا کی انشاپردازی ہے۔ ان کی تحریر سادہ صاف اور دلکش ہے عبارت آرائی سے پاک ہے۔ ان کے مکالمے بہت دلچسپ ہیں انھوں نے جس طبقے کے اشخاص کو لیا ہے انھیں کی زبان میں مکالمہ ادا کروایا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی تصنیفات میں ایک خاص خوبی پیدا ہوگئی ہے۔ ان کو اعلیٰ طبقہ کی زبان پر پورا قابو حاصل ہے لیکن جو زبان وہ دیہاتیوں کی زبانی ادا کراتے ہیں وہ ان کا شاہکار ہے۔ انھوں نے دیہاتی محاورے اور الفاظ کثرت سے شامل

کر دیے ہیں جس سے زبان عام فہم اور سلیس ہو گئی ہے۔

پریم چند کو کردار نگاری میں بھی کافی مہارت حاصل ہے۔ ان کے کردار بے جان مٹی کے پتلے نہیں ہیں بلکہ جیتے جاگتے انسان ہیں۔ ان میں برائیاں بھی ہیں اور بھلائیاں بھی ان کے جذبات اور احساسات میں تبدیلیاں بھی ہوتی رہتی ہیں لیکن ان تبدیلیوں کے وجوہ کم دکھائے ہیں۔ دوسرے برائیوں کے مقابلہ میں خوبیوں کو زیادہ اُچھالا ہے جس سے برائیاں دب گئی ہیں یہ غالباً اصلاحی مقصد کو پیش نظر رکھ کر کیا گیا ہے۔ "بازارِ حسن" میں پدم سنگھ وٹھل داس سدن اور سمن قابل ذکر کردار ہیں۔ پدم سنگھ اور وٹھل داس شاہدان بازاری کی اصلاح کرنا چاہتے ہیں بھولی سمن کو بدی کی طرف مائل کرنا چاہتی ہے یہ باتیں سمن کے لیے زہر ثابت ہوتی ہیں۔ لیکن بھولی کو بھی اس گناہ کی بڑی قیمت ادا کرنی پڑتی ہے وہ سوسائٹی کی نظر سے گر جاتی ہے۔

اسی طرح "پردہ مجاز" میں چکر دھر کو ایک نڈر بے دھڑک اور دلیر آدمی کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے وہ غریب مزدوروں اور کسانوں کی دل سے بھلائی چاہتا ہے اور ہندو مسلم فساد کو سلجھانے کی بھی صلاحیت رکھتا ہے۔ منورما حقیقی دیوی ہے وہ بہت سوں کے لئے ہدایت کا کام دیتی ہے اس کو چکر دھر سے محبت ہے لیکن اس محبت میں لجاتی ہے بدی سے بالکل پاک ہے۔ اس کی شادی ایک راجہ سے ہوتی ہے اور رانی ہو جاتی ہے لیکن پھر بھی وہ ہمیشہ غریبوں کسانوں اور دکھیوں کا ساتھ دیتی ہے۔

منشی صاحب ایک عملی فلاسفر اور حقیقت نگار تھے اپنے ناولوں میں انھوں نے فلسفہ زندگی کو پیش کیا ہے اور اس کے باریک سے باریک پہلوؤں کو بھی اجالے میں دکھایا ہے پریم چند کو اپنے وطن سے محبت تھی۔ وہ سچے وطن پرست تھے۔۔ کسانوں کی نوے فیصدی آبادی ہندوستان کی جان ہے اس لئے انھوں نے اپنا خاص موضوع کسانوں مزدوروں ادنیٰ درجے کے ملازمین کی آہ وپکار کو بنایا اور یہ موضوع ٹھیک بھی ہے جو باتیں انھوں نے بیان کی ہیں وہ روزانہ پیش آتی رہتی ہیں۔ سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ وہ ایک مصلح قوم تھے انھوں نے ادب کے ذریعہ قوم وملک کی اصلاح کی کوشش کی ہے۔ اس نقطۂ نظر سے منشی صاحب ڈکنز، تھیکرے، ٹالسٹائی اور گورکی کے ہم پلہ ہیں۔

ادب کا سب سے بڑا مقصد سماج کا سدھار اور مسائل زندگی کا حل پیش کرنا ہے منشی صاحب

نے زندگی کا کوئی پہلو نہیں چھوڑا۔ انھوں نے ہر مسئلہ کو حل کرنے کی کوشش کی ہے انھوں نے ہندو مسلم فساد۔ کاشتکاروں پر کئے ہوئے ظلم اور مسئلہ تناسخ کا حل بہت کامیابی سے پیش کیا ہے۔ غرضکہ انھوں نے اپنا پیام کتابوں کے ذریعہ پہونچایا ہے ان کے ناول پڑھنے والے کے دل میں ایک جوش اور دلولہ پیدا ہوتا ہے وہ بلندی ہی کی طرف اٹھتا ہے نیچے نہیں گرتا مجھے تو ان کی تصانیف میں درد ملتا ہے، سوز ملتا ہے۔ دل کی گہرائیوں سے نکلے ہوئے الفاظ اتنا اثر ڈالتے ہیں کہ رونا آتا ہے۔

اردو میں منشی صاحب کا سب سے پہلا ناول "ہم خرما وہم ثواب" کے نام سے شائع ہوا جس کا ترجمہ ہندی میں "پریما" کے نام سے ہوا تھا مصنف کی یہ پہلی کوشش تھی اس لئے اس میں اکثر خامیاں موجود ہیں۔ اس کے بعد منشی صاحب کے متعدد ناول جلوہ ایثار، غبن، گوشہ عافیت، بازار حسن، نرملا، بیوہ چوگان ہستی، میدان عمل، گئودان وغیرہ شائع ہوتے ہیں۔ ان میں ہر ایک پر تبصرہ کرنے سے تو مضمون طویل ہو جائیگا صرف دو تین ناول ہی دیکھیں گے۔

جلوہ ایثار۔ یہ ناول غالباً منشی صاحب کی دوسری کوشش ہے اس لئے اس میں اس زمانے کی افسانہ نگاری کا رنگ جھلکتا ہے۔ پورے ناول کا خلاصہ پہلے ہی باب میں موجود ہے۔ منشی صاحب کسی کو زیادہ دیر تک منتظر نہیں رکھنا چاہتے۔

پریم چند دیس کے پجاری تھے اس لئے ان کے بھی سورما دیس بھگت ہیں۔ آدمی کسی طبقے یا فرقہ سے تعلق رکھتا ہو وہ ہر ایک کے لئے دیس سیوا ضروری سمجھتے تھے۔ ان کے ہیرو، ہیروئن کا خاص جوہر یہی ہے۔ اس کے علاوہ ان کے ہیرو آئیڈیل رنگ میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ ان کا ہر ہیرو سچائی کا پتلا، انصاف پسند، تیاگ اور ترک کا نمونہ اور قربانی کا دیوتا معلوم ہوتا ہے۔

اس ناول میں نئی روشنی اور پرانی روشنی خاص انداز میں پیش کی گئی ہے لیکن ایک نقص جو معلوم ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ منشی صاحب کبھی کبھی جزئیات اور تفصیلات میں پڑ جاتے ہیں۔ اس لئے قصہ کا اصل حسن ماند پڑ جاتا ہے۔ وہ آمد نہیں رہتی کیونکہ آمد اختصار ہی میں آتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ طبیعت کبھی کبھی اکتا جاتی ہے۔ ان کے مکالموں سے بھی کبھی کبھی دلچسپی نہیں رہتی۔ وہ جب اپنے گرد و نواح کی زبان

میں گفتگو لکھتے ہیں تو لطف آجاتا ہے لیکن مکالموں میں جنسی تفریق نہیں رکھی یعنی عورتوں کی گفتگو میں زیادہ خیال نہیں رکھا گیا یہی وجہ ہے کہ ان کے ناول واقعات کے لحاظ سے کئی جگہ غیر فطری سے ہو گئے ہیں مگر وہ اس موثر انداز میں بیان کرتے ہیں کہ پڑھنے والے محسوس نہیں کرتے۔

بالاجی اس ناول کے ہیرو ہیں۔ ان کا کیرکٹر اتنا زوردار اور مکمل نہیں ہے کہ ہر شخص کے دل میں بالاجی بننے کی آرزو پیدا ہوتی ہو۔ وہ صرف ایک معمولی قومی لیڈر معلوم ہوتے ہیں۔ اس ناول کی دوسری سیرتوں میں بھی کسی کو کوئی خاص وقعت نہیں

دوسری چیز جیسا کہ ہم نے پہلے بھی بیان کیا پلاٹ کا تسلسل باقی نہیں رہتا۔ ہر پلاٹ الگ ایک افسانہ بنا ہوا ہے۔ یہ ایک ہی لڑی میں پروئے ہوئے نہیں معلوم ہوتے۔

مختصر یہ کہ اس ناول میں سرشار کا چٹخارا اور رسوا کے رنگ کا عجیب میل جول ہے اس کی زبان بھی ناہموار اور ثقیل ہے کہیں کہیں فارسی ہندی کے الفاظ کے ساتھ ساتھ سنسکرت کے بے جوڑ الفاظ بھی موجود ہیں۔

دوسرا ناول "گوشۂ عافیت" ہے جس قدر خامیاں جلوہ ایثار میں نظر آتی ہیں اتنی ہی خوبیاں اس ناول میں سما گئی ہیں۔ اس ناول کی زبان اتنی سادہ اور پیاری ہے کہ صحیح معنوں میں ہندوستانی معلوم ہوتی ہے۔ صفحے کے صفحے پڑھتے چلے جائیے زبان میں وہی لطف وہی زور باقی رہے گا۔

اس ناول میں مکالمہ بھی غضب کا ہے خاص طور سے دیہاتی لہجہ میں تو اتنی حقیقت اور سچائی ہے کہ معلوم ہوتا ہے لکھنے والے کو اس فن میں خاص ملکہ ہے

سیرتیں بھی مکمل معلوم ہوتی ہیں اور واقعات کا تسلسل بھی قائم رکھا گیا ہے اور اس میں بے جوڑ اور غیر فطری واقعات بھی نہیں ہیں۔ اس میں وہی باتیں ہیں جو رات دن گذرتی رہتی ہیں۔

منشی صاحب نے رشوت ستانی اور جبریہ رسوم پر بڑی آزادی سے تنقید کی ہے لیکن وہ کسی کی حمایت نہیں کرتے۔ دونوں پارٹیوں کی کمزوریوں اور اچھائیوں کو یعنی تصویر کے دونوں رُخ دکھائے ہیں کہ انصاف کا خون کہیں نہیں ہونے پایا۔

یہ ناول حقیقت میں انسانی نفسیات کا مرقع ہے۔ اس کے توازن میں جو شان ہے منشی صاحب کے دوسرے ناولوں میں نہیں۔

یہ تو پہلے حصہ کا تذکرہ تھا لیکن اس کا دوسرا حصہ اتنا ہی پست ہے جتنا پہلا حصہ بلند ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے یہ ایک نشست میں نہیں لکھا کیونکہ وہ ایک ہی بیٹھک میں جو کچھ لکھتے ہیں وہ بہت خوب ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ مختصر افسانوں میں زیادہ کامیاب ہوئے ہیں لیکن ان کے طویل ناولوں میں ہم آہنگی اور روانی نہیں ملتی۔

منشی صاحب اپنے ناولوں میں خود پہلا نمبر بازار حسن کو دیتے ہیں لیکن ہمارا..... خیال ہے کہ پریم چند اپنی زندگی میں بجز چوگان ہستی کے کچھ نہ لکھتے تو دنیا اور آخرت میں کافی ہوتا۔ برنرڈ کی جسارت آسل کی آزادی ڈکنس کی غربت نگاری۔ گالزوردی کا طنز یہ تبسم ڈوما کی نقشہ کشی۔ راشد کی ٹیسیں۔ نظامی کی سادگی۔ شرر کا جوش رسوا کی معنویت ٹیگور کی لطافتیں۔ اس ناول میں جمع ہوگئی ہیں۔ کتاب کہیں سے کھول لیجیے۔ یکساں دلچسپ۔ شروع کرنے کے بعد ختم کئے بغیر چین نہیں آتا سادگی۔ بے ساختگی اور ہر قصہ میں دلکشی و دل آویزی موجود ہے۔

بنارس میں جان سیوک ایک دیسی صاحب ہیں نئی مذہب ہیں پرلے سرے کے دنیادار اور ان کی بیٹی کا رجحان ہندو مذہب کی طرف ہے ایک موقعہ پر ماں بیٹی کی گفتگو ہو رہی ہے وہاں لڑکی کے بوڑھے دادا ایشور سیوک بھی آجاتے ہیں۔

صوفیہ۔ میں مذہبی معاملہ میں اپنے ضمیر کے سوا کسی کے احکام نہیں مانتی۔

مسز سیوک۔ میں تجھ کو اپنی اولاد نہیں سمجھتی اور تیری صورت نہیں دیکھنا چاہتی۔

یہ کہکر وہ صوفیہ کے کمرے میں گھس گئی اور اس کی میز پر سے بدھ مذہب اور ویدانت فلاسفی کی کتابیں اٹھا کر باہر پھینک دیں۔ اسی جوش میں انھیں پیروں سے کچلا اور پھر جاکر ایشور سیوک سے بولیں۔ پاپا آپ صوفی کو ناحق بلوا رہے ہیں وہ حضرت مسیح کی ہجو کر رہی ہے مسٹر ایشور سیوک ایسے چونکے گویا بدن میں آگ کی چنگاری گر پڑی ہو۔ اور اپنی بے نور آنکھوں کو پھاڑ کر بولے۔

کیا کہا صوفیہ حضرت مسیح کی ہجو کر رہی ہے ؟ صوفی ؟

مسز سیوک۔ ہاں ہاں صوفی کہتی ہے۔ مجھے ان کے معجزوں ان کے مواعظ اور احکامات پر اعتقاد نہیں ہے

ایشور سیوک۔ (ٹھنڈی سانس کھینچ کر) یسوع! مجھے اپنے دامن میں چھپا! اپنی گمراہ بھیڑوں کو راہ راست پر لا۔ کہاں ہے صوفی مجھے اس کے پاس لے چلو۔ میرے ہاتھ پکڑ کر اٹھاؤ خدا میری بیٹی کے دل کو ایمان کے نور سے منور کر دے۔ میں اس کے پیروں پر گروں گا اس کی منتیں کروں گا اس کو عاجزی سے سمجھاؤنگا مجھے اس کے پاس لے چلو۔

مسز سیوک۔ میں سب کچھ کر کے ہار گئی۔ اس پر خدا کا قہر ہے میں اس کی صورت نہیں دیکھنا چاہتی۔

ایشور سیوک بیٹی ایسی باتیں نہ کرو۔ وہ میرے گوشت کا گوشت، میرے خون کا خون۔ میری جان کی جان ہے۔ میں اسے کلیجے سے لگاؤں گا۔ یسوع مجھے اپنے دامن میں چھپا۔

جب مسز سیوک نے اب بھی سہارا نہیں دیا تو ایشور سیوک لکڑی کے سہارے اٹھے اور لاٹھی ٹیکتے ہوئے صوفیہ کے کمرے کے دروازے پر آکر بولے "بیٹی صوفی کہاں ہے ؟ ادھر آ بیٹی تجھے گلے لگاؤں ہاں یسوع خدا کا لاڈلا بیٹا تھا۔ غریبوں کا مددگار، کمزوروں کا محافظ، مفلسوں کا دوست، ڈوبتوں کا سہارا گنہگاروں کا ساتھی دکھیوں کا بیڑا پار کرنے والا! بیٹی ایسا کونسا نبی ہے جس کا دامن اتنا وسیع ہو جس کی گود میں اتنے سارے گناہوں ساری برائیوں کے لئے جگہ ہو۔ وہی ایک ایسا نبی ہے جس نے بدکاروں کو کافروں کو گنا ہگاروں کو نجات کا مژدہ سنایا نہیں تو ہم جیسے ناپاک لوگوں کے لئے نجات کہاں تھی ؟ ہم کو بچانیوالا کون تھا ؟

چوگان ہستی جلد اول ۴۶-۴۷ صفحہ

اس ساری گفتگو میں کتنی سچائی ہے اور مطابق واقعہ ہے کہ پڑھنے والے کے دل پر ایک خاص اثر ہوتا ہے۔

اس ناول کا ہیرو ایک اندھا بھکاری ہے۔ ایسا کامیاب ہیرو ہے کہ مقبول ناولوں کے ہیرو اس کے آگے پانی بھرتے ہیں۔ ظاہری شان و شوکت کو ٹھکرا کر در در خدمت کو جگہ ملی۔

اس ناول میں نفسیاتی خوبیاں اور زور بیان کا لطف بھی ہے۔ ہر چیز میں ایک اثر ہے ایک جادو ہے

طوالت بہت ہے پھر بھی دلچسپی باقی رہتی ہے جی نہیں گھبراتا۔

دوسرے کامیاب ناول بازارِ حسن اور میدانِ عمل ہیں۔ بازارِ حسن کا ہندی میں بڑا پیارا نام ہے سیوا سدن اس کے کیرکٹر زیادہ تر مرصع ہیں۔ زبان بھی زیادہ ناہموار نہیں۔ اثر بہت زیادہ ہے دلچسپی اور دلکشی بلا کی ہے مکالمہ بھی چست ہے۔

میدانِ عمل ترکِ موالات اور ستیاگرہ کی پوری تاریخ ہے ۱۹۲۰ء سے ۱۹۳۲ء تک کی ہندوستان کی تمام تحریکوں پر دلچسپ تبصرہ ہے بحیثیت مجموعی یہ کتاب بہت اچھی ہے۔ زبان بہت اچھی ہے۔ اس میں سیرت نگاری آغاز و انجام اتحاد و ربط، پلاٹ کی عمدگی اور ظرافت غرضکہ یہ تمام چیزیں نفاست سے پیش کی گئی ہیں۔ منشی صاحب غریب اور اوسط طبقے کی زندگی دکھانے میں بہت کامیاب ہوئے ہیں لیکن جہاں اعلیٰ طبقہ اور سوسائٹی کا بیان آیا ہے وہاں کچھ لغزشیں نظر آتی ہیں اور ہونا بھی چاہیے چونکہ منشی صاحب ایک اوسط خاندان کے آدمی تھے۔ ان کی زندگی تمام تر دیہات ہی میں گذری اعلیٰ سوسائٹی میں آنے جانے کا کم اتفاق ہوا اس لئے یہ کمزوری نظر آتی ہے لیکن عیب سبھی میں ہوتے ہیں۔ کون ہے جس میں عیب نہیں ان تمام باتوں کے باوجود ان کے تمام ناول جو سادہ اور صاف زبان عوام اور خواص کے نفسیاتی مطالعہ کا گلدستہ بنے ہوئے ہیں ہماری زبان کے لئے قابلِ فخر ہیں اردو زبان میں ان سے پہلے ایسی مثالیں نہیں ملتیں منشی صاحب اسی طرح چند سال اور جیتے تو ناول نویسی میں بھی وہی کمال حاصل کر لیتے جو افسانہ نگاری میں کیا تھا۔ لیکن انھوں نے اپنے ناولوں کے ذریعہ چیخوف اور گورکی کی طرح معاشرتی خرابیوں کو دور کرنے کی جو خدمت انجام دی ہے اسے ہندوستان کبھی نہیں بھول سکتا۔

بحیثیت ڈرامہ نگار :- منشی پریم چند نے ڈرامہ نگاری کے میدان میں بھی قدم رکھا لیکن حالات نے انھیں آگے نہیں بڑھنے دیا۔ ورنہ اس میں بھی کمال حاصل کر لیتے۔ چنانچہ انھوں نے اپنی صلاحیت کا ثبوت سب سے پہلے "کربلا" لکھ کر دیا۔ "کربلا" ادبی حیثیت سے بہت کامیاب ہے اس کے بعد منشی صاحب کو ۱۹۳۴ء میں اجنتا سینی ٹون نے بمبئی بلایا اور آپ سے ڈرامے لکھنے کی درخواست کی چنانچہ آپ وہاں ملازم ہو گئے اور دو ڈرامے "مزدور" اور "شیر دل عورت" کے نام سے لکھے۔ سب سے پہلے "مزدور" لکھا۔

لیکن اس میں کمپنی والوں نے کچھ نئی باتیں جوڑ لیں تمام حصے الگ کر دئے اور قصے کو نئی شکل دیدی۔ لیکن پھر بھی اصل مطلب باقی رہا۔ اس میں مل کے مالکوں اور مزدوروں کی کشمکش دکھائی گئی تھی۔ اور مالکوں کے ظالمانہ برتاؤ، مزدوروں کی خراب حالت ان کی بہو بیٹیوں کی غیر محفوظ حالت بڑی صفائی کیا تھ دکھائی گئی تھی۔ اور سب سے بڑی خوبی یہ کہ اس فلم میں خود منشی صاحب نے پارٹ کیا تھا۔ پنچایت کے چودہری منشی صاحب ہی ہیں۔ لیکن افسوس کہ سینسر نے اس فلم کو برباد کر دیا۔ اس میں بہت کاٹ چھانٹ کی۔ موثر نظیار ستے نکالدئے۔ اس طرح اس فلم کا مقصد ہی فوت ہو گیا۔

دوسرا ڈرامہ "شیر دل عورت" ابھی تک زندہ ہے۔ لیکن منشی صاحب اپنی تصانیف کا یہ حشر دیکھکر مایوس ہو گئے اور ڈرامے لکھنا بند کر دیا۔ اس طرح ان کی ڈرامہ نگاری کا مختصر دور ہمیشہ کے لئے ختم ہو گیا (ان ڈراموں کے علاوہ ہندی میں بھی منشی صاحب نے دو ڈرامے "سنگرام" اور "پریم کی دیوی" لکھے تھے)

بحیثیت اخبار نویس :- ایک اچھے اور ایماندار اخبار نویس کے فرائض نہایت اہم ہوتے ہیں اور پھر ہندوستان جیسے غلام ملک میں تو اس کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ اخبار نویس کی مختصر سی تعریف یوں کی جاسکتی ہے کہ وہ سچا مصلح قوم، ایک سرفروش سپاہی، ایک مہربان استاد اور ایک بے خوف اور ہمدرد رہنما ہے۔

منشی صاحب نے اخبار نویس کے فرائض انجام دئے ہیں۔ ان کی اخبار نویسی غالباً رسالہ زمانہ سے شروع ہوتی ہے ۱۹۲۳ء میں وہ ہندی رسالہ "مریادا" کے ایڈیٹر تھے سمپورنانند جی تحریک ترک موالات کے سلسلہ میں جیل چلے گئے تو اس کی ایڈیٹری کے فرائض منشی صاحب کے سپرد کئے گئے انہوں نے ڈیڑھ سال تک اس خدمت کو بخوبی انجام دیا۔ اس کے بعد ۱۹۲۶ء میں مشہور ہندی رسالہ "مادھوری" کی ایڈیٹری ان کے سپرد کی گئی۔ اور انھوں نے اس خدمت کو بھی تین سال تک بخوبی انجام دیا۔ اس کے بعد جنوری ۱۹۳۰ء میں بنارس سے ایک ماہوار رسالہ ہندی میں "ہنس" نامی جاری کیا۔ جو اب تک نکل رہا ہے ۱۹۳۳ء میں ایک "جاگرن" نامی ہندی ہفتہ وار اخبار کی ایڈیٹری بھی اپنے ذمہ لے لی۔ دو ہی سال بعد یہ پرچہ بوجہ نقصان بند کرنا پڑا۔ لیکن دو سال تک یہ خوب چمکا۔

ہندوستان میں اردو ہندی کا جھگڑا ایک عرصہ سے چل رہا ہے ہندی والے اس کوشش میں ہیں کہ ہندی ہی ہندوستان کی زبان ہے اور اُردو والے کہتے ہیں کہ اردو تو بنی ہی سب زبانوں کے میل سے ہے۔ اصل ہندوستانی تو یہی ہے چنانچہ بہت سے لوگ اس جھگڑے کو ختم کرنے کی فکر میں لگے ہوئے ہیں۔ عام بول چال کی زبان جس میں نہ عربی فارسی کے مشکل الفاظ ہوں اور نہ سنسکرت کے کٹھن شبد ہوں۔ ایک صاف ستھری اور سادہ زبان ہونی چاہئے۔ جو واقعی ہندوستانی کہی جاسکے منشی صاحب اس خیال کے حامی تھے اور انھوں نے ہنس پرچہ اسی مقصد کے لیے جاری کیا جو ہندوستان کی مختلف زبانوں کے ادب کو ہندوستانی زبان میں پیش کرے۔ لیکن ان کو اس میں کامیابی نہیں ہوئی اردو والوں کو ہمیشہ یہی شکایت رہی ہے کہ ہنس کی زبان ابھی سنسکرت کے الفاظ سے پاک نہیں ہوئی ہے۔ پھر بھی منشی صاحب کی یہ کوشش قابل داد ہے۔

اخبار نویس کی حیثیت سے منشی صاحب نے ہماری قومی مجلسی زندگی کے ہر شعبہ میں بہت بیباکی سے حصہ لیا۔ اور انھوں نے سیاسی مالی، معاشرتی غرضکہ ہر تحریک آزادی میں بے دھڑک حصہ لیا۔ اور برابر تمام مسائل پر آزادی سے لکھتے رہے۔ اس کی پروانہ کی کہ انجام کیا ہوگا۔

منشی صاحب کی ادبی خدمات میں افسانوں، ناولوں، ڈراموں کے علاوہ چند متفرق کتابیں بھی ہیں اور ترجمے بھی کئے ہیں۔ زمانہ میں تنقیدی مضامین اور تبصرے بھی لکھے ہیں۔

"رام چرچا" بچوں کے لئے نہایت سلیس زبان میں لکھا ہے۔ اور دوسری درسی کتابوں میں باکمالوں کے درشن، جو کئی مضامین کا مجموعہ ہے شائع ہوا اور کئی سال تک صوبوں کے مدرسوں میں رائج رہا۔ اور ابتدائی درجوں کے لئے ریڈریں تیار کیں غرضکہ منشی صاحب آخر دم تک ہندوستانی ادب کی خدمت کرتے رہے

خاتمہ: منشی صاحب سنہ ۱۹۲۱ء میں تحریک آزادی سے بہت متاثر ہوئے اور اپنے آپ کو وطن کی خدمت کے لئے وقف کر دیا۔ اور اپنی تصانیف کے ذریعہ قوم کے مردہ دلوں میں جان ڈالنے کی کوشش کی۔ افسانہ نگاری اور ناول نویسی میں ایک الگ کمال حاصل کر لیا لیکن یہ تمام افسانے اور ناول محض رونق محفل کے لئے نہیں لکھے گئے بلکہ ایک خاص مقصد پیش نظر تھا ان کا مقصد یہ تھا۔

۱- حسن اعمال اور حسن اخلاق کو مجازت حقیقت کی طرف لے جانا۔ اور اس طرح کے کرم ۔اعمال کو دھرم یا ایمان سے ہم رشتہ کرنا۔

۲- معیار انسانیت کو کمال تک پہونچانے والے ارتقائی مدارج پر روشنی ڈالنا

۳- محبت وطن اور آزادی کے پیام سے مذہبی معاشرتی تعلیم بہم پہونچانا۔

منشی صاحب نے اس مقصد کو بڑے اچھے انداز سے پیش کیا ہے۔ کہیں ویدانیت کی تعلیم کہیں بھگتی کی کہیں اخلاقیات کی، کہیں علم النفس کی۔ کہیں رنگ فطرت کا غلبہ ہے۔ کہیں حقیقت مجاز کا امتیازی پہلو کہیں یگانگت اور اتحاد کے گیت ہیں کہیں فرقہ وارانہ نوک جھونک ہے۔ زبان و بیان کے اعتبار سے اردو ہندی کی چاشنی سے عجیب لطف پیدا ہو گیا ہے۔

پریم چند کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ انھوں نے دیہاتیوں، غریب گھرانوں اور اوسط طبقے کی اصلاح کا بیڑا اٹھایا۔ اپنی کتابوں میں جا بجا ان کی حالت کا نقشہ اس پر اثر انداز میں کھینچا ہے کہ پڑھتے وقت رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ وہ بار بار ہندوستانیوں کو غیرت دلاتے ہیں کہ ہندوستان کی ۹۰ فیصدی آبادی کا کیا حال ہے اس وقت جبکہ دنیا ترقی کی دوڑ میں آگے بڑھ رہی ہے۔ ہندوستانی غلامی کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے ہیں۔ اس بے بسی اور بے کسی کے عالم میں پڑے سسکیاں لے رہے ہیں۔ کیا ساری دنیا کی مصیبت ہندوستانیوں کے حصہ آئی ہے۔ منشی جی کی کتابیں پڑھنے سے ہر شخص کو غیرت آتی ہے۔ اور اپنی زندگی سنوارنے اور آزادی حاصل کرنے کی امنگ پیدا ہوتی ہے۔

متوسط طبقے کی طرز معاشرت کو مدنظر رکھتے ہوئے منشی صاحب قدامت پسند تھے لیکن لبرل خیال سے انھیں بیر نہ تھا۔ البتہ سیاسی اعتبار سے یہ انتہا پسند کانگریسی تھے۔ ان میں مذہبی رواداری بھی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ ان کی تصانیف تعصب کے عیب سے پاک ہیں۔ ان کو متعصب کہنا سراسر غلطی ہے۔ ان میں شگفتگی بھی تھی اور کہیں کہیں ظرافت بھی ملتی ہے۔ ان کی تصانیف میں درد ہے سوز ہے دلکشی ہے انکا حساس دل جو کچھ محسوس کرتا تھا سیدھے سادے الفاظ میں ادا کر دیتے تھے

پریم چند ہمارے ادب کے رہنماؤں میں سے تھے۔ انھوں نے جو کچھ لکھا اپنی زبان کے لئے۔

اپنے وطن کے لئے غریبوں اور کمزوروں کے لئے۔ انھوں نے نوجوانوں کو ایک راستہ دکھایا جس پر چل کر سینکڑوں نوجوان ادبا اور اپنی قوم کا بھلا کر سکتے ہیں۔ منشی صاحب کی مختصر الفاظ میں اس سے بہتر تعریف نہیں کی جا سکتی جو مولوی عبدالحق صاحب نے کی ہے ان کے خیال میں

"منشی صاحب نے ادب کو زندگی کا ترجمان بنایا۔ زندگی کو شہر کے تنگ گلی کوچوں میں نہیں بلکہ دیہات کے لہلہاتے ہوئے کھیتوں میں جا کر دیکھا انھوں نے بے زبانوں کو زبان دی اور ان کی بولی میں بولنے کی کوشش کی۔"

پریم چند کے نزدیک اردو ایک کھونٹی تھی ادب کو لٹکانے کے لئے۔ وہ سماج کو بہتر اور برتر بنانا چاہتے تھے۔

پریم چند ہمارے ادب کے سرتاجوں میں تھے وقتی مسائل کی اہمیت کو انھوں نے اس شدت کے ساتھ محسوس کیا کہ فن کے معیار کو اس پر قربان کر دیا۔ افسانہ نگاری میں ان کا وہی مرتبہ ہے جو شاعری میں حالیؔ کا۔ دونوں پیش رو تھے۔ دونوں پیغامبر تھے۔ دونوں بیداری کے نقیب تھے شخصی حیثیت سے بھی دونوں ایک دوسرے کے قریب تھے۔ سادگی کے رسیا۔ اخلاص کے پجاری۔ انھوں نے زندگی کا مرانی کا پیغام سنایا۔ اسی میں عمر گذاری سختیاں جھیلیں اور شہادت کے درجہ کو پہونچے۔

محمد اسمٰعیل خاں بی۔اے (جامعہ)

# لکھنویت کیا ہے؟

لکھنویت سے مراد شعر و ادب میں وہ خاص رنگ ہے جو لکھنؤ کے شعرائے متقدمین نے اختیار کیا اور جو اپنی بعض خصوصیات کی بنا پر قدیم شاعری سے جدا ہے یہ صحیح ہے کہ متاخرین شعرائے لکھنو نے قدیم رنگ میں کچھ اصلاح کر کے ایک نیا انداز سخن گوئی کا پیدا کر لیا تھا لیکن وہ ردعمل کے طور پر واقع ہوا تھا۔ لکھنویوں کے اصلی رنگ کو دیکھنا ہو تو اس زمانہ پر نظر ڈالئے جب لکھنو کا شباب تھا دولت کے دریا بہہ رہے تھے۔ آسمان سے ہُن برس رہا تھا دور دور سے کمال اور اہل فن کھنچے چلے آ رہے تھے اور لکھنؤ تھا کہ ہر ایک کے لئے اس کی آنکھیں فرش راہ تھیں رفتہ رفتہ اودھ کی سرزمین فخر البلاد ہو گئی۔ اس کا اندازہ ایک معاصر کے اس بیان سے کیا جا سکتا ہے[1]

"صوبہ اودھ در اضلاع شمالی ہند واقع شدہ، اکثر طولش صد وسی کروہ واکثر عرضش صد و لبست حضارۂ آں مشحون شرفائے کرام و بداوۂ آں معمور بایلات و احتشام مقتدران ثغور او دھ را مزال اقدام یافتہ و بہائے سلطانیہ سلطان پور رنجبہ پور سا مربر تافتہ، قناد ان پرتاب گڈھ و صفدر گنج در صناعت خویش ید طولیٰ و نساجان مانڈہ و شاہ آباد تار و پود سے رسا دارند، گوئندگان بیسواڑہ مغنیان کمباچ و سندرا تکلیف بگوشمال و طوطیان ہند را تحریص بہ حکایت اعمال نمودہ۔ مرحومین میر علی صاحب تا آنکہ عارج ایں سُلّم و سَلِم ایں معارج بودند استفادہ خویش از یں جماعہ نقل می کردند علمائے فرنگی محل و سندیلہ کوس لِمَنِ المُلک نواختہ و منطقیان سالی و کسمنڈی نعرۂ ہَل مِن مُبارِد بلند ساختہ، مشائیہ خیرآباد در سلک تحقیق قدم زدہ و اشراقیہ گوپامئو با صبح صادق دم زدہ، سرزمین بلگرام در مردم خیزی بہشت آدم می نماید، و مرزمرزا پور در کنار خیزی پہلو بفلک سابع می ساید۔

ان ہی باکمالوں میں ایسے باکمال شاعر بھی تھے جن کے وجود پر ہندوستان کو ناز تھا اور جو اب تک گردش روزگار سے آوارہ وطن ہو کر بھٹکتے پھر رہے تھے ان میں سے جو یہاں آگیا پھر مر کر اٹھا۔

---

[1] تاریخ عماد السعادت۔ سید غلام علی خاں (۱۲۲۲ھ / ۱۸۰۷ء) قلمی نسخہ موجودہ کتب خانہ لٹن لائبریری عبدالسلام سکشن نمبر ۸۳/۴

لکھنؤ میں شاعری کی بزم قائم ہوئی تو اس سے بہت پہلے دو مجلسیں قائم ہو کر درہم برہم ہو چکی تھیں پہلی بزم دکن کی تھی، اور دوسری شاہان ہند کی۔

دلّی میں شاعری کی باقاعدہ مجلس ولی کی آمد سے شروع ہوتی ہے اور اس وقت قائم رہی جب تک دلّی دلّی رہی۔ اس دبستان یا دور کے شعراء نے سب سے پہلے زبان کی صحت و صفائی کی طرف توجہ کی اور بڑی کوشش سے ایسے الفاظ اور روابط جو ثقیل، ورنا مانوس تھے اور جو متقدمین شعرائے دکن بلکہ ولی اور ان کے معاصرین تک کے کلام میں موجود تھے ان کو متروک قرار دیا لیکن ان متروکات کے پس پردہ کوئی عصبیت کام نہیں کر رہی تھی یہی وجہ ہے کہ ہندی کے بہت سے شیریں اور سبک الفاظ باقی رہ گئے اور بعض فارسی کے محاورات کا ترجمہ ہو گیا۔

جذبات کے ادا میں متقدمین شعرائے دلّی نے خلوص اور صداقت کو کبھی نظر انداز نہیں کیا۔ ان کے شعر کی خوبی کا دار و مدار لفظی گورکھ دھندوں پر نہیں بلکہ جذبات کی مضبوط بنیادوں پر قائم ہے ان کی شاعری داخلی اور قلبی ہے۔ اور اسی وجہ سے ان کے ہاں روحانی مضامین اور وجدانی کیفیات کی کثرت ہے۔ حُسن کے بیان میں حُسن کے اثر کو بیان کیا ہے۔ خارجی متعلقات حسن کی بحث ان کے ہاں یکسر مفقود ہے اور جن شعراء کے ہاں ہے بھی وہ نہ ہونے کے برابر ہے یعنی پوری کلیات میں اس مضمون کے دو چار شعر ہی نکلتے ہیں

مضمون کے علاوہ بیان میں بھی اس دبستان کی شاعری نے بڑا کمال پیدا کیا عشق و عاشقی، ہجر و وصال شکوہ و شکایات، حرف و حکایات کے جو مضمون ہمیشہ سے شاعر کہتے چلے آئے تھے انھیں اپنی زبان میں اس خوبی سے ادا کیا کہ ایک نیا لطف پیدا ہو گیا۔ ان کی بندشیں اگلی بندشوں سے زیادہ چست اور لطیف اور ان کے محاورے اگلے محاوروں سے زیادہ دلآویز ہیں۔

یہ البتہ ہوا کہ ان متقدمین شعرائے دلّی نے دکن والوں کے مقابلہ میں نسبتاً زیادہ تشبیہ و استعارہ سے کام لیا ہے لیکن اعتدال کے دامن کو پھر بھی ہاتھ سے جانے نہیں دیا ہے اور صنعت در صنعت، تشبیہ در تشبیہ یا استعارہ در استعارہ کر کے اشعار کو پیچیدہ اور مغلق نہیں بنایا ہے۔

اپنی جدت طبع سے انھوں نے جذبات اور خیالات اور مضامین میں باریکیاں نکالیں اور نزاکت و لطافت

کے پہلو کو زیادہ واضح اور روشن کیا لیکن تخیل کی پرواز میں انھوں نے کبھی حقیقت اور فطرت کو فراموش نہیں کیا یہی وجہ ہے کہ سینکڑوں برس گزرنے پر بھی ان کا کلام ویسا ہی تر و تازہ ہے۔

شعر کے فن کے سلسلہ میں ان کی ایک بات خاص طور پر قابل لحاظ ہے۔ آزاد نے کسی موقع پر کہا ہے کہ "دوہوں کے انداز نے جو ہندوستان کا سبزۂ خودرو تھا اردو کو بھی اپنے رنگ میں رنگ دیا" یہاں آزاد کا اشارہ ایہام اور ذو معنین کی طرف ہے۔ ہندی دوہوں میں بعض عجیب عجیب صنعتیں ہیں اگر ایک طرف سے پڑھیئے تو سیتا کی تعریف ہے اور دوسری جانب سے پڑھنا شروع کیجئے تو رام کی تعریف نکلتی ہے۔ اردو کے ابتدائی دکنی دور میں شاید زبان اس قابل نہ تھی کہ کسی صنعت کا بوجھ سنبھال سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ ولی کے عہد تک ان صنعتوں کا زیادہ زور نہیں رہا لیکن زبان میں قوت آتے ہی شاعروں نے اسی طرف توجہ کی اور شاہ مبارک آبرو اور ان کے معاصرین نے اسے بھی مستقل فن کی حیثیت بخشی۔

ان لوگوں نے اردو شاعری میں ایک نیا مضمون داخل کیا جو شعرائے دکن کے یہاں موجود نہیں یہ تصوف ہے۔ فارسی شاعری میں تصوف نے ایک خاص گداز اور کیفیت پیدا کر دی تھی۔ دکن میں چونکہ شاعری نے سلاطین کے زیر سایہ پرورش پائی اور دکنی سلاطین زیادہ تر اثنا عشری تھے اس لئے دکنی شعرا نے کبھی بھول کر بھی ان مضامین کی طرف رخ نہیں کیا جس طرح سلاطین صفوی کے اثر سے ایران میں کچھ عرصہ کے لئے متصوفانہ شعر و ادب کی ترقی رک گئی تھی اسی طرح سلاطین عادل شاہی و قطب شاہی کے عہد میں شعر و ادب کا سرمایہ ان خیالات سے خالی رہا۔ سب سے پہلے سراج نے اور پھر درد نے اس طرف توجہ کی۔ تصوف کی جگہ دکن میں شاعری میں مرثیہ گوئی شروع ہوئی تھی لیکن اسے بھی بحیثیت فن دکن میں کوئی ترقی نہیں ہوئی۔ سب سے پہلے سودا نے مرثیہ کو مسدس میں لکھ کر وسعت پیدا کی۔

متاخرین شعرائے دلی کا رنگ متقدمین سے مختلف تھا۔ اپنے مذاق کے مطابق انھوں نے بھی زبان میں تراش خراش کی اور محاورہ کو ایسا درست کیا کہ ابتک اس میں بہت کم فرق آیا ہے لیکن ان کے خیالات بھٹکنے لگے اور جذبات عشق میں عشق حقیقی اور پاک و بے لوث الفت کے خیالات ترک کر کے ہوس پرستی کے جذبات نظم کرنے لگے جرات، انشا اور رنگین نے اس گندہ ذہنی کی ابتدا کی اور چونکہ یہی شعرا اگلے دور میں نمونہ بنے اس لئے جو زہر ان لوگوں نے اگلا تھا وہ تھوڑے ہی عرصہ میں شعر و ادب کے سارے جسم میں سرایت کر گیا۔ ان ہی لوگوں نے ایجادت ریختہ کے ساتھ ریختی کو بھی ترقی بخشی ریختی دو قدیم دکنی شاعروں نے بھی لکھی ہے لیکن یہ ہندی شاعری کا نمونہ ہیں۔ ان میں وہ بدتمیزی اور ہوسناکی نہیں جو رنگین اور انشاء سے شروع ہوئی اور لکھنو پہونچ کر فن بن گئی۔

دلّی کی سلطنت کی بنیادوں کو عرصہ ہوا گھن لگ چکا تھا لیکن اب تک پوری عمارت بظاہر اسی شان و شوکت سے کھڑی تھی کہ یکایک ملک میں چاروں طرف سے طوفان اٹھا، ایک طرف مرکزی حکومت کی کمزوری سے فائدہ اٹھا کر دور دراز صوبوں میں آئے دن شورش ہونے لگی پنجاب میں جاٹوں نے، دکن میں مرہٹوں ادھر روہیلوں نے اپنی یورشوں سے اس عمارت کو ہلا دیا۔ لوگوں پر خواب و خور حرام ہوا۔ دربار برہم ہونے لگے تو درباری کہاں رہتے۔ یہ لوگ بھی کسی اور کا دامن تلاش کرنے لگے۔ کچھ لوگ مرشد آباد اور عظیم آباد کا قصد کر کے اٹھے اور جا پہونچے، کچھ حیدر آباد گئے لیکن یہ ان کا کام تھا جن کی ہمت جوان تھی اور اعضا اتنے دور دراز کے سفر کے مصائب برداشت کر سکتے تھے اس لئے یہی ہوا کہ شاعروں کی زیادہ تعداد فرخ آباد یا پھر فیض آباد میں جا بسی۔ فرخ آباد کی اسلامی ریاست بھی تھوڑے ہی دن ان لوگوں کا ساتھ دے سکی اور پھر صرف ایک مرکز فیض آباد یا اس کے بعد لکھنؤ رہ گیا جہاں ان لوگوں کو پناہ مل سکتی تھی۔ ان ہی مہاجرین کے اثر سے اردو شاعری کی تیسری محفل اودھ کی سرزمین پر قائم ہوئی جس کے تقدس پر آج تک ہندو دیومالا کی داستانیں اپنی مہریں ثبت کر رہی ہیں یہی دبستان شاعری لکھنؤ کا دبستان شعر ہے۔ جو اپنی گوناگوں خصوصیات کے اعتبار سے مذکور بالصدر دونوں دبستانوں سے ممتاز اور علیحدہ ہے۔ اس کی تفصیل آگے آتی ہے

نواب سعادت خاں برہان الملک امین الدین نیشاپوری کو ان کی خدمات کے صلہ میں اودھ کی صوبہ داری عطا ہوئی تھی لیکن برہان الملک نے دلی کے دربار کا نقشہ دیکھ کر پہلے ہی سمجھ لیا تھا کہ اگر اپنے صوبہ کی خیر منظور ہے تو اپنا ہی بھروسہ کرنا پڑے گا۔ اور اسی لئے رفتہ رفتہ وہ اور ان کے جانشین دلی کے بادشاہ سے آزاد ہوتے گئے۔ اگرچہ عرصہ تک فرمانروایان اودھ نے نواب وزیر کے لقب پر قناعت کی اور دلی کے شطرنجی بادشاہ ہر نئے وزیر کے لئے خلعت اور خطاب بھیجا کرتا تھا لیکن انگریزوں نے بعض سیاسی مصالح کی بنا پر یہی بہتر سمجھا کہ نواب غازی الدین حیدر تاج شاہی زیب سر فرمائیں۔ اس دن سے گویا لکھنؤ کا دربار شاہی دربار ہو گیا اور دلی کا مقابلہ کرنے لگا۔ ایک مصنف جس نے یہ زمانہ اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا اس کیفیت کو یوں بیان کرتا ہے:

> اپنے گھر سے جب نکلا تو پہلے ممتاز نگر پہونچا۔ یہ مقام شہر کے مغربی دروازے سے چار میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ یہاں دیکھا تو ایک بازار لگا ہوا تھا اور خرید و فروخت کی گرم بازاری

تھی۔ انواع و اقسام کے کھانے، مٹھائیاں، کباب، پراٹھے، نان خطائیاں، شربت اور فالودے والے ہر طرف نظر آتے تھے اور راہگیر خریداری میں ایک دوسرے پر سبقت کرتے اور کثرت ہجوم میں ایک دوسرے پر گرتے پڑتے یہ ہنگامہ اور رونق دیکھ کر خیال گذرا کہ میں شہر میں داخل ہو گیا ہوں اور خاص چوک میں ہوں لیکن کسی نے مجھے بتایا کہ ابھی تو میں شہر پناہ کے دروازے میں بھی داخل نہیں ہوا تھا۔ آخر کار میں شہر میں پہونچا۔ ہر جگہ ناچنے اور گانے والوں کے طائفے دیکھے جنھیں دیکھ کر اور سن کر میری عقل دنگ رہ گئی۔ صبح سے شام تک اور غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک فوجوں کے ڈھولوں اور باجوں کی مسلسل صدائیں آتی رہتی تھیں گاڑیوں کی صداؤں سے کان بہرے ہوئے جاتے تھے، گھوڑے، ہاتھی، اونٹ، خچر شکاری کتے، بیل اور بیل گاڑیاں اور توپیں لے جانے والی باربرداری کی گاڑیوں کی قطاریں کی قطاریں سڑکوں پر چلتی رہتی تھیں۔ لباس فاخرہ پہنے شرفائے دہلی کے اعزا اور رشتہ دار، یونانی اطبا، ہر طرح کے گانے بجانے والے۔ قوال، بھانڈ اور طوائفیں ہر طرف دکھائی دیتی تھیں اور سب اپنی اپنی زندگی عیش و آرام میں بسر کر رہے تھے چھوٹے اور بڑے سب کی جیبیں زر و جواہر سے بھری ہوئی تھیں۔ کسی کے وہم و گمان میں بھی مفلسی اور فلاکت کا خیال نہیں گزرتا تھا۔ نواب وزیر شہر کی آبادی اور رونق میں کوشاں تھے معلوم ہوتا تھا کہ فیض آباد دلّی کی ہمسری کا دعویٰ کرے گا۔[1]

اسی مصنف کا کہنا ہے کہ اگر کچھ برس اور فیض آباد کی آبادی کو گزرتے تو ایک دوسرا شاہجہاں آباد وجود میں آ جاتا لیکن نواب شجاع الدولہ نے فیض آباد کو اجاڑ کر لکھنؤ کو بسایا۔ اہل فضل و کمال کا جو سیلاب اب تک فیض آباد کی طرف آ رہا تھا لکھنؤ کی طرف امنڈ پڑا۔ فیض آباد میں بھی شعرائے دلّی میں سے آرزو اور ضاحک آ چکے تھے۔ لکھنؤ دار السلطنت ہوا تو ضاحک کے بیٹے میر حسن اور ان کے پوتے میر مستحسن خلیق بھی آ گئے۔ میر سوز، ہ

---

[1] تاریخ فرح بخش از فیض بخش کاکوروی، قلمی نسخہ موجودہ لٹن لائبریری علی گڑھ۔ و انگریزی ترجمہ یادگار فیض آباد مصنفہ ولیم ہالی۔ ایم۔ اے۔ ڈی لٹ مطبوعہ گورنمنٹ پریس صوبہ شمالی و مغربی ۱۸۸۸ء صفحہ ۱۲

مرزا رفیع سودا، میر تقی میر، غلام ہمدانی مصحفی، میر انشا اللہ خاں انشا، شیخ قلندر بخش جرأت بھی آ گئے۔ پرانے شاعر تو مرکھپ گئے البتہ نوجوانوں نے میدان خالی پا کر اپنا رنگ کھل کر کھیلا دلی کی شاعری اپنے دور آخر میں جس رنگ میں انشا، رنگین اور جرأت کی بدولت رنگ رہی تھی وہاں سے لکھنؤ کی شاعری کی ابتدا ہوئی اور چونکہ بنیاد کج تھی اس لئے عمارت آخر تک کج ہی چلی گئی۔

لکھنؤ کی شاعری پر سب سے پہلا اثر لکھنؤ کی معاشرت کا پڑا۔ یہ وہ زمانہ تھا جسے سحر نے اپنے ان الفاظ میں بیان کیا ہے[1]

خدا آباد رکھے لکھنؤ کے خوش مزاجوں کو　　ہر اک گھر خانۂ شادی ہے ہر اک کوچہ ہے عشرت کا

اسی دولت کی فضا نے تعیش اور آزادی کی راہ دکھائی، تماش بینی پر لوگ فخر کرنے لگے۔ شجاع الدولہ کے متعلق فیض بخش نے آنکھوں دیکھا حال لکھا ہے کہ انھیں فطرتاً عورتوں کی صحبت پسند تھی۔ لہذا بازاری عورتیں اور ان کے گانے والے طائفے اس قدر کثرت سے تھے کہ کوئی محلہ یا کوچہ ایسا نہ تھا جہاں وہ موجود نہ ہوں اور مالی اعتبار سے ان کی حالت ایسی اچھی تھی کہ ان میں اکثر رنڈیاں ڈیرہ دار تھیں اور ان کے ساتھ دو دو تین تین خیمے رہا کرتے تھے نواب وزیر جب اضلاع کا دورہ کرتے تھے تو ان کے ڈیرے بھی نواب وزیر کے ڈیروں کے ساتھ چلا کرتے تھے اور دس بارہ تلنگے ان کی حفاظت کے لئے ساتھ ہوتے تھے۔ اسی وجہ سے فوجی حکام اور امرا بھی علانیہ بلا خوف رسوائی اپنے آقا کی نقل کرتے تھے۔

اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جذبات میں جو شرافت تہذیب، متانت اور شائستگی دلی کی عام سوسائٹی کا عام قاعدہ تھا۔ ان کی جگہ لکھنؤ میں رکاکت و ابتذال، ہوسناکی اور فحاشی نے لے لی اور اس میں دو ایک مستثنیات کے علاوہ سب ایک ہی رنگ میں رنگے ہوئے تھے۔ گویا یہ ایک حمام تھا جس میں سب ننگے ہی ننگے جمع تھے چنانچہ یہاں کا ابتدائی شعر و ادب کا سرمایہ بھی اسی میلان کا آئینہ دار رہے۔ جذبات کی وہ پاکیزگی جو دہلوی شاعری کا طرۂ امتیاز ہے یہاں عنقا ہے۔ اس کی جگہ ایک نیا فن ہے جسے معاملہ بندی کا نام دیا گیا ہے یہ صحیح ہے کہ اس فن میں جرأت بہت زیادہ نام آور ہوئے اور وہ دلی سے آئے تھے لیکن ان کے

---

[1] گل رعنا صفحہ ۳۲۹۔

مذاق کی تسکین میں لکھنؤ کی فضا کو بڑا دخل ہے جس کے ماحول نے انھیں اس بات کا موقع بخشا کہ وہ اپنے فطری جذبات اور میلانات کو نظم کریں اور ملک سے خراج تحسین حاصل کریں۔ مثالیں ملاحظہ ہوں

کل واقف راز اپنے سے وہ کہتا تھا یہ بات | جرأت کے یہاں رات جو مہمان گئے ہم
کیا جانئے کمبخت نے کیا ہم پہ کیا سحر | جو بات نہ تھی ماننے کی مان گئے ہم

چنانچہ ان شاعروں کی گل افشانی دیکھئے جن پہ لکھنؤ کو ناز ہے۔

رات کو پوری چھپے یہو بجا جو میں | غل مچایا اس نے دوڑ و چور ہے (ناسخ)
کھولئے شوق سے بند انگیا کے | لیٹ کے ساتھ نہ شرمائیے آپ (رند)
ہاتھ میں انگیا کی چڑیا آگئی | آج ہم عنقا کو لائے دام میں (مسیح)
تیرے پستاں پہ نظر آتا ہے عالم نور کا | اے پری روشن ہے گویا قمقمہ بلور کا "
کچھ اشارہ جو کیا ہم نے ملاقات کے وقت | ٹال کر کہنے لگا دن ہے ابھی رات کے وقت (انشا)
مستی میں میں لگا ہی چکا تھا اسے گلے | بہکا جو پاؤں ہاتھ کمر سے نکل گیا (امانت)

اس معاملہ بندی کے ساتھ قدرتی طور پر شاعری کی ہر صنف میں رکاکت اور ابتذال سرایت کر گئے۔ اس بڑھتے ہوتے سیلاب کو اگر ایک طرف انیس اور دوسری طرف دبیر و محسن نہ روکتے تو نہ معلوم یہ لکھنؤ شعر و ادب کو خس خاشاک کی طرح بہا کر کہاں لے جاتا لیکن ان دونوں کا رنگ لکھنؤ میں منفرد اور لکھنؤ کے عام طرز سے جدا ہے۔ لکھنؤ کا عام رنگ وہی تھا جس کی بحث اوپر آچکی۔

اسی سلسلہ میں نسائیت کا عنصر بھی شعر و ادب کی تعمیر میں شامل ہوگیا۔ ہندی شاعری میں جذبات کی آگ کو دہکانے کے لئے عشق کا اظہار عورت کی طرف سے کرایا گیا ہے اور قدرتی طور پر زبان اور خیالات عورتوں کے نظم ہوتے ہیں۔ اسی کی تقلید میں متقدمین شعرائے اردو نے اپنی داستان عشق صنف نازک کی آڑ لے کر ان کی زبان میں بیان کی ہے افضل جھنجانوی (المتوفی ۱۰۳۵ھ) کا مشہور بارہ ماسہ اس قبیل کی بہترین مثال ہے۔ شجاع الدولہ کے عہد سے حسین اور مہ جبین عورتوں کو سوسائٹی میں بڑا دخل ہوا۔ ادھر عیش و عشرت

---

[1] ملاحظہ ہوں گل رعنا صفحہ " امانت کی غزل گوئی پر ایک نظر از راقم السطور مطبوعہ جامعہ جنوری ۱۹۳۱ء۔

اور فراغت نے مردانہ جذبات اور خیالات کو کمزور کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مردوں کے جذبات، خیالات اور زبان پر نسائیت غالب آگئی۔ بعض مسخروں نے ریختہ کے جواب میں ریختی کو ترقی دے کر رواج دیا اور اس میں اپنی بیہیائی کی داستانیں بے شرمی سے نظم کیں۔ ریختی کے ان نمونوں میں لکھنؤ کی جن عورتوں کے جذبات ان کی زبان میں ان گندہ دہن شاعروں نے نظم کئے ہیں وہ لکھنؤ کی سوسائٹی پر ہمیشہ بدنما داغ بن کر رہیں گے۔

نسائیت کا اثر صرف ریختی کی صورت میں ہی ظاہر نہیں ہوا۔ عام خیالات، جذبات زبان اور محاورہ میں نسائیت آگئی۔ اس کا اندازہ اسی سے ہو سکتا ہے کہ فرہنگ آصفیہ میں جو اردو کی ایک مستند لغت ہے جہاں کسی خاص محاورہ کو بیان کیا ہے تو جان صاحب یا کسی ایسے شاعر کا کلام سند میں پیش کیا ہے جو عورتوں کے جذبات ان کی زبان میں ادا کرتے ہیں۔

اسی لکھنوی فضا کا ایک اہم رخ آزادی تھا نواب وزیر نے دلی کے دربار سے آزادی کیا حاصل کی کہ لکھنؤ والوں نے ہر شے میں خود کو آزاد کر لیا۔ تہذیب و تمدن اور معاشرت کے نئے اصول مدون ہوئے لباس وضع قطع میں نئی نئی تراشیں اور خراشیں ہوئیں۔

آداب مجلس اور گفتگو میں فرق قائم ہوا چنانچہ ادیب اور شاعر بھی شاعری کے مروجہ اور مستعملہ اصولوں اور اسالیب سے انحراف کرنے لگے۔ وہاں شاعری جذباتی اور داخلی تھی تو یہاں لفظی اور خارجی ہو گئی۔ وہاں عین عالم فطرت تھا تو یہاں کمال صنعت معیار ٹھہرا۔ وہاں سادگی اور برجستگی تھی تو یہاں تکلف اور تصنع کو دخل ہوا۔ زبان میں ایسی تراش خراش کی اور اس کے اصول منضبط کئے جو اس سے پہلے موجود نہ تھے۔

اس آزادی کا تاریک پہلو تو یہ تھا کہ اثر جو متقدمین شعرائے دکن و دلی کے کلام کو ممتاز کرتا ہے رفتہ رفتہ کم ہونے لگا لیکن ایک پہلو روشن بھی تھا اور یہ صفائی زبان کا ہے اس سلسلہ میں جو کوششیں شعرائے دلی نے کی تھیں حضرات لکھنؤ نے انھیں جاری رکھا بلکہ انھیں ایک خاص صورت بخشی۔ مثلاً تذکیر و تانیث کے اصول باقاعدہ طور پر منضبط نہیں ہوئے تھے ناسخ نے بڑی کاوش سے انھیں مرتب کیا اور پھر خود سختی سے ان کی پابندی کی زبان کی صفائی کے سلسلہ میں لکھنؤ کا کارنامہ اردو کی تاریخ میں یقیناً زرین حروف سے لکھا جائے گا۔ اس کا اعتراف خود دلی والوں نے کیا ہے چنانچہ شاہ نصیر کو دلی والے اپنا ناسخ کہتے تھے اور غالب نے بھی اس مصرعہ کو سن کر۔

؎ نہاتا ہے وہ مہ دریا میں کپڑے جو رد ہوتی ہے

کہا تھا کہ مضمون دلی کا اور زبان لکھنؤ کی خوب ہے۔ اصلاح زبان کے سلسلہ میں اس کی تفصیل آگے آئے گی۔

آزادی کے علاوہ لکھنؤ کی فضا کا ایک اہم ترین عنصر تکلف تھا۔ ان کے تمدن کی بنیاد ہی تصنع، تکلف اور بناوٹ پر رکھی گئی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک لکھنوی حضرات اپنے تکلف کے لئے ضرب المثل ہیں۔ شعر و ادب میں بھی تکلف، ان کے ماحول کی ترجمانی کرتا ہے۔ اس کی ایک مثال رجب علی بیگ سرور کے فسانہ عجائب سے ملتی ہے۔ سرور نے اگرچہ اس کی معذرت کی ہے کہ ان کی کتاب کو میر امن کی باغ و بہار کا جواب نہ سمجھا جائے لیکن اس کو کیا کیجئے کہ خود ان کے بیان سے یہی مترشح ہوتا ہے۔ میر امن نے اپنا قصہ سادگی و سلاست سے بیان کیا ہے جسے سرور، محاوروں کے ہاتھ پاؤں توڑنا کہتے ہیں، سرور کی عبارت نہایت پر تکلف اور بے شمار صنائع لفظی و معنوی سے گرانبار ہے۔ یہی حال شعر کا ہے لکھنوی شعرائے شعر کے ظاہری پیکر پر زیادہ توجہ کی ہے اور اس اعتبار سے ان کے اشعار نہایت مرصع اور آبدار ہیں۔ اگر کسی کو صرف زبان کا لطف اٹھانا ہے تو وہ ایسے لکھنوی شاعروں کا کلام پڑھیں جنھوں نے مروجہ شکل پسندی سے اپنے دامن کو بچا کر عام خیالات کو اپنی زبان میں ادا کیا ہے۔

اس حیثیت سے ان کی تمام شاعری ایک جمالیاتی نظریہ کے تحت میں ہے یہ جمالیاتی نظریہ صنعتگری کا ہے اور ہر فن کی تاریخ میں اس کا ایک دور ضرور آتا ہے۔ اس عہد کو آپ چاہیں تو انتہائی کمال سمجھ سکتے ہیں۔ اور یہی ابتدائے زوال ہے۔ ہر فن کی ابتدا فطری ہوتی ہے۔ موسیقی میں پہلے پہل گانے والوں نے قدرتی آوازوں کے زیر و بم کی نقل کی اور اس کے دقیق اصول اور قانون وضع ہوتے چلے گئے یہاں تک کہ آج موسیقی میں کمال پیدا کرنے کے لئے اس کی باقاعدہ تحصیل ضروری ہے یہی کیفیت رقص کی ہے۔ قوموں کے ساتھ ساتھ ان کے رقص بھی صنعت کا نمونہ بنتے چلے جاتے ہیں ورنہ ان قوموں کا رقص دیکھئے جو اب تک جدید تہذیب و معاشرت کی روشنی سے آگاہ نہیں ہوئے ہیں ان میں ایک فطری سادگی موجود ہے۔

یہی حال شاعری کا ہے ہماری شاعری کا اصلی سرچشمہ عربی شاعری ہے۔ ایران والوں نے اپنے مرصع تمدن سے عربوں کی سادہ شاعری پر ایک انقلابی اثر ڈالا جو عربوں کے فتح ایران کے بعد شروع ہوتا ہے۔

اور بقول ایک ناقد کے سادگی اصلیت اور جوش ہی شعر کے عناصرِ ثلاثہ ہیں۔ عربوں کی شاعری لفظی صنائع اور بدائع سے بہت کم گراں بار ہے۔ ان کے ہاں تشبیہہ اور استعارات کا رواج ہے لیکن ان کی تشبیہات اور استعارات سریع الفہم اور سادہ ہیں۔ ان کے اشعار کو پڑھ کر دل پر اثر ہوتا ہے۔ دماغ شعر کے معمہ کو حل کرنے میں نہیں الجھتا

لیکن ایرانیوں نے عربوں سے مل کر ان کے شعر و ادب پر ردعمل کیا اور یہی وجہ ہے ایرانی اسلامی شاعری میں صنعتگری کی ابتدا ہوئی اور جس زمانہ میں اردو شاعری کا ظہور ہوا۔ اس وقت فارسی شعرگوئی کا فن صنعتگری کے دور سے گزر رہا تھا۔ چنانچہ ہندوستان کے فارسی گو شعرا نے جن میں امیر خسرو اور بیدل جیسے عظیم المرتبت شاعر بھی شامل ہیں شاعری میں باوجود اپنی جدت طبع کے اس نظریہ میں کوئی تبدیلی نہیں کی اردو شاعری اس وقت بچپن کی حالت میں تھی اور اس صنعتگری کی متحمل نہیں ہوسکتی تھی اردو ایک بچہ تھی جس کی زبان ابھی صاف نہیں ہوئی تھی یہی وجہ ہے کہ متقدمین شعرائے دکن کی شاعری حد باقی اور نطری ہے متقدمین شعرائے دہلی نے جن کے ہاں ولی کی آمد کے وقت بیدل کی فارسی شاعری کا انداز مقبول تھا شعرگوئی شروع کی تو ایہام گوئی اور تجنیس سے شروع کی۔ دلی والوں نے پہلے پہل خود اس کے خلاف جدوجہد کی خصوصاً مرزا مظہر جانجاناں جو اس اصلاح کے امام کہے جا سکتے ہیں۔

اس کے بعد شاعری لکھنؤ پہونچی یہاں تہذیب و تمدن پر تکلف اور تصنع کا رنگ چڑھ ہی رہا تھا ادھر زبان میں وسعت پیدا ہو چکی تھی اس لیے شاعری جدید رنگ میں پیش کرنے کی اس سے بہتر اور کوئی صورت ممکن نہیں تھی کہ اسے صنعتگری بنا دیا جائے۔ (باقی آئندہ)

ابواللیث صاحب صدیقی ایم۔ اے۔ (علیگ)

# نثر اُردو کی تدریجی ترقی

گذشتہ سے پیوستہ

## چوتھا دور

## کلکتہ کا ادبی دور

یعنی

## فورٹ ولیم کالج کی نثر

سنہ ۱۸۰۰ء سے سنہ ۱۸۲۰ء

اب تک نثر اردو کے تین دوروں سے بحث کی گئی اور ہم نے دیکھا کہ کس طرح رفتہ رفتہ اُردو نثر تدریجی ترقی کرتی ہوئی منازل ارتقا طے کر رہی ہے۔ پہلے اور دوسرے دوروں کے اوائل میں اگر وہ صرف روزمرہ کی بول چال اور عام گفتگو یا سیدھے سادے مذہبی مسائل و احکامات بیان کرنے کی اہلیت رکھتی تھی تو دوسرے دور کے آخر آخر اور تیسرے دور میں وہ اس منزل سے گذر کر تخیلی اور زیادہ وسیع مباحث کے اظہار کا ذریعہ بن گئی اور عربی فارسی الفاظ کے کثرت استعمال سے اس کے ذخیرہ میں بیش بہا اضافہ ہو گیا۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ اسلوب بیان، طرز ادا تکلف تصنع اور آورد پر مبنی ہوتا گیا اور وہ پرانی ابتدائی سادگی، خوبصورتی اور بے ساختہ پن ایک ایک کر کے رخصت ہوتے گئے۔ جیسا کہ ہم تفصیلی طور پر مندرجہ بالا بحث میں دیکھ چکے۔

نثر اردو کی تاریخ میں وہ دن مبارک تھا جب فورٹ ولیم کالج کی بنیاد پڑی اور اس کے ذریعہ زبان کو ترقی دینے کی منظم کوششیں شروع ہوئیں یہ دن اس لئے اور بھی مبارک تھا کہ اس دن سے اردو میں جو تصنع آمیز اور دقیق رنگ مقبول تھا اس کی جگہ سیدھا سادہ اور آسان اسلوب بیان اور طرز تحریر پیدا کرنے کی کوشش شروع ہوئی۔

اس کالج نے نثر اردو کی عمارت کی نیو کس طرح ڈالی ؟ اور نثر نویسی کی کیسی اساسی تحریک کی ؟ اس کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس کے کچھ ہی عرصہ بعد اردو زبان میں تصنیف و تالیف کے لئے وسیع میدان کھل گیا اور اردو زبان کی شاندار عمارت چنی جانے لگی۔ فورٹ ولیم کالج کے قائم کرنے والے اور اس سے فائدہ اٹھانے والے انگریز تھے جو ہندوستانی زبان وادب سے نا آشنا تھے۔ انگریز جو پہلے سے ہندوستان کی بگڑی ہوئی حالت دیکھ کر مغلیہ سلطنت کو مال مردہ سمجھ چکے تھے اب حکومت کے خواب دیکھ رہے تھے لیکن ملک کی زبان ان کی ذہنیت اور ان کے رجحانات سے واقفیت حاصل کرنا بھی ضروری تھا۔ اور یہ کام ڈاکٹر گلکرسٹ نے انجام دیا۔

انگریزوں کو اردو سے واقف کرانا اس ادارہ کا اولین مقصد تھا اس کام کے لئے ضروری تھا کہ ایسے اصحاب منتخب کئے جائیں جو زبان اردو کے مستند صاحب طرز ہوں اور ملک کے مختلف حصوں کی بولیوں سے واقفیت تامہ رکھتے ہوں دوسرے یہ کہ جس زبان میں تصنیف کریں وہ آسان اور سریع الفہم ہو۔ ایسی اردو جو خود ہندوستان والوں کی سمجھ میں نہ آئے انگریزوں کے لیے اس کا سیکھنا نا ممکن بھی تھا اور بیکار بھی چنانچہ اسی مقصد کو سامنے رکھکر فورٹ ولیم کالج کی تمام تصانیف سہل اور سادہ زبان میں لکھی گئی ہیں۔

جو خدمات زبان اردو کی اس ادارہ نے انجام دیں وہ حقیقتاً اردو کے حق میں اکسیر ثابت ہوئیں۔ ڈاکٹر گلکرسٹ نے سب سے پہلے اُردو کا اس قسم کا دار التصنیف قائم کیا جس کی ضرورت اس کے بعد خود اہل زبان کو محسوس ہوئی جس قسم کا ادبی حلقہ سرسید نے اپنی کوششوں سے بعد میں سائنٹفک سوسائٹی کے نام سے قائم کیا وہ اس ادبی حلقہ کا نقش ثانی تھا جو سب سے پہلے کلکتہ میں ڈاکٹر گلکرسٹ کی سرپرستی میں قائم ہوا تھا اور جس کی منظم کوششوں سے اردو زبان میں تصنیف و تالیف کے لئے وسیع ترین میدان کھل گیا۔

چوتھے دور کی تصانیف | اس دور کے مشہور مصنفین میں میر امّن، شیر علی افسوس، حیدر بخش حیدری، بہادر علی حسینی حفیظ الدین احمد، نہال چند لاہوری، اکرام علی، امانت اللہ، مرزا لطف علی اور للولال جی ہیں۔ یہ سب اردو زبان کے مشہور صاحب طرز استاد گذرے ہیں۔ ان کی تصانیف میں باغ و بہار، گنج خوبی، طوطا کہانی، آرائش محفل، گلزار دانش اخلاق ہندی، خرد افروز اور باغ اردو بہت مشہور ہیں لیکن فورٹ ولیم کالج کے نثر نویسوں میں سے تین اشخاص

خاص طور پر مقبول ہوئے ہیں (۱) میر امن (۲) میر شیر علی افسوس (۳) حیدر بخش حیدری۔ ان میں سے بھی سب سے زیادہ شہرت اور مقبولیت صرف میر امن کے حصہ میں آئی ہے۔ ان کی "باغ و بہار" خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہے۔ ان کی دوسری تالیف "گنج خوبی" ہے لیکن اس کو اتنی مقبولیت حاصل نہیں ہوئی "باغ و بہار" کی ابتدا میں میر امن فورٹ ولیم کالج کی سرپرستی کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"صاحبان ذیشان کو شوق ہوا کہ اردو زبان سے واقف ہو کر ہندوستانیوں سے گفتگو اور گفت وشنید کریں اور ملک کے کام کو بخوبی انجام دیں۔ اس واسطے کتنی کتابیں اس سال بموجب فرمائش کے تصنیف ہوئیں"۔

میر امن کی عبارت کا نمونہ ملاحظہ ہو۔ باغ و بہار کی وجہ تصنیف بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"جو صاحب دانا اور ہندوستان کی زبان بولنے والے ہیں ان کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ یہ قصہ چہار درویش کا ابتدا میں امیر خسرو نے اس تقریب سے کہا کہ حضرت نظام الدین اولیاء جو ان کے پیر تھے اور درگاہ ان کی دلی میں قلعہ سے تین کوس لال دروازہ کے باہر مٹیا دروازہ کے آگے لال بنگلے کے پاس ہے۔ آپ کی طبیعت ماندی ہوئی تب مرشد کامل کا دل بہلانے کے واسطے امیر خسرو رحمہ اللہ یہ قصہ ہمیشہ کہتے اور بیمار داری میں حاضر رہتے۔

میر امن کا طرز انشا | جہاں تک طرز انشا کا تعلق ہے پہلے دور اور اس دور کے طرز انشا میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ پرانی روش کے مطابق وہ عبارت جو مقفیٰ اور مسجع نہ ہو پھیکی اور غیر معیاری سمجھی جاتی تھی یہ دور اس تکلف اور تصنع سے بری ہے اور خصوصاً میر امن اپنی اس صفت میں اپنے تمام ہمعصروں سے بہت ممتاز ہیں۔ ان کی عبارت کو تو تصنع اور تکلف کہیں سے چھو بھی نہیں گیا جیسا کہ انھوں نے خود لکھا ہے کہ۔

"میں نے بھی اسی محاورے سے لکھنا شروع کیا جیسے کوئی باتیں کرتا ہے"

بالکل واقعہ ہے کہ باغ و بہار کے صفحے کے صفحے پڑھتے چلے جائیے لیکن تکلف اور آورد کا کہیں نام ونشان بھی نہیں ملتا بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بغیر کسی کوشش کے مصنف کے قلم سے فقرے خود بخود ٹپک پڑے۔ لکھنے والے نے اپنی طبیعت پر زور ڈال کر کچھ بھی نہیں لکھا ہے۔ ان ہی وجوہ سے باغ و بہار کو باعتبار زبان اس وقت

کی نہایت سلیس سادہ، شیریں اور فصیح کتاب سمجھنا چاہئے۔ میر امن اسے معیاری اُردو کہتے ہیں۔ لکھتے ہیں۔

"اب نئے سرے سے زبان کو رونق ہوئی۔ نہیں تو اپنی دستار و رفتار کو کوئی بُرا نہیں جانتا۔ ایک گنوار سے پوچھئے تو شہر والے کو نام رکھتا ہے اور اپنے تئیں سب سے بہتر سمجھتا ہے۔ خیر عاقلاں خود می دانند، بہت ایسے ہیں کہ دس پانچ برس کو دلّی میں گئے اور رہے وہ بھی کہاں تک بول سکیں گے کہیں نہ کہیں چوک ہی جائیں گے۔ جو شخص سب آفتیں سہہ کر دلّی کا روڑا ہو کر رہا اور دس پانچ پشتیں اسی شہر میں گذریں اور اس نے دربار امراؤں کے اور میلے ٹھیلے، عرس چھڑیاں سیر تماشا اور کوچہ گردی اس شہر کی مدت تلک کی ہوگی اور وہاں سے نکلنے کے بعد اپنی زبان کو لحاظ میں رکھا ہوگا اس کا بولنا البتہ ٹھیک ہے یہ عاجز بھی ہر ایک شہر کی سیر کرتا اور تماشا دیکھتا یہاں تک پہونچا ہے۔"

میر آمن خاص دلّی کے رہنے والے تھے۔ ان کی زبان وہاں کی ٹھیٹھ روزمرہ اور ٹکسالی زبان ہے۔ اسی لئے وہ سند ہے یہ زبان سوا سو برس پہلے کی زبان کا نمونہ ہے۔ گو آج کی زبان سے کچھ فرق بھی پایا جاتا ہے مگر بہت کچھ ہماری اس وقت کی زبان سے ملتی جلتی ہے یہی وجہ اس کتاب کی مقبولیت کی ہے۔ اس کا اسلوب بیان سادہ اور عبارت سلجھی ہوئی ہے۔ فارسی کے جو الفاظ او رترکیبیں استعمال کی گئی ہیں وہ اس خوبی سے اُردو میں کھپا دی گئی ہیں کہ بدزیب ہونے کے بجائے ان سے زبان کا حسن اور بھی بڑھ گیا ہے لیکن عربی اور فارسی کے موٹے اور ثقیل الفاظ او رترکیبیں ان کی عبارت میں ناپید ہیں۔ جگہ جگہ ہندی الفاظ بڑی خوبصورتی سے استعمال کئے گئے ہیں اس کے علاوہ سادگی اور بے ساختہ پن عبارت کی جان ہے جس میں وہ رنگینی اور شیرینئ بیان ہے جو بہتر سے بہتر مقفیٰ، مرصع، مسجع عبارتوں میں نہیں ملتی اور یہی میر آمن کی طرز انشا کی ہمارے خیال میں سب سے بڑی خوبی ہے۔

جہاں تک الفاظ کا تعلق ہے میر آمن نے فصاحت کے ہر پہلو کو مدنظر رکھا ہے ہر عبارت موقع و محل کی مناسبت سے ہے۔ وہ محاوروں اور روزمرہ کے آگے قواعد زبان کی پابندی کی پروا نہیں کرتے وہ بول چال کی زبان کو ہر دوسری چیز پر ترجیح دیتے ہیں۔ انھیں کسی واقعہ کا نقشہ کھینچنے اور اس کو اس طرح پیش کرنے

یں خاص کمال ہے کہ اصل سماں آنکھوں کے سامنے پھر جائے۔ منظر کشی بھی خوب کرتے ہیں۔ اور اس کی ابتدا امیر آتمن نے کی ہے جس کو عصر حاضر کے اردو ناول نگاروں نے ترقی دی مثلاً ایک جگہ منظر کشی اس طرح کرتے ہیں۔

"ایک روز بہار کے موسم میں مکان بھی دلچسپ تھا۔ بدلی گھمنڈ رہی تھی۔ بوندیاں پڑ رہی تھیں بجلی بھی کوندرہی تھی اور ہوا نرم نرم آتی تھی۔ غرض عجیب کیفیت اس دم تھی۔ جوں ہی رنگ برنگ کے حباب اور گلاب کی گلابیاں طاقوں پر چنی ہوئی نظر آئیں دل للچایا کہ ایک گھونٹ پی لوں جب دو تین پیالوں کی نوبت پہونچی وہیں مجھ کو خیال ہوا کہ اس باغ نو خرید کو دیکھوں کمال شوق سے باغ کی سیر کرنی چاہی ......... یہ روشنی کا ٹھاٹھ تھا کہ جا بجا قمقمے، سرو چراغاں، کنول فانوس خیالی، شمع مجلس حیران اور فانوسیں، روشن تھیں کہ شب برات با وجود چاندنی اور چراغاں کے اس کے آگے اندھیری لگتی تھی۔ ایک طرف آتش بازی چھٹتی تھی اس عرصہ میں بادل پھٹ گیا اور چاند نکل آیا بعینہ جیسے نافرمانی جوڑا پہنے کوئی معشوق نظر آتا ہے۔"

قصے کے سلسلہ میں جب آداب و رسوم کا ذکر آ گیا ہے وہ ہندوستان کی اُس عہد کی معاشرت کی اچھی تصویریں ہیں مثلاً ایک موقع پر ایک تقریب کی تیاری کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"دیکھا تو تمام حویلی میں فرش مکلف لائق ہر مکان کے جا بجا بچھا ہے اور مسندیں لگی ہیں۔ گلاب پاش عطر دان، پکدان چنگیریاں قرینے سے دھری ہیں۔ طاقوں میں رنگترے۔ کوزے، نارنگیاں اور گلابیاں رنگ برنگ کی چنی ہیں۔ ایک طرف رنگ آمیز ابرک کی ٹیٹوں میں چراغاں کی بہار ہے ایک طرف جھاڑ اور سرو کنول کے روشن ہیں اور تمام دالان، اور شہ نشینوں میں طلائی شمعدانوں پر کافوری شمعیں چڑھی ہیں اور جڑاؤ فانوس اوپر دھری ہیں..... ...... غرض سب اسباب بادشاہانہ موجود ہے کنچنیاں، بھانڈ بھگتے، کلاونت، قوال، اچھی اچھی پوشاکیں پہنے اپنے اپنے سازوں سے سر ملائے حاضر ہیں۔"

اس کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی مغل بادشاہ یا شاہزادہ کی محفل طرب میں پہونچ گئے۔ الفاظ میں ایسا نقشہ

کھینچا ہے کہ اصل سماں آنکھوں کے سامنے پھر جاتا ہے

میر امن کی ایک خاص خصوصیت جو ان کو اردو کے بہت سے مشہور نثر نگاروں سے ممتاز کرتی ہے۔ ان کے چھوٹے چھوٹے جملے استعمال کرنے کی عادت ہے۔ ان کی عبارتوں میں بڑے بڑے جملے بہت کم نظر آتے ہیں۔ جو کچھ کہنا چاہتے ہیں چھوٹے چھوٹے جملوں میں بغیر حرف ربط کے استعمال کئے ہوئے کہہ جاتے ہیں مثلاً

"اسی طرح تین دن رات صاف گذر گئے ملکہ کے منہ میں ایک کھیل اڑ کر نہیں گئی وہ پھول سا بدن سوکھ کر کانٹا ہو گیا۔ کندن سا دمکتا رنگ ہلدی سا ہو گیا۔ منہ میں پھپڑی بندھ گئی۔ آنکھیں پتھرا گئیں مگر ایک دم اٹک رہا تھا کہ وہ آتا جاتا تھا"

ہم نے میر امن کی تالیف "باغ و بہار" اور ان کے طرز انشا پر کافی سے زیادہ زور دیا یہ اس لئے کہ ان تمام باتوں کے پیش نظر جو ہم اوپر ایک ایک کر کے گنا آئے ہیں۔ "باغ و بہار" ہی اس عہد کی بہترین تصنیف قرار پائی ہے اور دوسرے اس لئے کہ یہ اردو کے نشاۃ ثانیہ کی آئینہ دار بھی ہے۔ ڈپٹی نذیر احمد کی "توبۃ النصوح" ان کا نقش ثانی معلوم ہوتی ہے اور یہ بالکل صحیح ہے کہ یہی زبان تھوڑے فرق سے نذیر احمد اور راشد الخیری کی زبان بن گئی ہے۔ ویسے ہی محاورے، ویسی ہی ضرب الامثال، اور وہی فقروں اور جملوں کی ترکیبیں جو میر امن نے استعمال کی ہیں نذیر احمد اور راشد الخیری کے یہاں بھی پائے جاتے ہیں۔

ہم اوپر بتا چکے ہیں کہ فورٹ ولیم کالج کے نثر نویسوں میں تین شخص خاص طور پر مقبول ہوئے ہیں پہلے نمبر پر میر امن ہیں جن کا تذکرہ کسی قدر تفصیل کے ساتھ ہم نے کیا۔ ان کے بعد حیدر بخش حیدری آتے ہیں جن کی طوطا کہانی، اور آرائش محفل بھی بہت مقبول ہوئی ہیں لیکن یہ میر امن کی عبارت کا مقابلہ نہیں کر سکتیں۔ حیدر بخش کا اسلوب بیان سنجیدہ اور پچھلے دور کے مصنفین سے نسبتاً سلجھا ہوا ہے لیکن ان کے جملے بڑے بڑے ہوتے ہیں عربی فارسی کے الفاظ اور ترکیبوں کا استعمال بھی انھوں نے بکثرت کیا ہے علاوہ بریں محاوروں کے استعمال میں انھوں نے خاص کوشش نہیں کی لیکن بہر حال ہمیں تو دیکھنا یہ ہے کہ اس دور کے مصنفین کی اردو نے دور گذشتہ کی نثر کے مقابلہ میں کتنی ترقی کی۔ یہ ممکن ہی نہیں بلکہ واقعہ ہے فورٹ ولیم کالج کے مصنفین ایک دوسرے پر اپنی مختلف خصوصیات کے لحاظ سے فوقیت رکھتے تھے اور میر امن اس دور میں

اپنے ہمعصروں کے مقابلہ میں ہر حیثیت سے ممتاز نظر آتے ہیں لیکن نثر اردو کے مصنفین کی متفقہ اور منظم کوششوں سے ہی برگ و بار آسے اور ہر ایک نے اپنی اہلیت اور قابلیت کے مطابق اس کی ترقی میں حصہ لے کر پچھلے دورسے اس کو لسانی اعتبار سے بہت ترقی یافتہ بنا دیا۔

نمونہ عبارت طوطا کہانی :-

"جب سورج چھپا اور چاند نکلا خجستہ سینہ پرسوز چشم گریاں آہیں بھرتی ہوئی طوطے کے پاس گئی اور کہنے لگی اے سبز پوش طوطے میں عشق کے غم سے مری جاتی ہوں اور تو ہر ایک شب میری نصیحت اور گفتگو میں کھو دیتا ہے۔ فرد۔ نصیحت کی باتیں نہ مجھ کو سنا ہیں عاشق ہوں مجھ کو نصیحت سے کیا۔ طوطا کہنے لگا اے خجستہ یہ کیا کہتی ہے دوستوں کی بات ماننا چاہئے کیونکہ جو کہنا دوستوں کا نہیں مانتا خراب ہوتا ہے اور پشیمانی کھینچتا ہے :

نمونہ عبارت آرائش محفل :-

"یہ قصہ عبارت سلیس سے زبان فارسی میں کسی شخص نے آگے لکھا تھا۔ اب اس حیدر بخش متخلص بہ حیدری دہلی کے رہنے والے نے امیر والا تبار بیر ہشت و پناہ ہر پیر و جوان دستگیر درماندگان و بے کسان، نوشیرواں وقت، ہمایوں بخت زیدہ نوآئینان عظیم الشان مشیر خاص شاہ کیواں بارگاہ انگلستان، مارکوس ولزلی گورنر دام اقبالہ کی حکومت میں اور خداوند والا شان عالی خاندان جان گلکرسٹ بہادر دام اقبالہ کے حکم سے۔"

غرض جملہ کسی طرح ختم ہونے کو نہیں آتا۔ اور قافیہ بندی کی کوشش بھی کی گئی ہے یہ عبارت تمہید کی تھی، پورے قصہ میں یہ رنگ نہیں ہے مثلاً

"حسن بانو نے کہا کہ دوسرا سوال یہ ہے کہ ایک شخص نے اپنے دروازہ پر لکھ کر لگا دیا ہے کہ نیکی کر اور دریا میں ڈال، اور اس نے کیا نیکی کیا ہے اس کی خبر لا۔ اس سخن کے سنتے ہی حاتم اٹھ کھڑا ہوا اور حسن بانو سے پوچھنے لگا کہ وہ کون شخص ہے اور کس طرف کو رہتا ہے۔ حسن بانو نے کہا میں نے اپنی دادی سے سنا ہے کہ اس کی جگہ اتر کی طرف ہے۔ بس اتنی بات دریافت کر کے وہاں

سے توکل بخدا چل نکلا.......... اتنے میں ایک آواز سوزناک درد آلودہ ساتھ آہ وزاری کے کسی طرف سے اس کے کان میں ایسی پڑی کہ جس کے سنتے ہی آنکھوں میں آنسو بھر لایا۔"

طوطا کہانی کے نمونے سے ظاہر ہے کہ فارسی الفاظ اور ترکیبیں زیادہ ہیں لیکن بعد میں یہ چیز کم ہو جاتی ہے اور آرائش محفل میں جہاں انھوں نے آزادی سے ترجمہ کیا ہے تو وہ بھی سیدھی سادی اور سلیس عبارت لکھتے گئے ہیں جیسا کہ آخر کے نمونے سے ظاہر ہے۔

میر شیر علی افسوس بھی فورٹ ولیم کالج کے اُن تین مشہور نثر نگاروں میں شمار ہوتے ہیں جو خاص طور پر معروف و ممتاز ہیں۔ نثر میں افسوس کا شاہکار اور ان کا نہایت مقبول و معروف کارنامہ سعدی علیہ الرحمۃ کی گلستاں کا اردو ترجمہ ہے جو باغ و بہار کے نام سے مشہور ہے۔ گلستاں کے ترجمہ کرنے کی تقریب خود ان کے کی عبارت میں سنئے تاکہ ان کی طرز تحریر کے متعلق اندازہ ہو سکے۔

"ایک دن صاحب موصوف ڈاکٹر گلکرسٹ نے مہربانی سے فرمایا کہ گلستان سعدی شیرازی کا زبان اردو میں ترجمہ کر میں نے دھیان کیا کہ عبارت اس کی بہ ظاہر صاف اور بہ باطن پیچدار ہے۔ علاوہ اس کے عبارت کا اختلاف بے شمار ہے اور رتبہ اپنی قوت تالیف کا اور شیخ مرحوم کی تصنیف کا جو خیال کیا تو کسی طرح کی نسبت نہ پائی ع چہ نسبت خاک را با عالم پاک" ارادہ کیا کہ اس سے پہلوتہی کروں اور سر عجز آگے دھروں۔ پھر سوچ آیا کہ مبادا حاشیہ خیال میں اُن کے گذرے اس نے ہمارا کہنا نہ مانا اور اس بات کو مہل جانا تب قصد کیا کہ ایک حکایت طولانی کہ نظم و نثر اس میں کثرت سے ہو اسے ترجمہ کروں اگر بخوبی انجام ہوئی اور اہل معنی کو پسند پڑی تو فبہا و الا صاحب ممدوح سے اس امر کی معافی چاہوں گا۔"

افسوس کے طرز بیان میں میر امن سے زیادہ گنجلک ہے۔ اس میں میر امن کے اسلوب بیان کا سا لوچ اور بے ساختہ پن نہیں میر امن کی زبان جیسا کہ ہم دیکھ چکے ہیں بالکل محاورہ میں ڈوبی ہوئی ہوتی ہے وہ جو بات کہتے ہیں روزمرہ اور محاورہ سے خالی نہیں ہوتی۔ اس کے برخلاف افسوس کی زبان میں سلاست اور صفائی کے ساتھ سنجیدگی اور وقار پایا جاتا ہے۔ وہ عربی فارسی کے فقرے بکثرت استعمال کرتے ہیں اور اس خصوص

میں حیدری سے بڑھے ہوئے ہیں۔ باغ و بہار کی عبارت کا نمونہ ملاحظہ ہو۔

"حکایت :- ایک فقیر کو میں نے سنا کہ فاقہ کی آگ میں جلتا۔ پیوند پر پیوند گانٹھتا اور تسلی اپنے خاطر کی ان دو بیتوں سے کرتا ؂

لباس فقر و نان خشک پر ہیں | یہ لازم ہے کہ کر بیٹھوں قناعت
ہر اک کی منتوں کا بوجھ اٹھانا | ہے بہتر یا کہ اپنا بار محنت

کسی نے کہا اس سے کیا بیٹھا ہے تو فلانا شخص اس شہر میں ایسا صاحب ہمت ہے کہ دست کرم اپنا اس نے کھولدیا ہے اور اپنی کمر کو آزادوں کی خدمت کے لئے باندھ لیا ہے۔ اگر صورت حال سے تیری اطلاع پاوے تو اپنے پر منت رکھے اور تیری خدمت کرنی غنیمت جانے۔ کہا اس نے چپ رہ کہ فقیری میں مرنا اچھا ہے کہ حاجت کسی کے آگے لے جانا۔

قطعہ۔ پیوند گانٹھ، صبر کا کونا کر اختیار | پر اغنیا سے کر نہیں جامہ کی التجا
مثل عذاب نار ہے ہمسایہ کے سبب | جانا جو تیرا گلشن فردوس میں ہوا "

اُردو زبان میں گلستان کے ایک دو ترجمے اور بھی ہوئے ہیں۔ لیکن افسوس کے ترجمہ کے مطالعہ سے حقیقت ظاہر ہو جاتی ہے انھوں نے گلستاں کا نہایت عمدہ اور بے نظیر ترجمہ کیا ہے انھوں نے مقدور بھر کوشش کی ہے کہ زبان سلیس اور صاف ہو اور کوشش میں وہ بڑی حد تک کامیاب ہوئے ہیں۔ ان کا ترجمہ اس دور کی اردو کا نہایت عمدہ نمونہ ہے۔ اور اس دور کی عبارتوں کا پچھلے دور کی عبارتوں سے مقابلہ کرنے پر بالکل صاف صاف واضح ہو جاتا ہے کہ نثر اردو نے اس دور میں منازل ترقی کتنی جلدی جلدی طے کی ہیں۔ اور کس طرح اس نے بناوٹی اور پر تصنع حسن کے مقابلہ میں فطری حسن کی سادگی، شیرینی، اور لطافت حاصل کر لی۔

فورٹ ولیم کالج کے مصنفین میں سے ہم تین مشہور اور مقبول ہستیوں کا ذکر کر چکے۔ اس ادارہ کے رفقا کی تعداد اُنیس تھی اور اس چھوٹے سے مضمون میں اس کی گنجائش نہیں ہے کہ ہر ایک کی کتابوں اور طرز تحریر پر جدا جدا تبصرہ کیا جائے اس دور کی نثر کا ایک عام اندازہ لگانے کے لئے اوپر کے بیانات سے کسی حد تک مدد مل جاتی ہے۔ اور ہمارے مقصد کے لئے اتنا کافی ہے۔

فورٹ ولیم کالج کی نثر پر ایک عام تبصرہ | اس دور کا ذخیرہ ادب یعنی قصے کہانیوں کے ترجمے، تاریخ، چند اخلاقی کتابوں اور کچھ صرف و نحو اور مذہب کی کتابوں پر مشتمل ہے۔ فورٹ ولیم کالج کی ادبی تحریک اردو زبان کی نشاۃ ثانیہ کی ابتدا ہے۔ اس کالج کی کتابیں اردو کے قدیم اسلوب بیان میں عظیم الشان انقلاب کا باعث ہوئیں۔ انھوں نے صفائی اور سادگی کی مشق کر خصوصیت کے ساتھ مختلف اسالیب بیان کے دروازے کھول دیے۔ اس سے قبل کی دکنی اردو نثر کا طرز بیان نہایت مغلق اور پیچیدہ تھا اور ایسے ہی شمالی ہند کی ابتدائی نثر نویسی کے نمونے بالکل فارسی کے مرصع اور مقفی طرز پر مبنی تھے اور ان میں بعض عبارتیں تو ایسی ہیں کہ انھیں بمشکل اردو عبارت سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ درحقیقت فورٹ ولیم کالج کی منظم کوششوں سے قبل اردو کا کوئی مستقل اسلوب ہی نہ تھا جو کچھ تھا وہ فارسی کی اندھا دھند تقلید تھی۔ اس کالج کے قیام کی اصل غایت چونکہ نو وارد انگریزوں کو اردو سکھانی تھی۔ اس لئے فورٹ ولیم کالج کے مصنفین نے سادگی اور صفائی کو خاص طور پر ملحوظ رکھا۔ اس کالج کے تقریباً تمام مصنفین ایک دو کو چھوڑ کر صاف اور سادہ عبارت لکھنے والے ہیں اور ایسے گوناگوں اور دل آویز اسالیب پیش کرتے ہیں جن پر اس وقت تک نثر اردو کی بنیاد قائم ہے۔ میر امن اور افسوس اپنی تحریروں میں محاورہ اور روزمرہ کو ہاتھ سے نہیں جانے دیتے لیکن حیدر بخش اور مولوی اکرام اللہ وغیرہ کی زبان صاف اور سادہ ہونے کے باوجود سنجیدہ اور علمی ہے۔

لیکن اس سے اگر کوئی یہ نتیجہ نکالے کہ فورٹ ولیم کالج کے زمانہ میں یا اس کی کوششوں کے فوراً بعد ہی عام مذاق بھی سادگی اور صفائی کی طرف مائل ہو گیا تھا تو یہ صحیح نہیں ہے۔ اردو میں اہل ملک نے اپنے مذاق کے مطابق ہر قسم کا تصنع اور تکلف پیدا کر لیا تھا فورٹ ولیم کالج نے اس بگڑے ہوئے مذاق کو سدھارنے کی ابتدائی کوششیں ضرور کیں اور ہم دیکھتے ہیں کہ اس تحریک کے باعث دہلی کے مصنفین میں ان اسالیب کی تقلید کا ذوق زیادہ اور اس سے کم اہل لکھنو میں پایا جاتا ہے لیکن ملک کی ذہنیت اور انشا پردازوں کا انداز پورے طور پر سرسید کی ادبی تحریکات کے بعد ہی بدلا اگر اس وقت میر امن کا طرز مقبول ہو جاتا تو اردو میں جو چیز ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے بعد پیدا ہوئی اس سے پہلے ہی پیدا ہو جاتی۔ اسی وجہ سے ہم کہیں ۱۸۵۷ء کے بعد سرسید کی ادبی تحریکات کے باعث عام مذاق میں تبدیلی دیکھتے ہیں۔

# پانچواں دور

## لکھنؤ کا ادبی دور

## قدیم دور اور نشاۃ ثانیہ کے درمیان عبوری دور

### سنہ ۱۸۲۰ء سے سنہ ۱۸۵۰ء

اس دور کو زبان اردو کے قدیم دور، اور نثر اردو کی نشاۃ ثانیہ کے درمیان ایک طرح کا عبوری دور کہنا چاہیے یعنی اگرچہ زبان میں ایک خاص قسم کی تبدیلی کے آثار فورٹ ولیم کالج کی منظم کوششوں سے نظر آنے لگے تھے لیکن اس کا اثر پوری طرح سے زبان پر ابھی نہیں ہوا تھا۔ اور عام مذاق اب بھی پرانے طرز کو پسند کرتا تھا یعنی سادگی اور سلاست نے عام مقبولیت ابھی نہیں حاصل کی تھی۔ فورٹ ولیم کالج کی ادبی کوششوں نے اتنا تو ضرور کیا کہ دو چار کتابیں روزمرہ اور با محاورہ زبان میں تصنیف کرا دی تھیں۔ لیکن اس عام اور پرانی ذہنیت میں اتنی جلدی تبدیلی کیونکر ہو سکتی تھی اگر اس ادبی تحریک کا شیرازہ اتنی جلدی یعنی بیس سال کے بعد ہی نہ بکھر گیا ہوتا۔ اور کلکتے کی ادبی کوششیں برابر جاری رہتیں اور زمانہ کی ضرورت کے مطابق ان میں اصلاح اور ترقی جاری رہتی تو اس سے کسی دیرپا اور مستقل اثر کی امید ہو سکتی تھی۔

اسی لئے ہم لکھنؤ میں وہی پرانا مذاق دیکھتے ہیں۔ لکھنؤ والے خصوصیت کیساتھ قدیم مذاق کو پسند کرتے تھے۔ اس میں ان کا قصور نہیں دلی اجڑ رہی تھی۔ اہل ہنر پریشان ہو ہو کر عافیت کی تلاش میں دلی چھوڑ چھوڑ کر کسی اور کا سایہ تلاش کر رہے تھے شاہان اودھ دربار سجائے بیٹھے تھے اس لئے جو بھی مغلوں کے دربار سے نکلا اس نے فیض آباد اور لکھنؤ میں شاہان اودھ کے سایہ میں آکر پناہ لی یہاں علم و فن کی اب بھی قدر تھی۔ اور اس طرح مشرقی تہذیب کا آخری نمونہ اودھ کے اُجڑے دربار نے دیکھا۔ یہاں وہ سب تھے جنھوں نے بزرگوں کی آنکھیں دیکھی تھیں اور وضعدار اتنے تھے کہ پرانی لکیر کے فقیر بننے ہی کو سرمایہ افتخار جانتے تھے۔ چنانچہ زبان میں بھی یہاں جدید رنگ ذرا دیر سے پیدا ہوا۔

کلکتہ کے دور کے بعد تصانیف کا خاص رنگ لکھنؤ میں نظر آتا ہے اور رجب علی بیگ سرور، اس کے

خاص نمائندہ ہیں مرزا رجب علی بیگ سرور نے فسانہ عجائب میں وہی پرانی مقفیٰ، مسجع اور رنگین عبارت لکھی ہے اور نئے طرز کا مذاق اڑاتے ہوئے لکھا ہے۔

"دلی کے روڑے ہیں کہ محاوروں کے ہاتھ پاؤں توڑتے ہیں پتھر پڑیں ایسی سمجھ پر کہ یہی خیال انسان کا خام ہوتا ہے"

فسانہ عجائب کا نمونہ عبارت جس کا سنہ تصنیف ۱۸۲۴ء ہے ملاحظہ ہو۔

"ناگاہ ایک روز موکب حشمت و جلال بافر و شوکت و کمال ایک صحرائے باغ و بہار دشت لالہ زار میں ہوا۔ فضائے صحرا قابل تحریر کیفیت دشت گلشن آسا لائق تقریر، بو باس ہر برگ و گل کی رشک مشک اذفر صفحہ بیاباں عنبر و معطر چشموں کا پانی صفا میں آب گہر سے آبدار تر۔ ذائقہ میں بہ از شیر و شکر۔ چلے کے جاڑے کڑاکے کی سردی تھی گویا زمین سے آسمان تک یخ بھر دی تھی۔ پرند و چرند اپنے اپنے آشیانوں اور کاشانوں میں جمے بیٹھے تھے بھوک پیاس کے صدمے اٹھاتے تھے دھوپ کھانے باہر نہ آتے تھے قصد سے تھرتھراتے تھے۔ سردی سے سب کا جی جلتا تھا۔ دم تقریر ہر شخص کے منہ سے دھواں دھار دھواں نکلتا تھا آواز کسی کی کسی کے کان تک کم جاتی تھی۔ منہ سے بات باہر آئی اور جم جاتی تھی۔ مار سیاہ اس چلے نے باہر نہ آتا تھا۔"

اس عبارت سے پتہ چلتا ہے سرور کا طرز اور اسلوب تحریر وہی پرانا ہے۔ عبارت میں سادگی کی جگہ رنگینیت پائی جاتی ہے اور ساتھ ہی عبارت سادہ اور سلیس ہونے کی جگہ مقفیٰ اور مسجع ہے۔

دوسری کتاب سرور سلطانی ترجمہ شمشیر خانی جس کا سنہ تصنیف ۱۸۳۶ء ہے۔ اس کی زبان فسانہ عجائب کے مقابلہ میں قدرے سادہ اور سلیس ہے اس کی وجہ سوائے اس کے اور کیا کہی جا سکتی ہے کہ امتداد زمانہ کی وجہ سے یہ تھوڑا فرق لازمی تھا کیونکہ دونوں تصانیف میں بارہ سال کا زمانہ حائل ہے اس کا نمونہ ملاحظہ ہو۔

"روایان اخبار و حاکیان آثار متفق ہیں کہ پہلے جس نے گلزار بے ثبات میں روش سلطنت نکالی تخت و تاج کی بنا ڈالی، عدل و داد کو رواج دیا، محصول و خراج لیا، وہ کیومرث تھا بیٹا

اس کا بیٹا سیامک نام تھا اس کو عبادت کے سوا کچھ کام نہ تھا۔ دیو نے اس کو مارا، کیومرث کو بہت
قلق ہوا، ہوشنگ سیامک کا بیٹا تھا اس نے باپ کے خون کا بدلہ لیا۔ دیو کو قتل کیا تین سو برس
کیومرث نے سلطنت کی پھر دار فنا سے رحلت کی یہ قول فردوسی ہے۔"

لکھنؤ سے قطع نظر خود دلّی والے پرانی وضعداری نباہ رہے تھے۔ فقیر محمد خاں گویا جنھوں نے انوار سہیلی
کا ترجمہ بوستان حکمت کے نام سے کیا ہے، اور امام بخش صہبائی وغیرہ سب اسی رنگ میں رنگے ہوے تھے۔
پھر بھی دلّی نے لکھنؤ سے پہلے کروٹ لی اور اس دور کے بالکل آخر آخر جب "انشائے بہار بے خزاں" لکھی گئی تو ہم
اس میں طرز ادا کو ایک حد تک سادہ اور سلیس دیکھتے ہیں۔ اسی زمانہ میں مولوی سید احمد بریلوی کی مذہبی تحریک
شروع ہوئی اور مذہب کی اشاعت اور اپنے عقائد کی تبلیغ کے سلسلہ میں مولوی صاحب موصوف نے جو زبان
استعمال کی وہ اسی نئے طرز کی تھی۔

اس مختصر دور کی ابتدائی اور آخری تصانیف کی زبان میں نمایاں فرق معلوم ہوتا ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ
کچھ تو زبان کی اپنی فطری صلاحیت اور کچھ ضروریات زمانہ کے رجحان کی وجہ سے سادگی اور سلاست کی طرف خود
بخود مائل ہوتی جاتی ہے اور اس کا پورا پورا عمل ہمیں اس دور کے ختم ہونے اور چھٹے دور کے شروع ہونے کے
بعد دکھائی دیتا ہے۔

---

# نثر اردو کا چھٹا دور

## نشاۃ ثانیہ۔ جدید نثر اردو کی ابتدا

### یعنی

### سرسید اور اُن کے رفقا کا زمانہ

#### سنہ ۱۸۵۷ء سے سنہ ۱۹۱۴ء

سنہ ۱۸۵۷ء میں مظلوم ہندوستانیوں نے جنگ آزادی کے لئے کمر ہمت باندھی لیکن ان کی کوششیں
ناکام ہوئیں۔ اس کے اسباب اور نتائج موضوع زیر بحث سے قطعاً خارج ہیں، ہاں یہ بیان کرنا ضروری ہے

کہ اس کا فوری نتیجہ کچھ اچھا نہیں نکلا اور اس کے بعد ہمارا شیرازہ بالکل منتشر ہوگیا۔ سلطنت مغلیہ جو عرصہ سے موت کی گھڑیاں گن رہی تھی ایک ہچکی لے کر رخصت ہوئی اور اس کا رہا سہا نشان مٹتے ہی ہندوستانی تمدن کی بنیادیں ہل گئیں اس کا اثر ادب اور زبان پر بھی ہوا شاعری میں مایوسی کا رنگ بہت نمایاں ہوگیا اور شعر گویا شاعر کے دکھے دل کی پکار بن گیا۔ نثر نگاروں نے جب ایسی مایوسی ہر طرف چھائی دیکھی تو وہ خیالی جنت کے تصور میں مست رہنے لگے غرض ہر شخص کی دنیا نرالی تھی جہاں کہیں شگفتگی اور رنگینی پیدا تھی وہاں ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کوئی مصیبت زدہ کھسیانی ہنسی ہنس رہا ہے۔

اس نازک موقع پر سرسید نے بڑی ہمت کی سرسید جیسا کہ سب کو معلوم ہے ان لوگوں میں تھے جو وقتی ہڑبونگ کی بجائے ٹھوس کام کو زیادہ مفید سمجھتے تھے ان کے دل میں قوم و ملت کا درد تھا۔ ہندوستانیوں کی بداقبالی پر وہ گھنٹوں آنسو بہاتے تھے لیکن جذبات سے زیادہ ان میں عملی قوت تھی وہ قوم کے سامنے ایسا لائحہ عمل پیش کرنا چاہتے تھے جو ان کے حق میں مسیحائی کا کام کر سکے ان کے اس لائحہ عمل میں جہاں اور بڑے بڑے اور مفید پروگرام تھے وہاں زبان و ادب کی ترقی بھی شامل تھی کیونکہ زبان ہی سماج اور معاشرت کی بنیاد ہے۔

جدید نثر اردو کا دور غالب کے اردو خطوط اور سرسید کی ادبی کوششوں سے شروع ہوتا ہے اور دہلی کالج کی تصانیف اور تراجم نے بھی اس دور کے شروع ہونے میں بہت کافی امداد کی۔ اس وقت سے اردو کو جس کا سرمایہ اس وقت تک چند تراجم، کچھ تصنیفات، انتخابات اور قصص و حکایات نیز تاریخ و تذکرہ، لغات صرف و نحو اور مذہب کے مضامین پر مشتمل تھا منظم کوششوں کے ذریعہ علمی اور ادبی زبان بنانے کا عزم کیا گیا۔ اور یہی اردو زبان کی نشاۃ ثانیہ تھی۔

اردو کو سیدھے سادے طرز انشا سے آشنا کرنا فورٹ ولیم کالج والوں کا کام تھا لیکن ملک میں اس طرز کو مقبول کرانا غالب ہی کا کام تھا غالب نے اپنے خطوط کے ذریعہ عوام کی ذہنیت پر زبان کی سادگی، روانی اور سلاست کا دیرپا اور مستقل اثر ڈالا سادگی اور سلاست جو اب تک کم علمی کی نشانی سمجھی جاتی تھی وہ ان کے سامنے علمیت اور حسن کا جامہ پہن کر نمودار ہوئی غالب کے زمانہ ہی میں ان کے ہمعصر ان کے اس سادہ طرز پر فریفتہ تھے۔ ان کے بعد ان خطوط نے غالب کی جگہ نثر اردو کی تاریخ میں بہت زیادہ بلند کر دی۔

اس وقت خطوط میں جو آداب القاب لوازمہ خط بن گئے تھے محض رسمی طور پر لمبے چوڑے لکھے جاتے تھے اور اصل مطلب سے کہیں زیادہ غیر ضروری باتیں خط میں ہوتی تھیں۔ غالب نے جو ہر چیز میں جدت کے طالب تھے اور جن کی غیور طبیعت کسی چیز میں اتباع اور پیروی کو پسند نہیں کر سکتی تھی۔ اس نے اپنے لئے ایک نیا راستہ تلاش کیا۔ انھوں نے خطوط کو مکالمہ بنایا اور اس میں ایسے کامیاب ہوئے کہ خطوں میں ملاقات کا سا مزہ پیدا کر دیا اور خطوط کا وہ تمام پرانا تقہ پن ختم کر کے رکھدیا کہیں صرف بھائی میاں کہہ کر خط شروع کیا اور رسمی القاب و آداب چھوڑ کر فوراً اصل مطلب پر آ گئے اور کہیں اس کی بھی ضرورت نہ سمجھی سیدھی سادی اپنی مطلب کی بات لکھکر خط ختم کر دیا۔ لکھتے ہیں:۔

"بھائی یہ بات تو کچھ نہیں کہ تم خط کا جواب نہیں لکھتے خیر دیر سے لکھو اگر شتاب نہیں لکھتے"

ان کے طرز کی ایک اور خصوصیت اُن کی شوخی اور ظرافت ہے۔ جگہ جگہ ایسی چٹکیاں ہیں کہ پڑھنے والے کو لطف آ جاتا ہے۔ لکھتے ہیں:۔

"تیری جان کی قسم مجھ کو اس وہم نے گھیرا ہے کہ میری نحوست طالع کی تاثیر ہو کہ میرا ممدوح جیتا نہیں نصیر الدین حیدر اور امجد علی شاہ ایک ایک قصیدے میں چلدئے واجد علی شاہ تین قصیدوں کے متحمل ہوئے، پھر نہ سنبھل سکے جس کی مدح میں دس بیس قصیدے کہے گئے وہ عدم سے بھی پرے پہونچا نا صاحب دہائی خدا کی میں نہ تاریخ ولادت کہوں گا نہ نام تاریخی ڈھونڈوں گا۔"

ان کے طرز کی بے ساختگی ذیل کے خط سے ظاہر ہے۔

"پیرو مرشد ۱۲ بجے تھے میں ننگا اپنے پلنگ پر لیٹا ہوا حقہ پی رہا تھا کہ آدمی نے آکر خط دیا میں نے کھولا پڑھا بھلے کو انگرکھا کرتہ گلے میں نہ تھا اگر ہوتا تو میں گریبان پھاڑ ڈالتا حضرت کا کیا جاتا میرا نقصان ہوتا۔"

میر مہدی مجروح کو لکھتے ہیں۔

"اے جناب میرن صاحب: السلام علیکم۔ حضرت آداب کہو صاحب آج اجازت ہے

یہ مہدی کے خط کا جواب لکھنے کی حضور میں کیا منع کرتا ہوں۔ میں نے تو یہ عرض کیا تھا کہ اب وہ
تندرست ہو گئے ہیں۔ بخار جاتا رہا ہے صرف پیچش باقی ہے وہ بھی رفع ہو جائے گی۔ میں اپنے
ہر خط میں آپ کی طرف سے دعا لکھدیتا ہوں۔ پھر آپ کیوں تکلیف کریں۔ نہیں میرن صاحب
کے خط کو آئے ہوئے بہت دن ہوئے ہیں۔ وہ خفا ہوتا ہوگا جواب لکھنا ضرور ہے۔"

خط نہ لکھنے کی معذرت کو کس اچھوتے اور نرالے انداز میں پیش کیا ہے۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ بالکل آمنے سامنے باتیں ہو رہی ہیں۔ چھوٹے چھوٹے ترکیبیں اور الفاظ سہل اور آسان اور ان کے ساتھ ساتھ لطافت اور ظرافت کی چاشنی۔ یہی وہ چیزیں ہیں جن کیلئے اردو نثر غالب کی ہمیشہ احسان مند رہے گی اور ان کے خطوط کا مجموعہ اردوئے معلیٰ اردو ادب میں اپنی مثال آپ ہی رہے گا۔

اس دور میں اردو زبان کو علمی بنانے کی پہلی منظم کوشش دلی کالج میں ہوئی۔ دلی کالج کا ذکر اردو زبان کی تاریخ میں ہمیشہ تعریف سے کیا جائے گا۔ یہ پہلی درسگاہ تھی جہاں مشرق و مغرب کا سنگم ہوا اور جہاں ایک ہی جماعت میں مشرق و مغرب کا علم و ادب ساتھ ساتھ پڑھایا جاتا تھا جہاں اردو کے ذریعہ تمام علوم و فنون کی تعلیم دیجاتی تھی اور جس کے ماتحت ایک ادبی سوسائٹی قائم تھی جو کالج کے طلبا کے لئے انگریزی سے اردو میں درسی کتابوں کے ترجمے کا کام انجام دیتی تھی۔ اس مجلس کے ترجموں اور تالیفات کی تعداد قریب قریب سوا سو کے ہے جو مختلف مضامین پر مشتمل ہیں۔ اس طرح دلی کالج نے اردو کو خالص علمی زبان بنانے میں عظیم الشان خدمت انجام دی اور اس زمانہ کے لحاظ سے اس کا یہ کام قابل قدر ہے۔ ذکاء اللہ، نذیر احمد، آزاد جنھوں نے بعد میں سرسید کے ادبی اور علمی اسکول کو رونق دی یہ سب اسی دلی کالج کے تعلیم یافتہ تھے۔

اس کے باوجود جتنا بڑا احسان سرسید نے زبان اردو پر کیا ہے اتنا بڑا کسی دوسرے کا نثر اردو پر احسان نہیں ہے۔ انھوں نے نہ صرف اپنی ذات کو نثر اردو کے لئے وقف کر دیا بلکہ اپنی جادو اثر اور کشش آفریں شخصیت سے کام لے کر اپنے اردگرد سورج چاند اور ستارے جمع کئے جنھوں نے اپنی متفقہ کوششوں سے نثر اردو میں چار چاند لگا دیے اور جو انتہائی عروج اور ترقی نثر اردو کو حاصل نہیں ہو سکتی تھی وہ اسے اس دور میں حاصل ہوئی۔ نازک سے نازک، دقیق سے دقیق اور مشکل سے مشکل مفہوموں کو ادا کرنے کی صلاحیت

اس میں پیدا ہوئی اور در اصل اردو اس دور میں آکر کامل طور پر علمی اور ادبی زبان کہلانے کی مستحق قرار پائی۔

ابتدا میں سرسید نے چند چھوٹے چھوٹے رسالے مذہب اور ریاضی پر لکھے۔ یہ دونوں چیزیں سرسید کی خاندانی تھیں۔ اسی زمانہ میں شعر و شاعری سے دلچسپی پیدا ہو گئی۔ اردو زبان کی خوش قسمتی تھی کہ سرسید کا دل بہت جلد شعر و شاعری سے ہٹ گیا۔ اور وہ نثر کی طرف متوجہ ہوئے نثر کا اس وقت جو حال تھا اس کا تذکرہ اوپر گذر چکا ہے۔ رنگین اور پر تکلف عبارت جس میں قافیوں اور ردیفوں کا التزام اور جو نئی نئی ترکیبوں دور از کار تشبیہات و استعارات سے مملو ہو عام طور پر مقبول تھی سرسید پر جن لوگوں کا اثر ہو سکتا تھا وہ سب خود پرانے طرز کے دلدادہ تھے۔ چنانچہ سرسید کی اٹھان اسی انداز سے ہوئی ۱۸۴۷ء میں انھوں نے آثار الصنادید مرتب کی اس میں دہلی کی مختصر تاریخ اور وہاں کی عمارتوں کا تفصیلی حال درج ہے۔ اس کے ساتھ ہی بعض مفید تصویریں نقشے اور کتبے بھی شامل ہیں۔

آثار الصنادید لکھتے وقت سرسید کے سامنے میرامن کی باغ و بہار کا نمونہ موجود تھا اور ظاہر ہے کہ یہ نیا طرز انشا تاریخی مباحث کے لئے پر تکلف اور رنگین عبارت کے مقابلہ میں زیادہ موزوں تھا۔ لیکن سرسید صہبائی کا تتبع کرتے تھے اور صہبائی اردو نثر میں بیدل اور ظہوری کا رنگ دیکھنا چاہتے تھے لہذا آثار الصنادید میں بھی وہی پر تکلف اور رنگین انداز اختیار کیا گیا۔ مثلاً۔

> ان حضرات کی طبع رسا شکل رابعہ سے پہلے اس سے نتیجہ پیدا کرتی ہے کہ یہی الانتاج ہے ارباب فہم و ذکا سوا ورناخن فکر عقدۂ لاینحل کو پہلے اس سے وا کرتا ہے۔ گرحباب کو انگشت موج دریا سے سخن فہمی اس درجہ کی راست و درست سمجھ لیا کہ زبان سوسن نے کیا کہا۔ اور رمز شناسی اس مرتبہ کو واقعی معلوم ہو گیا کہ نرگس نے کیا اشارہ کیا اگر ان کی رائے روشن معجز نما ہو تو نقطۂ موہوم کو انگشت سے تقسیم کرے اور جزو لا یتجزا کو دو نیم۔

اس نمونہ میں رنگینی، تکلف اور مشکل پسندی کی انتہا ہے اور اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ سرسید کی طرز تحریر کا ابتدائی رجحان کس طرف تھا اور اگر چند وجوہ سے ان کی اصلاح پسند طبیعت اصلاح زبان کی طرف مائل نہ ہو جاتی تو نثر اردو کا حشر نہ معلوم کیا ہوتا۔ زبان تو بہر حال پھر بھی امتداد زمانہ کے ساتھ اصول ارتقا کے

تحت صاف ہوتی نکھرتی اور ترقی کرتی لیکن اتنا ضرور ہے کہ اتنی جلدی اس کل کی چھوکری کو یہ بلند رتبہ اور امتیاز کبھی نہ حاصل ہوتا۔

۱۸۳۲ء میں ہندوستان میں ایک بڑا انقلاب رونما ہوا۔ اسی سال اردو زبان عدالتی اور دفتری زبان قرار پائی اور ظاہر ہے کہ جب کسی زبان کو حکومت کی سرپرستی مل جاتی ہے تو اس کی ترقی کے امکانات بے حد وسیع ہو جاتے ہیں۔ سرکاری زبان ہوتے ہی اردو کے سرمایہ میں بیش بہا اضافہ ہوا اور وہ مصطلحات قانونی جو آج تک انگریزی اور فارسی قانون کی کتابوں میں موجود تھے اردو میں ترجمہ ہونے لگے اور اس طرح اردو زبان میں قانونی الفاظ کی بہت بڑی تعداد بڑھ گئی۔ اسی زمانہ میں سرکاری مدارس کے لئے اکثر کتابیں انگریزی سے اردو میں ترجمہ ہوئیں دلی کالج جس کی ادبی کوششوں کا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے اس نے کتابوں کے ترجمے کے سلسلہ میں بہت قابل قدر کام کیا۔ یہ ترجمے چونکہ خاص علمی کتابوں کے تھے اور ترجمہ کے ساتھ اسلوب بیان کا آنا بھی ضروری ہے جیسا کہ پہلے دوروں میں فارسی کتابوں کے ترجموں کے ساتھ فارسی اسلوب بیان رواں ہو گیا تھا۔ اس لئے اب انگریزی کتابوں کے ترجمے کے ساتھ انگریزی اسلوب بیان بھی اردو میں آنے لگا اور زبان میں بے ساختگی اور سادگی پیدا ہونا شروع ہو گئی۔

اردو کی نشاۃ ثانیہ میں پریس کے قیام کو بھی کافی دخل ہے اردو میں سب سے پہلے لوہے کا پریس فورٹ ولیم کالج کی طرف سے روشناس کرایا اور ڈاکٹر گلگرسٹ کی قواعد اردو میر امن کی باغ و بہار اور فورٹ ولیم کالج کے دوسرے مصنفین کی کتابیں اسی پریس سے شائع ہوئیں اور پریس کے رواج نے کتابوں کی طباعت اور اشاعت کے ذریعہ سے اردو زبان کی ترقی میں بہت مدد کی۔

۱۸۳۵ء میں پریس ایکٹ کا نفاذ ہوا جس سے اخباروں کو تھوڑی بہت آزادی مل گئی اس ایکٹ کے نافذ ہونے کے فوراً بعد ہی ۱۸۳۶ء میں جس کو آج ایک صدی سے زیادہ عرصہ ہو چکا ہے اردو کا پہلا اخبار آزاد کے والد مولانا محمد باقر صاحب نے اردو اخبار کے نام سے نکالا پھر سید الاخبار بھی شائع ہونے لگا۔ سید الاخبار کے اجرا میں سر سید اور ان کے بڑے بھائی کی کوششیں شامل تھیں لیکن سر سید ہی نے زیادہ تر مضامین لکھے۔

۱۸۵۰ء میں غالب نے اردو میں خط و کتابت شروع کی اور جیسا کہ بتایا جا چکا ہے کہ انھوں نے

یہ سات مضمونوں کا مجموعہ ہے جو فارسی ادب سے متعلق مضامین پر لکھے گئے ہیں۔ فہرست مضامین یہ ہے۔ زردشت، ایران میں شاعری وادب، فردوسی طوسی، چہار مقالہ نظامی عروضی سمرقندی۔ صوفیانہ لٹریچر، لسان الغیب، شیخ علی حزیں۔ ان مضامین میں کوئی دادِ تحقیق نہیں دی گئی ہے لیکن جو کچھ ہر موضوع پر موجود تھا اس کو ایک جگہ جمع کرنے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے اور اس لیے فارسی ادب کے طالب علموں کے لیے ایک مفید چیز ہے۔

**ذکر و فکر**:۔ از مقصود زاہدی ملنے کا پتہ نمبر ۱۶ زاہدی برادرز، زاہدیان میرٹھ۔ سائز $\frac{20\times30}{16}$ صفحات ۱۲۷، قیمت ۸؍ کاغذ معمولی، کتابت اور طباعت اچھی۔

یہ مقصود صاحب کے چند سماجی، سیاسی اور نفسیاتی چھوٹے چھوٹے گیارہ مضامین کا مجموعہ ہے جس میں وہ مطالعے خصوصیت کے ساتھ جاذب توجہ ہیں جو نفسیاتی جزئیات نگاری پر مبنی ہیں۔ مثلاً میلے کو، بندگی و بیچارگی، فریبِ خیال، ڈاکٹر نیگی وغیرہ۔ مقصود صاحب کے بیان میں ہلکا سا طنز ہے جو ہمارے سماجی تکلفات کا پردہ اٹھانے میں بہت کامیاب ہوتا ہے۔ مقصود صاحب کی قوت مشاہدہ باریک بیں ہے اور واقعیت نگاری کے لیے یہی چاہیئے۔ ہمیں امید ہے کہ مقصود صاحب اس ذکر و فکر کو جاری رکھیں گے اور بہت جلد وہ اپنے لیے اردو ادب میں اچھی جگہ بنا سکیں گے۔

**میرے نغمے**:۔ از سلام مچھلی شہری ملنے کا پتہ اردو سوسائٹی دفتر ماہنامہ "اضطراب" جاپلنگ مارٹ نظیرآباد لکھنؤ۔ صفحات ۱۰۲، سائز $\frac{22\times29}{16}$، قیمت ایک روپیہ کاغذ، کتابت و طباعت عمدہ۔

کتاب دو حصوں میں تقسیم کی گئی تھی پھول اور انگارے، اول الذکر میں رومانی نظمیں اور دوسرے حصہ میں انقلابی نظمیں شائع ہونا تھیں لیکن سرکاری اجازت نہ ملنے کے باعث صرف پہلا ہی حصہ شائع ہو سکا ہے۔

سلام مچھلی شہری صاحب اردو کے ان نوجوان شعرا میں سے ہیں جو ادب کو زندگی سے قریب تر دیکھنا چاہتے ہیں جو تمام نظام معاشرت میں مساوات کے حامی ہیں اور جو موجودہ سیاسی تنظیم کو پلٹ کر ایسے نظام کے حامی ہیں جس میں ہر ایک کو برابر کے مواقع ملیں نہ کوئی ظالم ہو نہ مظلوم نہ کوئی آقا ہو نہ خادم

نہ کوئی سرمایہ دار ہو نہ کوئی مزدور۔ سلام کی گرمیِ تخیل اور شدتِ احساس ان موضوع کے لیے یقیناً مناسبت رکھتی ہے۔ ان کی سیاسی نظمیں کافی معروف ہیں۔ زیر نظر رومانی نظموں میں بھی ان کا شدتِ احساس بدرجہ اتم نمایاں ہے۔ عید کی مبارکباد، کیا ایسا ہی ہوا کرتا ہے؟ افسانہ در افسانہ، محبت کے گیت، بھلا دو، وہاں، حسین تعارف اچھے مطالعے ہیں اور ہیں۔ قوی امید ہے کہ یہ نوجوان شاعر آئندہ اپنے آرٹ میں اور ترقی کرے گا

**قاعدہ مفتاح القراۃ:۔** از حکیم عبداللہ رشید نواب رشد کی۔ مطبوعہ ایس ایم حسن ستارہ ہند پریس لمیٹڈ نمبر ۲۵ نمیا پوکھر لین کلکتہ۔ سائز ۲۰×۳۰/۸ صفحات ۴۴، قیمت درج نہیں۔ کاغذ کتابت طباعت عمدہ۔

فن تجوید پر یہ قاعدہ حکیم عبداللہ رشید صاحب نے بڑے غور و خوض نیز ان تجربات کے بعد شائع کیا ہے جو موصوف نے مسلم ہائی اسکول اڑیسہ میں کیے۔ اس میں مختلف مشقوں کے ذریعہ طلبا کو حروف کے جوڑ ان کے صحیح تلفظ اور صحیح آوازوں کے متعلق صحیح رہبری کی گئی ہے۔ طلبا کے لیے بہت مفید چیز ہے۔ امید ہے عربی اور فن تجوید کے طالب علم اس سے ضرور استفادہ کریں گے۔

**پارہ عم:۔** مرتبہ شعبہ اشاعت قرآن ادارہ دارالاسلام متصل پٹھان کوٹ۔ سائز ۲۰×۳۰/۸ صفحات ۹۶ قیمت ۸؍ کاغذ معمولی، کتابت و طباعت اچھی۔

یہ پارہ عم دارالاسلام نے مع ترجمہ و تفسیر و معانی الفاظ شائع کیا ہے۔ ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ ہر لفظ کے معنی الگ الگ بھی دے دیے ہیں اس سے عربی دانی میں بڑی مدد مل سکتی ہے۔ امید ہے کہ ادارہ دارالاسلام پورا قرآن شریف اسی اہتمام سے شائع کر سکے گا طلبا اور عوام کے لیے یکساں مفید ہے۔

**شمیم کے سو شعر:۔** مرتبہ سید جمیل الدین ملنے کا پتہ۔ عثمانیہ بکڈپو دکان نمبر ۱۵ محمد علی بلڈنگ بمبئی نمبر ۳ صفحات ۴۰ تقطیع چھوٹی قیمت ۴؍ کاغذ، کتابت و طباعت اچھی۔

جناب سید مظفر حسین صاحب شمیم کے یہ سو منتخب اشعار جمیل الدین صاحب نے پیش کیے ہیں۔ مختصر پیش لفظ پروفیسر سید نجیب اشرف صاحب نے لکھا ہے۔ انھوں نے صحیح تحریر فرمایا ہے کہ شمیم صاحب کے کلام میں صداقت زیادہ ہے، نظر میں گہرائی بھی ہے اور دل پرسوز بھی۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

سینے میں اک چھالا سا تھا کیا جانے کب پھوٹ گیا — پوچھ رہے ہو دل کی حالت۔ دل کی حالت کیا کہیے

بھیگے ہوئے یہ بادل جھکی ہوئی یہ راتیں — یاد آ گئیں پھر مجھ کو بھولی ہوئی برساتیں
لب پہ نالہ نہیں، شکوہ نہیں فریاد نہیں — سچ تو یہ ہے کہ ترا کوئی ستم یاد نہیں

**سالنامہ نظامیہ:-** مرتبہ ابوالخیر کنج نشیں۔ ملنے کا پتہ ادارہ ترقی تعلیم اسلامی حیدرآباد دکن صفحات ۱۹۶، قیمت عہ سائز ـــــ کتابت طباعت اچھی کاغذ معمولی۔

حیدرآباد دکن کی ایک قدیم مذہبی درسگاہ کا نام جامعہ نظامیہ ہے۔ چند سالوں سے اس جامعہ کا یوم تاسیس منایا جاتا ہے۔ اس سال فروری ۱۳۶۱ء میں منایا گیا۔ اس سلسلے میں جامعہ نظامیہ کی علمی مذہبی خدمات نیز کارگزاریوں اور حالات میں جو مقالے اور مضامین ترتیب دیے گئے وہ اس رسالہ میں درج ہیں۔ چند مضامین اس سلسلے کے علاوہ بھی شامل کیے گئے ہیں مثلاً تاریخ قراۃ و تجوید، آزادی نسواں اور مسئلہ حجاب و حدود ستر و نظر، شعر العرب (جو پہلے کتابی صورت میں بھی شایع ہو چکا ہے) وغیرہ جو قابل مطالعہ ہیں۔

**نصاب تعلیمی مرکز:-** انجمن خدمت خلق، عربک کالج دہلی

تعلیم بالغان کے اس بڑے مرکز نے اپنا نصاب حال ہی میں شایع کیا ہے جس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مرکز کتنی تن دہی اور جاں فشانی سے بلا کسی معاوضے کے اس کام کو کامیابی کے ساتھ کر رہا ہے۔ تعلیم اور سامان تعلیم سب مفت مہیا کیا جاتا ہے۔ مرکز میں کل چار جماعتیں ہیں ہر جماعت کے نصاب کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ لکھائی پڑھائی، حساب اور عام معلومات۔ اصل میں خواندگی کا نصاب تو پہلی جماعت میں ختم ہو جاتا ہے باقی اگلی تین جماعتوں میں ان کی مشق کو مستحکم کیا جاتا ہے اور شوق کو ابھارا جاتا ہے۔

ایک اخبار، ایک دارالمطالعہ، ایک لائبریری اور ایک انجمن بھی قایم ہے۔ ضرورت ہے کہ صاحب استعداد حضرات ضرور حتی الوسع اس کی مالی امداد کریں نیز لوگ اس سے ہر طرح کا فائدہ اٹھائیں۔ نصاب مندرجہ بالا پتہ پر کارڈ لکھ کر حاصل کیا جا سکتا ہے۔

**شیطان کا انتقام** (دور حاضرہ کے علمی، اداراتی اور سیاسی رجحانات پر ایک تیز و تند اور تلخ تبصرہ) از جلال الدین اشک قیمت عہ صفحات ۹۶۔ پتہ درج نہیں۔

**سلک گوہریں** (ایک عنائی تمثیل) از جلال الدین اشک قیمت ہم ملنے کا پتہ۔ سب رس کتاب گھر رفعت منزل خیریت آباد، حیدرآباد دکن۔

اشک صاحب کی پہلی کتاب اس تلخی اور مایوسی کی آئینہ دار ہے جو اس دور کے اکثر ذہین اور ہونہار نوجوانوں میں پائی جاتی ہے اور جو دراصل اس دور کی روح ہے۔ اس میں انھوں نے موجودہ دنیا اور اس کی تمام برکتوں کو شیطانی بتایا ہے اُن کا خیال یہ معلوم ہوتا ہے کہ انسان باوجود بہت سی نعمتوں کے چونکہ مسرت سے محروم ہو گیا ہے اس لیے وہ اپنی زندگی میں ایک خلا محسوس کرتا ہے۔ مسرت سے محرومی اشک صاحب کے نزدیک شیطان کا کرشمہ ہے۔ انسانی اعمال کی ذمہ داری اتنی آسانی سے شیطان پر نہیں رکھی جا سکتی۔ دراصل ملکوتیت اور شیطنیت خود انسان کے اندر موجود ہے۔ اس کش مکش سے انسانی زندگی کی دلچسپیاں قایم ہیں۔ "ارتسامات" کے تحت میں ایک صاحب نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ اشک صاحب کا شیطان کا استعمال اچھوتا ہے۔ یہ خیال صحیح نہیں اگر دوسرے ادبیات سے قطع نظر کی جائے تو بھی اردو میں سجاد انصاری، فلک پیما۔ رشید احمد صدیقی، اقبال ان سب کے ہاں یہی تصور ملتا ہے۔ دراصل اردو میں سب سے پہلے شیطان کو سجاد انصاری نے محرم راز کی حیثیت سے پیش کیا۔ اقبال اسے خواجہ اہل فراق بھی کہتے ہیں اور اس کے "سوز نفس سے کار عالم کی استواری" بھی عبارت سمجھتے ہیں۔ اشک صاحب نے زیادہ سے زیادہ اپنی پوری کتاب میں اقبال ہی کے بعض اشاروں کو واضح کیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک شعروادب، تنقید، فلسفہ، آرٹ، عورت سب اس لیے گردن زدنی ہیں کہ بعض شیطانوں نے انھیں اپنی اغراض کے پورا کرنے کا آلہ سمجھا ہے۔ یہ ذہنیت دلچسپ ضرور ہے۔ اور پرخلوص بھی۔ مگر بالکل صحیح نہیں۔ ایک مسرت وہ ہوتی ہے جو "احساس زیاں" نہ ہونے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ ایک وہ ہے جو سود و زیاں دونوں سمجھنے سے۔ دراصل انسان پہلے احساس زیادہ رکھتا ہی نہ تھا اس لیے اگرچہ وہ خوش تھا مگر اس کی خوشی بچوں کی سی تھی۔ وہ صرف خوش رہنے کے لیے نہیں آیا، وہ رنج و راحت، بلندی و پستی کو ہموار کرنے کے لیے آیا ہے۔ اقبال کے ابلیس نے جو دنیا کی تعریف کی ہے وہ دراصل اشک صاحب کے تصور سے زیادہ حقیقی ہے۔

## سوز و ساز و درد و رنج و آرزو و جستجو

یوں دیکھیے تو مسرت کی کمی اتنا بڑا جرم نہیں رہ جاتی بلکہ اس سے محرومی اس بے حسی سے بہتر ہے جو بعض وقت مسرت کے روپ میں ظاہر ہوتی ہے

دراصل زندگی پر ایک بہتر تبصرہ اشک صاحب کی دوسری کتاب "سلک گوہر" میں ملتا ہے۔ اگرچہ یہ بہت مختصر ہے۔ اس میں شاعری، غزل، قصیدہ، مرثیہ اور اس قسم کے دوسرے سانچوں سے آزاد ملتی ہے۔ غنائی شاعری اردو میں اب شروع ہوئی ہے۔ اس لیے اس کی اٹھان ہمدردی اور دلچسپی کے ساتھ دیکھنی چاہیئے اشک صاحب کے اشعار میں شعر کی روح ضرور موجود ہے مگر ابھی طریقۂ اظہار پر قدرت حاصل نہیں ہوئی اور بعض مصرعے اور شعر اعتراف عجز کی زندہ مثالیں ہیں۔

دونوں کتابیں توجہ سے پڑھنے کے لایق ہیں۔ شیطان کا انتقام پر جوش نثر میں لکھا گیا ہے۔ کاش خیالات اور گہرے اور رچنے ہوتے تاکہ سطحیت بالکل نہ آنے پاتی۔

**ہمارے مزدور:۔** از محمد عبدالقادر صاحب لکچرار شعبہ معاشیات جامعہ عثمانیہ: ناشر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی صفحات ۷۰، قیمت درج نہیں کاغذ، کتابت وطباعت بہت اچھی۔

انجمن ترقی اردو نے اپنے پروگرام کے ماتحت یہ چھوٹا سا رسالہ اس لیے نکالا ہے تاکہ عام لوگ معاشیاتی مسائل سے اچھی طرح باخبر ہوسکیں۔ عبدالقادر صاحب نے یہ رسالہ بڑی تحقیق سے مرتب کیا ہے اور اس میں وہ تمام معاشیاتی مسائل آگئے جو ہندوستان کے ایوان قانون سازی میں منظور ہوکر عمل پذیر ہوتے رہے ہیں۔ آکسفورڈ پریس کی طرح یہ عام فہم طریقۂ علوم پھیلانے کا یقیناً بہت مفید اور اچھا ہے۔ امید ہے کہ انجمن مذکور اس قسم کے دیگر رسائل بھی ملک کے سامنے جلد رکھ سکے گی۔ اگر آئندہ زبان اور آسان ہو تو بہتر ہوگا اور عوام بھی اس سے مستفید ہو سکیں گے۔

## رسالے:۔

**اضطراب:۔** ایڈیٹر مسعود اختر جمال۔ دارالاشاعت دفتر اضطراب پانڈے حویلی بنارس صفحات ۴۸ چندہ سالانہ ۲ روپے کاغذ، کتابت وطباعت اچھی۔

یہ رسالہ جگر مراد آبادی صاحب کی نگرانی اور مسعود اختر جمال صاحب کی ادارت میں کچھ عرصہ سے شائع ہورہا ہے۔ اس عرصہ میں اس نے کافی ترقی کرلی ہے۔ مضامین، افسانوں نظموں اور غزلوں کا اچھا مجموعہ ہوتا ہے بعض اچھے مضامین دوسرے رسالوں سے بھی مستعار لیے جاتے ہیں اس صورت سے اس کی خوبی اور بڑھ جاتی ہے۔ زیر نظر نمبر جولائی و اگست کا ہے۔ اس میں بھی اچھے اچھے رسالوں کے اچھے اچھے ادبی او علمی مضامین مجتمع ہیں یہ کوئی بری بات نہیں ہے۔ انگریزی میں کئی رسالے اس قسم کے نکلتے ہیں جن میں تمام دیگر رسالوں کا نچوڑ ہوتا ہے۔ اس رسالہ میں اس نچوڑ کے علاوہ اس کے اپنے مضمون نگاروں کے بھی مضامین اور نظمیں ہیں اگر یہی رفتار اضطراب کی رہی تو امید ہے کہ وہ اپنی جگہ مضبوط تر پیدا کرے گا۔

**سہیل** (خاص نمبر) مدیران عارف سنبھاروی و قیصر عثمانی صاحبان۔ صفحات تقریباً ۲۱۶۔ قیمت عہ۔ ملنے کا پتہ دفتر رسالہ سہیل گیا۔ کاغذ، کتابت و طباعت اچھی۔

رسالہ سہیل کا خاص نمبر بڑی خصوصیت کے ساتھ نکلا کرتا ہے۔ اور بڑی محنت اور کاوش سے ترتیب دیا جاتا ہے۔ اچھے اور تحقیق سے لکھے ہوئے مقالے، دلچسپ نظمیں اور اچھے ڈرامے ہوتے ہیں۔ زیر نظر نمبر میں بھی "آغا حشر اور اس کا آرٹ"۔ "موازنہ غالب و مومن میری نظر میں"۔ "دقیقی اور فردوسی" وغیرہ مضامین بہت اچھے ہیں۔ اسی طرح افسانوں، ڈراموں نظموں اور غزلوں کا معیار بھی برا نہیں ہے۔ شائقین کے لیے ایک اچھے مطالعہ کا سامان ہیں۔

فہرست مضامین پر اگر صفحات دے دیے جاتے تو اچھا تھا نیز ان کی ترتیب بھی جیسی عام طور پر ہوتی ہے ویسی ہونا چاہیے تھی تاکہ پڑھنے والوں کو آسانی ہو۔ اشتہارات کا معیار بہت گرا ہوا ہے۔ ادبی رسالوں میں جنسی امراض کے اشتہارات نہ ہونے چاہئیں۔

**نئی زندگی** مدیر انیس الرحمٰن صاحب۔ ملنے کا پتہ دفتر رسالہ نئی زندگی ۹۴ سپلیمنٹری زیرو روڈ الہ آباد چندہ سالانہ صہ۔ فی پرچہ ۸؍۔ صفحات ۶۴۔ کاغذ، کتابت طباعت اچھی۔

یہ رسالہ جولائی ۱۹۴۱ء سے ڈاکٹر سید محمود کی سرپرستی میں نکلنا شروع ہوا ہے۔ مقصد اس رسالہ کا یہ ہے اس میں خالص ہندوستانی کلچرل مسائل پر بحث کی جائے اور ہندو اور مسلمان دونوں کے

ادیبوں کو موقع دیا جائے کہ وہ اپنے مشترک کلچرل ترکے کو پیش کریں تاکہ ایک دوسرے سے گزشتہ کی طرح قریب آسکیں۔ واقعہ یہ ہے کہ ایک ایسے رسالے کی سخت ضرورت تھی۔ موجودہ ہندوستان کی فضا دیکھتے ہوئے۔ اس قسم کے رسائل کا نکلنا مفید اور پرنتائج ثابت ہوگا۔ زیر نظر اگست نمبر میں خاص خاص مضامین کے عنوانات یہ ہیں۔ (۱) مسلم عہد حکومت میں ہندؤں کی حالت (۲) سندھ پر عربوں کا حملہ (۳) یورپین سامراج کی اسلام نوازیاں۔ (۴) ہندوستان میں زبان کا مسئلہ (۵) آنند (افسانہ)۔ (۶) تمام مذاہب عالم کی حیرت انگیز یکسانیت۔ (۷) مرہٹہ حکمراں فرقہ پرست نہ تھے۔ مضمون نگاروں کی فہرست جو صفحہ ۳ پر دی گئی ہے اسی سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ نئی زندگی والوں نے کس قدر ستھرا انتخاب کیا ہے۔ ہمیں نوجوان طبقہ ہی سے آیندہ کی بہتری کی امید ہوسکتی ہے۔ خدا کرے یہ رسالہ اور اس کا مقصد و معیار قایم رہے۔

**ہمارا اخبار۔** مرتبہ سید محمد ادیس ڈپٹی کلکٹر بلیا۔ صفحات ۱۰۔ سائز ۱۷×۲۷/۴ چندہ سالانہ عہ ر

یہ پندرہ روزہ اخبار جنگ کی حقیقتوں کو جاری رکھنے کے لیے نکالا گیا ہے۔ اپنے مقاصد کے پیش نظر اس کی ترتیب بہت معقول اور مناسب ہے۔ اردو اور ہندی دونوں رسم الخط میں نکل رہا ہے۔

---

# رفتارِ زمانہ

اس مہینہ میں، اب تک جنگ کے کوئی کارنامے، خاص طور سے بیان کے قابل نہیں ہیں لیکن تقریریں کئی ہوئی ہیں، جو اپنی اپنی جگہ پر فتوحات کا درجہ رکھتی ہیں۔ ہم ان کی تعریف کریں تو اس کے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ ہم ان کا اصل مطلب نہیں سمجھے، انھیں نظر انداز کریں اور بات اسی کو مانیں، جو توپ کے مُنہ سے کی جائے تو یہ بھی غلط ہوگا۔ یہ تقریریں ہمیں سیاست کے وہ بھید بتاتی ہیں، جو اور کسی طرح سے معلوم نہیں ہوتے۔ یہ تبصرے ہیں ان واقعات پر جو ہمیں روز کی خبروں میں تھوڑے تھوڑے بتائے جاتے ہیں اس طرح کہ ان کی مجموعی شکل ہمارے سامنے نہیں آتی جنگ کی خبر صرف یہ ہے کہ جرمنی کا قریب قریب پورے جزیرہ نما کریمیا پر قبضہ ہوگیا ہے اور جرمن ہوائی جہاز، دون ( Don ) اور وولگا دریاؤں کے درمیان جو علاقہ ہے اس پر منڈلا رہے ہیں، یعنی قفقاز کو روس سے الگ کرنے کی کارروائی شروع ہوگئی ہے، کریمیا پر قبضہ کرنے کا منشا بھی معلوم ہوتا ہے کہ اسے ایک ہوائی مرکز بنایا جائے، جہاں سے بحرِ کیسپین کے کناروں تک مشرق میں اور ترکی کے ساحل تک جنوب میں ہوائی جہاز بھیجے جا سکیں۔ ماسکو کے گرد لڑائی ہو رہی ہے جرمنوں کو جان اور مال کا بہت نقصان ہو رہا ہے لیکن وہ ماسکو کا محاصرہ کرنے پر تُلے ہوئے ہیں۔ روسیوں نے یہ ہوشیاری کی کہ ماسکو کے جنوب میں جتنے کارخانے تھے، ان میں سے کام کی چیزیں پہلے ہی اُٹھا لے گئے اور محاذ سے دور مشرق کی طرف جا کر نئے کارخانے قائم کر دئے اور جیسے اوکرائن میں ملبے کے ڈھیروں کے سوا جرمنی کے کچھ ہاتھ نہ لگا تھا ایسے ہی یہاں بھی ہو رہا ہے۔ جنگ کے شور اور پریشانیوں میں ایسا کام کر جانا بہت بڑا کارنامہ ہے، لیکن روسیوں کے پاس سامانِ جنگ کی پہلے بھی کمی تھی کارخانوں کو اس طرح منتقل کرکے انھوں نے اس کا انتظام کر لیا ہے کہ سامان تیار ہوتا رہے مگر بنتا پہلے کے مقابل میں کم ہی ہوگا، لینن گراڈ کا محاصرہ بدستور جاری ہے، وہاں کی روسی فوج اکثر نکل کر

دشمن کو نقصان پہنچاتی ہے، لیکن گھیرے سے نکل نہیں پاتی۔ یہ حالت بہت مایوسی کی ہوتی اگر روسی ہمت ہار جاتے۔ وہ ہمت نہیں ہارتے ہیں۔ اس کے برخلاف ان کا استقلال بڑھتا جاتا ہے اور اسٹالن کی جو تقریر حال میں ہوئی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر ناکامی اور نقصان روسیوں کے ارادے کو اور زیادہ مضبوط کر دیتا ہے اس کے مقابلے پر ہر ہٹلر کی وہ تقریر رکھنا چاہئے جو انھوں نے کچھ دن ہوئے میونچ میں کی تھی اور جس میں طرح طرح سے بات بنا کر دکھایا گیا ہے کہ جرمنی کو کوئی ناکامیابی نہیں ہوئی ہے، ہر ہٹلر کی تقریریں اور بہت سے نکتے بھی تھے، جن کا تعلق روس کی جنگ سے نہیں، بلکہ دنیا کی سیاست سے ہے۔ جنگ ہو رہی ہے اور ہوتی رہے گی۔ اس وقت ذرا ان تقریروں پر غور کریجئے جو اس جنگ کا حال بتاتی ہیں اور اس سیاست کا جس کی خاطر یہ جنگ ہو رہی ہے۔

ہر ہٹلر کی تمام تقریریں ایک سی ہوتی ہیں۔ ان کے اصول وہی ہیں، جو ہر بڑے پیمانے کی صنعت کا، کہ الگ الگ کل پرزے تیار کرلئے جائیں اور پھر انھیں جوڑ کر جو چیز بنانا ہو تیار کرلی جائے۔ ہر ہٹلر کی تقریر میں بہت سی پرانی باتیں تھیں اور بالکل نئی بات شاید کوئی بھی نہیں تھی۔ لیکن دنیا کی حالت بدلتی رہتی ہے اور ہر ہٹلر اپنی پرانی تقریروں میں کچھ بڑھا کر اور کچھ گھٹا کر جو نئی تقریر کرتے ہیں، اس کے معنی بھی بدل جاتے ہیں۔ روس کی جنگ کے بارے میں انھوں نے کہا کہ ہم جس طرح چاہتے ہیں لڑتے ہیں، کبھی آگے بڑھتے ہیں، کبھی موسم کو ناموافق دیکھ کر یا رسد کا انتظام کرنے کے لئے ٹھہر جاتے ہیں۔ ہمارا مقصد تماشا دکھانا نہیں ہے، ہم دشمن کی فوج کو ختم کرنا اور ملک پر پورا قبضہ کرنا چاہتے ہیں۔ یہ بات ہر ہٹلر پہلے بھی کہہ چکے ہیں، لیکن چند دن کے اندر ماسکو فتح کرنے کا دعویٰ جو انھوں نے پہلے کیا تھا وہ اس مرتبہ دہرایا نہیں گیا۔ اس کے بجائے انھوں نے لینن گراڈ کے محاصرہ کا ذکر کیا اور کہا کہ ہم اس شہر کو گھیرے بیٹھے ہیں۔ ہمیں معلوم ہے کہ ایک دن یہاں کی فوج ہتھیار ڈالنے پر مجبور ہو جائے گی۔ اس لئے کہ اس کے پاس نہ کھانے کو کچھ رہے گا اور نہ گولہ بارود۔ ہم محاصرے میں ایک سپاہی کی جان بھی ضائع نہیں کرنا چاہتے، بس محاصرے کو جاری رکھیں گے اور اگر روسی دوسرے شہروں کی طرح لینن گراڈ کو اڑا دیں گے تو یہ بھی ہمارا کام ہے جو ان کے ہاتھوں اور خود بخود ہو جائے گا۔ خود بخود ہونے والا

کام کتنے دنوں میں ہوگا یہ ہرہٹلر نے نہیں بتایا اور وہ بتا بھی نہیں سکتے تھے، اس لئے کہ اب جاڑا شروع ہوگیا ہے اور ان کا وعدہ تھا کہ اس کی جنگ جاڑوں سے پہلے ہی ختم ہو جائے گی۔

سیاست پر جو تبصرہ ہرہٹلر نے کیا ہے، وہ بھی اسی انداز میں تھا۔ وہ برطانیہ پر جنگ جوئی کا الزام لگاتے ہیں جس کا مطلب ہماری زبان میں یہ ہے کہ برطانیہ ان سے صلح کرنے پر کسی طرح راضی نہیں ہوتا۔ اگرچہ ہرہٹلر اپنی طرف سے کئی مرتبہ صلح کی بحث چھیڑ چکے ہیں۔ اس کی استالن نے بھی تصدیق کی ہے۔ کہ ہرہٹلر نے مغربی ملکوں کو روس کے خلاف ملانا چاہا۔ اپنی تقریر میں استالن نے یہاں تک کہا کہ ہرہیس اصل میں جرمنی اور برطانیہ کے درمیان صلح کرانے کے لئے بھیجے گئے تھے۔ جنگ کی ذمہ داری برطانیہ پر ڈالنے میں ہرہٹلر کا منشا یہ واضح کرنا ہے کہ برطانیہ یورپ کی اس نئی تنظیم میں حائل ہے وہ جو کرنا چاہتے ہیں اور جس کے لئے وہ سمجھتے ہیں کہ اب فضا موافق ہے، اٹلی ان کے قابو میں ہے، فرانس کو انھوں نے اس حد تک راضی کر لیا ہے کہ اب فرانسیسی فوج روس کے خلاف لڑنے کے لئے تیار کی جارہی ہے، یورپ کی باقی تمام قومیں ہرہٹلر کے ماتحت یا ان کی دست نگر ہیں۔ اس لئے جرمنی کے پروپیگنڈا ڈیپارٹمنٹ کو اس بات کا چرچا کرنے میں کوئی دشواری نہ ہوئی ہوگی کہ یورپ کی تمام قوموں کی ایک کانفرنس جلد ہونے والی ہے۔ کانفرنس کا اشتہار دینے کے لئے اور لوگوں کو مرعوب کرنے کے لئے پہلے کہا گیا تھا کہ اس کا اجلاس ماسکو کے مشہور محل کریملن میں ہوگا لیکن جرمن فوجیں ابھی تک ماسکو نہیں پہنچ سکی ہیں۔ اس لئے کانفرنس مجبوراً ویانا میں ہوگی کانفرنس کا غالباً ایک مقصد یہ ہوگا کہ جرمنی نے اب تک جو کچھ کیا ہے، اس کی تصدیق ہو جائے اور آگے کے لئے جرمنی کو اس کا باضابطہ طور پر اختیار ہو جائے گا کہ جس طرح سے چاہے جنگ کرے اور جس طرح چاہے صلح کی تدبیریں کرے۔ یہ بات شاید صاف صاف کہی تو نہیں جاتی لیکن کانفرنس میں صلح کی تحریک بھی اٹھائی جائے گی اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جائے گی کہ جنگ کا اصل ذمہ دار وہ ہے، جو اس وقت صلح سے انکار کرے۔

ایسے تو کانفرنس کی کوئی اہمیت نہیں، لیکن اس سے لوگ غلط فہمی میں پڑ سکتے ہیں، ترکی میں جرمنی کے اشارے پر یہ غلط فہمی جان بوجھ کر پھیلائی جارہی ہے، ترک دیکھتے ہیں کہ جنگ روز بروز ان کے ملک کے

قریب آتی جا رہی ہے۔ انھیں اندیشہ ہے کہ وہ اس کی لپیٹ میں آ جائیں گے، اس لئے قدرتی طور پر وہ چاہتے ہیں کہ جس طرح بھی ہو سکے جرمنی اور برطانیہ میں صلح کرا دی جائے۔ ترکوں کی اس خواہش سے فائدہ اٹھا کر وہاں کے جرمن کہتے پھرتے ہیں کہ ہاں ہاں اب صلح ہو جانا چاہئے، اب کوئی وجہ نہیں ہے کہ جنگ جاری رکھی جائے اور ترک جو دل سے صلح پسند ہیں اب اس کی کوشش کریں تو صلح اور بھی جلدی ہو سکتی ہے۔ ترکوں کو سب اپنا دوست سمجھتے ہیں اس لئے مناسب یہ ہے کہ صلح کانفرنس قسطنطنیہ میں ہو، واقف کار ترک تو وہی سمجھتے ہیں اور وہی کہتے ہیں، جو کہ ترکی کے صدر عصمت پاشا نے جمہوریہ کی برسی کے موقع پر اپنی تقریر میں بیان کیا تھا، لیکن سب لوگ واقف کار اور ہوشیار نہیں ہوتے وہ تو جنگ سے بیزار ہیں اور ہر تنکے کا سہارا ڈھونڈھتے ہیں۔

سمجھدار ترک تو جانتے ہیں کہ برطانیہ جرمنی سے صلح نہیں کرے گا اور ابھی صلح کا نام لینا فضول ہے لیکن ہر ہٹلر کے دماغ میں یہ بات نہیں سماتی، وہ صلح اور جنگ کو ایک کھیل سمجھتے ہیں۔ ان کے خیال کے مطابق فرانس کو شکست کے بعد برطانیہ کو صلح کر لینا چاہئے تھا۔ اب پھر ان کے نزدیک روس کی شکست کے بعد صلح کی گفتگو کرنے کا موقع آئے گا۔ ہمارے لئے اول تو روس کی شکست کا ابھی کوئی سوال ہی نہیں ہے اس لئے کہ روس اپنی موجودہ حالت میں بھی مہینوں لڑ سکتا ہے، دوسرے اگر خدانخواستہ روس نے شکست بھی کھائی تو برطانیہ صلح کی گفتگو کرنے کے بجائے، جنگ جاری رکھنے کا نئے سرے سے عہد کرے گا مسٹر چرچل پچھلے سال کہہ چکے ہیں کہ برطانیہ اگر ضروری ہوا تو برسوں تک اور ضروری ہوا تو اکیلا لڑتا رہے گا! تالن نے اپنی پچھلی تقریر میں روس کی طرف سے ایسا ہی کچھ کہا تھا تالن ہمسٹر چرچل اور پریزیڈنٹ روزولٹ کی تقریروں سے دنیا پر ظاہر ہو گیا ہے کہ وہ ایک دوسرا کا ساتھ کسی حالت میں چھوڑنا نہیں چاہتے اور جہاں تک ممکن ہوگا وہ ایک دوسرے کو سہارا دیتے رہیں گے۔ متحدہ ریاستوں نے روس کو بہت بڑی رقم قرض دی ہے۔ پریزیڈنٹ روزولٹ نے اس کا انتظام کر لیا ہے کہ اگر جلد فیصلہ کرنا ہو، تو ان کی اور اتالن کی گفتگو براہ راست ہو جائے اس طرح روس میں جنگ جاری رکھنے کا سامان ہو گیا ہے اور کوئی تعجب نہیں، اگر اسٹالن کی یہ خواہش بھی پوری ہو جائے کہ مغربی یورپ میں کہیں پر برطانوی فوجیں لڑیں اور جرمنی کے خلاف محاذ قائم کریں۔

پریزیڈنٹ روز ولٹ کا اختیار بھی روز بروز بڑھتا جارہا ہے، انھیں صرف صحیح تدبیر سوچنے میں کمال حاصل نہیں ہے، وہ اپنی قوم کو ذہنی مصلحت سمجھا بھی سکتے ہیں، اسی کا نتیجہ ہے کہ لینڈ اینڈ لیز ــــ ادھار بٹا کا قانون منظور ہوا اور اسی کا نتیجہ ہے کہ اب قانون غیر جانب داری میں ترمیم کی جارہی ہے اس کے بعد متحدہ ریاستوں کے تمام تجارتی جہاز مسلح ہو جائیں گے امریکہ سے انگلستان ہر قسم کا مال امریکہ کے جنگی جہازوں کی حفاظت میں پہنچایا جا سکے گا اور برطانوی بیڑا خالص جنگی کارروائیوں کے لئے وقف کیا جا سکے گا۔ اس طرح وہ اتحاد جو اب تک دل میں تھا، ایک بہت معقول عملی صورت اختیار کرے گا اور متحدہ ریاستیں، برطانیہ اور روس ایک دوسرے سے مل جائیں گے کہ فاشسٹ قوموں کا کوئی منصوبہ کامیاب نہ ہو سکے گا۔

جاڑا شروع ہو گیا ہے اور جنگ ایک موسمی کیفیت کیطرح ان میدانوں میں بھی پھیل رہی ہے جہاں اب تک دھوپ اور ریت نے مورچوں اور خندقوں سے نکلنا مشکل کر دیا تھا۔ پچھلے سال برطانوی سپہ سالار نے لیبیا میں پیش قدمی دسمبر کے دوسرے ہفتے میں شروع کی تھی اس مرتبہ دشمن زیادہ چالاک اور مستعد ہے اس لئے ضروری تھا کہ اسے تیار ہونے کا موقع کم سے کم دیا جائے۔ موسم کے ناموافق ہو جانے کا امکان ابھی باقی ہے۔ آپ نے پڑھا ہوگا کہ بارش کی وجہ سے فوجی کارروائیوں میں خلل پڑتا ہے لیکن اچانک حملہ کرنے میں بھی بڑے فائدے ہیں، ان کو خالی اس بنا پر نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ موسم اپنا رنگ بدل کر پریشان کرے گا۔

واقف کار لوگوں کے اخباروں میں جو بیانات شائع کرتے ہیں ان سے آپکو معلوم ہو گیا ہوگا کہ ریگستان کی لڑائی کا رنگ ہی کچھ اور ہوتا ہے یہ زمین ایسی ہوتی ہے جو کسی کو سہارا نہیں دیتی جس پر کسی کے قدم جمنے نہیں پاتے۔ کبھی آدمی اس کے اوپر ہوتا ہے تو کبھی یہ آدمی کے اوپر ہو جاتی ہے اس میں نہ راستہ بنایا جا سکتا ہے نہ ٹھکانہ اور اگر کسی کو اس کا پتہ رہے کہ وہ کہاں ہے اور اس کی منزل کدھر ہے تو یہی بہت غنیمت ہے۔ ایسی زمین میں کوئی مستقل محاذ قائم نہیں کیا جا سکتا۔ یہ تھوڑی تھوڑی کرکے فتح نہیں کی جا سکتی اس لئے اگر آپ کی سمجھ میں فوراً نہ آجائے کہ لیبیا میں برطانوی اور جرمن فوجوں کی لڑائی کس طرح ہو رہی ہے تو اسے سمجھانے والے کا قصور نہ جانیئے، ریگستان کی جنگ میں فوج کے مختلف حصے اس

طرح گھٹائے اور بڑھائے جاتے ہیں جیسے سمندر میں جنگی جہاز، اس میں جو مسلح موٹر اور ٹینک شریک ہوتے ہیں انھیں خیال رکھنا ہوتا ہے کہ پٹرول بھرنے کے لئے میدان چھوڑنا پڑے گا اس لئے جو مقابلے ہوتے ہیں وہ بھی شدید اور مختصر ہوتے ہیں جیسے جنگی جہازوں کے مقابلے۔

لیبیا کا سارا میدان جنگ، ریگستان نہیں ہے، ساحلی علاقہ میں پہاڑیاں ہیں اور ان پہاڑیوں میں وہ بستیاں اور مورچے ہیں جن میں برطانوی اور جرمن فوجیں اب تک قدم جمائے بیٹھی تھیں۔ برطانیہ کی موجودہ پیش قدمی کا مقصد یہ ہے کہ جرمن فوجوں کو ان کے مورچے سے نکال کر اور انھیں گھیر گھیر کر ختم کر دیا جائے۔ یہ مورچے ساحل کے قریب ہیں اور سمندر پر برطانیہ کا قبضہ ہے۔ اس لئے برطانیہ کا بیڑا بھی فوج کی مدد کر رہا ہے اور کوئی وجہ نہیں کہ کامیابی نہ ہو۔ اٹلی کی فوجیں تو پچھلی دفعہ کی طرح اس مرتبہ بھی گرفتار ہو کر جنگ سے چھٹکارا حاصل کرنے پر تیار رہوں گی۔ اٹلی کے سرکاری ریڈیو نے جنگ کی دشواریوں کو بیان کرنا بھی شروع کر دیا ہے مگر جرمن فوجوں کا معاملہ کچھ اور ہے، ان کی طرف سے بھی ہر ہٹلر کہہ چکے ہیں کہ جنگ کا حساب کتاب تفصیلی نہیں ہوتا مجموعی ہوتا ہے، یعنی کہیں کامیابی ہوتی ہے اور کہیں شکست اور جیت اس کی سمجھنا چاہئے جس کی کامیابی کے کھاتے میں سب سے زیادہ رقم نکلے۔ یہ بات ٹھیک ہے اور اسے ہر ہٹلر ہی نہیں، برطانیہ کے رہنما بھی کہتے ہیں۔ لیکن ہر ہٹلر جانتے ہیں کہ ان کی سیاست اور جنگ ناکامیوں کو برداشت نہیں کر سکتی، وہ اپنے کھاتے میں اس مد کو رکھ ہی نہیں سکتے۔ اسی وجہ سے جنوبی اٹلی، کریٹ اور یونان میں جرمن فوجیں تیار رکھی گئی ہیں، لیبیا کے محاذ پر سامان جنگ بھی پہنچایا گیا ہوگا اب تک اٹلی سے افریقہ تک سامان جہازوں میں آتا تھا، اب معلوم ہوتا ہے کہ سامان اور رسیا ہی ہوائی جہازوں سے بھیجے جا رہے ہیں، کیونکہ جہاز انھیں وقت پر نہیں پہنچا سکتے ہیں۔ یہ طریقہ کریٹ میں کارآمد ثابت ہوا تھا مگر وہ لڑائی بہت چھوٹے پیمانہ پر تھی اور وہاں بھی جرمنی نے بہت نقصان اٹھایا تھا۔ لیبیا کے محاذ پر اسی طریقہ سے سامان بھیجا جا رہا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ جرمنی کو یہاں پر قدم جمائے رکھنے کی بہت فکر ہے، اور لیبیا کا ہاتھ سے نکل جانا اس کے لئے بڑا صدمہ ہوگا۔

لیبیا پر قبضہ رکھنے کی مصلحت بھی سمجھ میں آسکتی ہے۔ جرمنی کے لئے شمالی اور مغربی افریقہ ایک

بہت لمبا محاذ ہے جس کا ایک سرا ڈاکر میں ہے اور دوسرا لیبیا میں۔ ڈاکر اور ہسپانی مراکش کو جرمنی آہستہ آہستہ قابو میں کر چکا ہے، اور سنا ہے وہاں کے جرمن جواب تک معمولی شہریوں کا بھیس بنائے تھے، اپنی فوجی وردیاں پہن کر جرمن سیاست کے چہرے سے نقاب اتار رہے ہیں۔ (Tangiers) کے علاقہ پر، جہاں حکومت کا انتظام بین الاقوامی تھا، کئی مہینے ہوئے جنرل فرانکو نے قبضہ کر لیا اور وہ بھی جرمنی کے حوالہ کر دیا گیا ہوگا۔ اس سلسلہ کی آخری کاروائی یہ ہوئی کہ شمالی افریقہ کی فرانسیسی نوآبادیوں کا حاکم جنرل ویگان، جو جرمنی کے کسی قدر خلاف تھے اور یہ نہیں چاہتے تھے کہ ان نوآبادیوں میں ہٹلر کی عمل داری ہو جائے، اپنے عہدے سے ہٹا دئے گئے ہیں اور فرانسیسی حکومت اب ان کی جگہ ایسے حاکم کو مقرر کرے گی جو جرمنی کی ہر خواہش کو پورا کرنے پر راضی ہو جائے۔ شمالی افریقہ سے ڈاکر تک ریلوے لائن بننے کی خبر ایک مدت سے آرہی ہے اور یہ کام اتنی تیزی سے کرایا جا رہا تھا کہ اب تک پورا ہو گیا ہوگا، ایسی صورت میں اگر برطانوی فوجیں فرانسیسی نوآبادیوں، طونس اور الجیریا کی سرحد پر پہنچ جائیں تو جرمنی کے تمام منصوبے خاک میں مل جائیں گے۔ اسی وجہ سے جنرل ویگان معزول کئے گئے اور اسی وجہ سے خیال ہوتا ہے کہ لیبیا کی جرمن فوجیں جم کر لڑیں گی۔ بحر روم پر برطانیہ کا پورا قبضہ ہے، افریقہ کے شمالی ساحل پر بھی قدم رکھنے کی جگہ نہ رہی اور ادھر ڈاکر کی بندرگاہ پر متحدہ ریاستوں نے جنگی جہازوں کا پہرہ لگا دیا تو صرف افریقہ نہیں بلکہ بحر اٹلانٹک پر بھی جرمنی کو دسترس نہ رہے گا۔

جرمنی کے لئے بہت اچھا ہوتا اگر اسے اس وقت تک روس سے فراغت ہو گئی ہوتی۔ جرمن فوج کا پروگرام بھی یہ تھا کہ اور محاذوں پر جنگ شروع ہونے سے پہلے روس کی طرف سے اطمینان حاصل کر لیا جائے، روسیوں کی جوانمردی نے جرمنی کی یہ تدبیر الٹ دی ہے اور اس سے صرف اپنے آپ کو نہیں بچایا بلکہ اور قوموں کو بھی بہت سہارا دیا ہے۔ جرمن فوجوں کے لئے بہت ضروری ہے کہ قفقاز پہنچیں، تیل کے کنوؤں پر قبضہ کریں اور پہاڑوں کو پار کر کے شمالی ایران میں برطانوی فوجوں سے زور آزمائی کریں۔ اسی سبب سے وہ اب ماسکو پر پہلے سے بھی زیادہ سخت حملے کر رہے ہیں۔

روستوف پر قبضہ کرکے جلد سے جلد جنوب کی طرف بڑھیں گی اور جزیرہ نما کریمیا سے لاکر باتوم کے پاس بھی وہ فوج اتاریں تو کوئی تعجب کی بات نہ ہوگی. لیکن جلدی کی بھی ایک حد ہوتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ جرمن خود جو کچھ کرسکتے ہیں وہ بھی ناکافی نہیں. اس لئے ترکی کے وزیراعظم ہر ہٹلر سے گفتگو کرنے کے لیے بلائے گئے ہیں اس امید میں کہ شاید ترکوں کی مدد سے کام کچھ اور جلدی ہوجائے. ظاہر ہے ترک کسی کی دھونس میں نہ آئیں گے جرمنی جتنا اصرار کرے گا اتنا ہی وہ انکار کریں گے اور بہت ممکن ہے ہر ہٹلر جلدی میں اپنا کام اس طرح بگاڑ دیں کہ پھر وہ بنائے نہ بن سکے. فی الحال تو ہم بس یہ کہہ سکتے ہیں کہ لیبیا میں برطانیہ کی پیش قدمی نے صرف ایک میدان میں نہیں. سیاست اور جنگ کے بہت سے میدانوں میں دشمن کو مقابلہ کرنے کی دعوت دی ہے اب لڑائی صرف لیبیا میں نہ ہوگی بلکہ اس کا محاذ ڈاکر سے شمالی ایران تک ہوگا۔

# ایسٹرن فیڈرل یونین انشورنس کمپنی لمیٹڈ

ہندوستان میں قائم شدہ

## صدر دفتر کلایو اسٹریٹ کلکتہ

سرپرست

عالیجناب ہز ہائینس آغا خانصاحب — عالیجناب ہز ہائیس نواب صاحب بھوپال

مجوزہ سرمایہ ........ ساٹھ لاکھ روپے ۶۰۰۰۰۰۰

جاری شدہ سرمایہ ........ پچیس لاکھ روپے ۲۵۰۰۰۰۰

اداشدہ سرمایہ ........ دس لاکھ پچیس ہزار نوسو پانچ ۱۰۲۵۹۰۵

اپنے بیمے کے کاموں میں ہم سے مشورہ کیجئے۔ ایسٹرن فیڈرل، آگ، زندگی رسل و رسائل، موٹر ہوائی جہاز کے خطرات، مزدوروں کا مالی معاوضہ، ضمانت اور عام حادثات کے

ہر قسم کے بیمے کا کام کرتی ہے

ہندوستان کے مشہور شہروں میں ہماری ایجنسیاں ہیں

اور

ہمارے نمائندے دنیا کے ہر ملک میں ہیں

مندرجہ ذیل شہروں میں ہماری کمپنی کی شاخیں قائم ہیں

## لندن، لاہور، بمبئی، حیدر آباد (دکن)

اور

## احمد آباد

# گذارش احوال واقعی

جو حضرات مدت دراز سے ہمارے کارخانے کی تیار کردہ اشیار استعمال کرتے ہیں.
ان سے یہ مخفی نہیں کہ کارخانے نے ۱۸۲۹ء سے اب تک سو سال کے عرصے میں
ان کے سامنے خالص چیز پیش کی ہے زمانہ کی رفتار کے مطابق ہمارے کارخانے کی روز
افزوں ترقی جن لوگوں سے نہ دیکھی گئی انھوں نے جہاں کارخانے کے خلاف مختلف قسم
کے واقعات جن کا کوئی وجود نہیں مشہور کئے وہاں کارخانے کی اشیار کے متعلق بے بنیاد
باتیں ملک میں اس لئے پھیلائیں تاکہ اپنی تیار کردہ اشیار کے فروخت سے فائدہ حاصل کریں
جن کے خالص ہونے میں بھی کلام ہے۔

اگرچہ وہ بظاہر خوشبو میں ہمارے مال سے کہیں بہتر معلوم ہوتا ہے اور قیمت میں
بھی ہمارے تیل عطر سے سستا ہوتا ہے. مگر استعمال کے بعد آپ کو اس کا پتہ چل جاتا ہے علاوہ
اس کے آپ کا پیسہ ضائع ہوتا ہے بعض اوقات اس قسم کی آمیزش نہایت مضر ثابت ہوتی ہے

## اس لئے

اپنے خریداروں سے خصوصاً جو ہمارے کارخانے کا مال ہمیشہ استعمال کرتے ہیں اور
باقی خریداروں سے بھی عموماً عرض ہے کہ کفایت سے چیز خریدنے سے پہلے ملاحظہ کر لیجئے
کہ وہ چیز خالص بھی ہے یا محض خوشبو کو جو انگریزی عطروں کے ملانے سے پیدا کر دی
گئی ہے، آپ نے ہماری اصلی بنی ہوئی چیزوں پر فوقیت دی. ہماری عطریات اور
روغن انگریزی خوشبو سے پاک ہے۔

**منیجر کارخانہ اصغر علی محمد علی تاجران عطر. جنا بلڈنگ لکھنؤ**

# قرآن حکیم کی بہترین تفسیر

## "نظام القرآن"

جن کو اللہ تعالیٰ نے کتاب الٰہی کے سمجھنے کا صحیح ذوق بخشا ہے۔ ان کا اتفاق ہے کہ اس وقت تک حضرت استاذ امام مولانا حمید الدین فراہی رحمۃ علیہ کی تفسیر "نظام القرآن" سے بڑھ کر کوئی تفسیر نہیں لکھی گئی اس تفسیر نے قرآن کی تمام مشکلات حل کر دی ہیں۔ استاذ امام کا طریقۂ تفسیر یہ ہے کہ پہلے سورہ کا عمود یعنی عنوان بحث بتلاتے ہیں، پھر آیات سورہ کا باہمی نظم اور سابق و لاحق سے سورہ کا تعلق واضح کرتے ہیں اس کے بعد سورہ کے تمام مشکل الفاظ اور مشکل اسالیب کو ایک ایک کرکے لیتے ہیں اور کلام عرب کی روشنی میں ان کو بے نقاب کرتے ہیں۔ پھر سورہ کے فلسفہ اسرار اور غوامض کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ اور صحیح نقل اور صحیح اصل کی روشنی میں عجائب قرآن اور حکم کتاب الٰہی کو اس طرح کھولتے ہیں کہ منکر بھی قرآن کی بے پایاں عظمت کے سامنے سر جھکا دیتا ہے۔ اس عظیم الشان تفسیر کے مندرجہ ذیل اجزا چھپ چکے ہیں اہل علم اس کی قدر کریں۔ تاکہ بقیہ کی طبع و اشاعت کا سامان ہو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تفسیر سورۃ الفیل | اردو | ۸ر | عربی | ۸ر | تفسیر سورۂ لہب | اردو | ۶ر | عربی | ۴ر |
| 〃 〃 کوثر | 〃 | ۸ر | 〃 | ۴ر | 〃 〃 کافرون | 〃 | ۴ر | | |
| 〃 〃 والتین | 〃 | ۶ر | 〃 | ۴ر | 〃 〃 عصر | 〃 | ۶ر | | |
| 〃 〃 عبس | 〃 | ۶ر | 〃 | ۴ر | 〃 〃 اخلاص | 〃 | ۵ر | | |
| 〃 〃 قیامہ | 〃 | | 〃 | ۴ر | 〃 〃 والشمس | 〃 | ۵ر | | |

تفسیر سورۂ مرسلات اردو ۵ر

## قرآن سے متعلق دوسری کتابیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| مفردات القرآن (عربی) | ۱۲ر | جمہرۃ البلاغۃ (عربی) | ۱۲ر |
| اقسام القرآن (مطبوعہ مصر) | ۸ر | الرای الصحیح فی من ھو الذبیح 〃 | ۱۰ر |
| فاتحہ نظام القرآن و تاویل الفرقان بالفرقان (عربی) | ۱۲ر | ایک عمدہ عربی ریڈر | ۸ر |

**مکتبہ حمیدیہ، مدرسۃ الاصلاح، سرائے میر، اعظم گڑھ**

کونسا دل ہے جس میں اپنی قوم کو بیدار اور سربلند دیکھنے کی تمنا نہیں

لیکن قوم کی بیداری کا راز نوجوانوں کی صحیح تربیت اور قوت عمل میں مضمر ہے

اقبال ہفتہ وار کا اولین مقصد نوجوانوں میں بیداری و تحریک عمل پیدا کرکے صحیح راستہ پر گامزن کرنا ہے
اس لئے ہفتہ میں ایک بار
اقبال کا خود مطالعہ کیجئے اور اپنے نونہالوں کو اس کا مطالعہ کرنے کی ترغیب دیجئے

# اقبال ہفتہ وار

محترم محمد حسام الدین خاں صاحب غوری جیسے تجربہ کار صحافی اور قومی کارکن کی خاص نگرانی اور
سرمست خاں صاحب آزاد کی ادارت میں شائع ہوتا ہے

جس میں

عالم اسلام کے تازہ ترین حالات موجودہ جنگ کے مفصل واقعات ہندوستان کے چپہ چپہ کی خبریں.
سلطنت آصفیہ اور اضلاع کی مکمل تفصیلات کے علاوہ، سیاسی و اصلاحی، مقالات، ادبی مضامین
معیاری افسانے، وجد آفرین و انقلابی نظمیں، نہایت اہتمام سے شائع کی جاتی ہیں۔

نمونہ کے لئے دو آنہ کے ٹکٹ ارسال فرمایئے

| سالانہ چندہ | ششماہی چندہ |
|---|---|
| ۶ر | ۳؁ |
| (چھ روپئے) | (تین روپئے آٹھ آنے) |

ملنے کا پتہ

## مینجر اقبال ہفت روزہ، کنگسوے، سکندرآباد

# اردو ادب میں ایک نیا اضافہ

# نورس

## مسعود اختر جمال کی زندگی بخش نظموں کا مجموعہ

آنے والے انقلاب کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ زندگی کی نئی قدروں کو پہچانیں اور اس زمانے میں جب کہ دنیا جنگ کی ہولناکیوں سے زیروزبر ہو رہی ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ مستقبل کی تعمیر و تشکیل میں آپ کی مدد کرے گا۔

قیمت فی جلد

| | |
|---|---|
| بار اوّل | قسم اوّل مجلد تین روپئے (۳) |
| ایک ہزار (۱۰۰۰) | " دوم غیر " ایک روپیہ چار آنے (۱۴) |

مکتبہ

ادبستان۔ پانڈے حویلی۔ بنارس

# ندوۃ المصنفین کی دو نئی کتابیں

## قصص القرآن

کتاب کے اس حصہ میں حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے واقعات قبل عبور تک پوری تحقیق و تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں حضرات انبیاء علیہم السلام کے حالات اور قصص قرآنی پر اردو اور دوسری زبانوں میں بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں لیکن یہ واقعہ ہے کہ "قصص القرآن" کے درجہ کی کوئی کتاب آج تک کسی زبان میں شائع نہیں ہوئی جس میں عبر و نصائح کے اس عظیم الشان ذخیرہ کو ایسی جامعیت اور تحقیق کیساتھ یکجا کیا گیا ہو۔ "قصص القرآن" نہ صرف انبیاء علیہم السلام کے سوانح حیات کی مستند ترین تاریخ ہے بلکہ قرآن پاک کے ایک بہت بڑے حصہ کی بلند پایہ محققانہ تفسیر بھی ہے جسکی خوبیوں اور خصوصیتوں کا صحیح اندازہ مطالعہ کے بعد ہی ہو سکتا ہے ذیل میں چند خصوصیتیں درج کیجاتی ہیں۔

۱۔ تمام حالات و واقعات کی اساس قرآن عزیز کو بنایا گیا ہے اور احادیث صحیحہ اور تاریخی بیانات سے انکی توضیح و تشریح کیگئی ہے

۲۔ جدید تاریخ اور کتب عہد قدیم کے درمیان اور قرآن عزیز کے بیان کے درمیان اگر کہیں تعارض و اختلاف ہو گیا ہے تو کھلے ہوئے دلائل و براہین کے ذریعہ اس اختلاف میں تطبیق دینے کی کوشش کیگئی ہے اور پھر صداقت قرآنی کو وضاحت سے ثابت کیا گیا ہے۔ ۳۔ اسرائیلی خرافات اور معاندین کے مزخرفانہ اعتراضات کو حقائق کی روشنی میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ۴۔ خاص خاص مقامات پر تفسیری، حدیثی اور تاریخی مشکلات پر بحث کے بعد سلف صالح کے مسلک کے مطابق ان مشکلات کا حل پیش کیا گیا ہے۔ ۵۔ ان تمام امور کے ساتھ ساتھ واقعات کے اصل مقصد اور حقیقی غرض و غایت یعنی عبرت و بصیرت کے پہلو کو خاص طور پر نمایاں کیا گیا ہے۔ صفحات ۴۰۰ بڑی تقطیع۔ کتابت طباعت نہایت اعلیٰ۔

قیمت غیر مجلد چار روپے ( للعہ ) ، مجلد للعہ

## تاریخ انقلاب روس

ٹراٹسکی کی مشہور و معروف کتاب تاریخ انقلاب روس کا مستند اور مکمل خلاصہ جس میں روس کے حیرت انگیز سیاسی اور اقتصادی انقلاب کے اسباب و نتائج اور دیگر اہم واقعات کو نہایت تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اگر آپ موجودہ روسی نظام کے پس منظر کا صحیح اندازہ کرنا چاہتے ہیں جو آج کل نازی بربریت کا شکار بنا ہوا ہے تو اس کتاب کو اپنے مطالعہ میں ضرور رکھئے۔ قیمت عہ

ملنے کا پتہ

## مینیجر مکتبہ "برہان" دہلی قرول باغ

# البیان

## اپنے معاصرین کی نظر میں

۱۔ یہ پرچہ اپنے علمی، مذہبی، تاریخی مضامین کے اعتبار سے دیگر جرائد پر فوقیت رکھتا ہے۔ (مسلم)

۲۔ اس کے تمام مضامین خاص نقطۂ نظر سے لکھے جاتے ہیں۔ (معارف)

۳۔ "البیان" نے تھوڑے ہی عرصہ میں ملک کے مقتدر دینی و علمی رسائل کی صف میں جگہ حاصل کر لی ہے (شہباز)

۴۔ یہ رسالہ اس قابل ہے کہ ہمارے نئے پرانے تعلیم یافتہ اس کا مطالعہ کریں (ہمدرد صحت)

۵۔ ایک مذہبی پرچے میں جو خصوصیات ہونی چاہئیں "البیان" ان سب کا حامل ہے۔ (پیام نسواں)

۶۔ "البیان" ایک عرصے سے حقائق اسلامی کی ترجمانی کر رہا ہے۔ (احسان)

۷۔ "البیان" میں قرآنی تعلیمات کے مختلف پہلوؤں پر اعلیٰ معیار کے مضامین شائع ہوتے ہیں (سیاست)

۸۔ جہاں تک قرآن کریم کی مرکزیت کا سوال ہے۔ "البیان" کے مضامین لوگوں کے لئے ایک تنبیہ کا کام دیتے ہیں۔ مذہبی تحقیقات سے دلچسپی رکھنے والے مسلمانوں کے لئے "البیان" کا مطالعہ بیدار کن ثابت ہوگا۔ (پیامبر)

۹۔ رسالہ عمدہ ہے۔ (مائدہ)

۱۰۔ رسالے کے آخری تفسیر بیان للناس کو بالاقساط شائع کیا جا رہا ہے۔ (سب رس)

لکھائی چھپائی اور کاغذ عمدہ۔ قیمت تین روپئے سالانہ (نوٹ) جو اصحاب سالانہ چندے کے ساتھ مزید ۴؍ شامل کر کے للعہ بذریعہ منی آرڈر ارسال فرمائیں گے۔ انھیں رسالہ "بلاغ" ۲۴ پرانے پرچے اور چھ نہایت عمدہ دینی کتابیں مفت بھیجی جائیں گی۔ اس سارے لٹریچر کا مجموعی حجم ۲ ہزار صفحے ہے

ملنے کا پتہ

## منیجر رسالہ "البیان"۔ امرتسر (پنجاب)

# چند نئی کتابیں

**جنگ ۱۹۳۹ء کیوں ہوئی** اس کتاب میں نہایت تفصیل کے ساتھ، موجودہ جنگ کے علل و اسباب پر بحث کی گئی ہے۔ اور جنگ عظیم سے لے کر آج تک جتنے اہم سیاسی واقعات رونما ہوئے ہیں ان پر مختصر مگر جامع نظر ڈالی گئی ہے۔ "ہٹلر کی فرعونیت" کے عنوان سے ابتدا میں ۲۰ صفحے کا ایک مبسوط مقدمہ ہے۔ آٹھ نقشے بھی شامل ہیں۔

قیمت عہ

**جنگ روس و جرمنی** روس و جرمنی کی جنگ پر نہایت ہی دلچسپ اور پر از معلومات کتاب ہے، اشتراکیت، فسطائیت، روس کی خارجی حکمت عملی، روس کی طاقت جیسے اہم عنوانات پر مفصل بحث کی گئی ہے۔ قیمت عہ (جنوری میں مل سکتی ہے)

**رضا شاہ پہلوی** آج کل ایران جس طرح سیاست کا شکار ہوا ہے۔ اس سے پڑھا لکھا طبقہ بخوبی واقف ہے۔ ایسی مشکل میں ایران کے نجات دہندہ رضا شاہ پہلوی کے حالات زندگی کا مطالعہ خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔

قیمت ۶؍

**پاکستان اور ہندوستان** پاکستان کے مسئلہ کو ہندوستان کی سیاست میں بڑی اہمیت حاصل ہو گئی ہے۔ سید عبدالقدوس صاحب ہاشمی نے اس پر تفصیل سے بحث کی ہے۔ قائداعظم کی تصویر بھی شامل ہے۔

قیمت مجلد ۶؍

**لیگ آف نیشنز یعنی جمعیۃ الاقوام** جمعیۃ الاقوام پر ایک مفید کتاب جس میں لیگ کی کہانی، میثاق، نظام لیگ، اسمبلی، کونسل، سکریٹریٹ، تخفیف اسلحہ، مستقل بین الاقوامی عدالت، لیگ کی جولانیاں، لیگ اور مزدور، لیگ اور ہندوستان، ساتویں اسمبلی ۱۹۲۶ء، جیسے اہم عنوانات پر بحث کی گئی ہے۔ (جنوری میں مل سکتی ہے)

قیمت ۱۲؍

**ہٹلر کیا چاہتا ہے؟** ہٹلر کے مقاصد کیا ہیں اور وہ کیا چاہتا ہے؟ اس پر اس کتاب میں بحث کی گئی ہے۔ ذیل کی فہرست مضامین سے کتاب کے متعلق اندازہ کیا جا سکتا ہے

نازیوں کا اقتصادی پروگرام، ہٹلر کے سیاسی ہتھکنڈے، میونچ پیکٹ، نوآبادیاتی مطالبہ، جرمنی اور پولینڈ کی کشمکش، جنگ کا آغاز، ہندوستان اور ہٹلر زم، خاتمۂ کلام دینوری میں الکتنی قیمت مجلد ۱۲ ار

**اسٹالن** روس کی موجودہ جنگ نے اسٹالن کی شخصیت کو بہت اہم بنا دیا ہے۔ اور اس کے متعلق معلومات حاصل کرنا، خالی از دلچسپی نہیں۔ اس کی شخصیت پر تین کتابیں ہیں (۱) مصنفہ اوسکرائے۔ قیمت ۱۲ ار، مصنفہ سٹیفن گراہم عہ، مولفہ گوپال متل بی اے۔ قیمت ۶ ار

**خوراک صحت** صحت کے بقا میں غذا کو بہت دخل ہے۔ گاندھی جی نے ذاتی تجربے سے معلوم کیا ہے کہ کونسی غذا صحت کے لئے مفید ہے اور کونسی مضر ہے۔ اس کتاب میں ان کے تجربات بیان کئے گئے ہیں۔ قیمت ۱۲ ار

**وجدانیات** محمد شوکت علی خاں فانی بدایونی کا تغزل کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ یہ مرحوم کے تازہ کلام کا مجموعہ ہے۔ قیمت عہ

**مزدور کی دنیا** مزدور کی پُر درد زندگی پر ہندوستان بھر کے چوٹی کے شعراء کا چیدہ چیدہ کلام۔ قیمت مجلد ۱۲ ار

**محسوسات ماہر** شاعر حیات جناب ماہر القادری کے کلام کا پہلا مجموعہ۔ قیمت مجلد ۶ ار

**پریت کے گیت** الطاف صاحب مشہدی کے کلام کا مجموعہ جو سلاست اور روانی، بیساختہ پن اور جذبات نگاری کا بہترین مثال ہے۔ قیمت مجلد عہ

**ذکر و فکر** مقصود زاہدی صاحب کے مضامین اور مختصر افسانوں کا مجموعہ ہے۔ ماحول تعصب، میلے کو بندگی بیچارگی، ہندوستان میں طبقاتی تقسیم۔ فریب خیال، ڈاکٹر نیگی، شاہد کی ڈائری۔ دینی تعلیم کا ایک موثر ذریعہ، دکھتی رگ، مغنی جیسے عنوانات کے ماتحت نوجوان مصنف نے اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں شروع میں ساغر نظامی صاحب نے ایک مختصر سا تعارف بھی لکھا ہے۔ ضخامت ۲۰۰ صفحات۔ قیمت ۸ ار

# مکتبہ جامعہ۔ دہلی قرولباغ

# انگریزی کی چند اہم کتابیں

**پاکستان۔ اے نیشن** اس کتاب میں ان لوگوں کے اعتراضات کے جوابات دئے گئے ہیں جو پاکستان کی اس لئے مخالفت کرتے ہیں کہ ہندوستان ایک ملک ہے اور ہندوستانی ایک قوم ہیں اس میں نہایت اہم مسئلوں پر نہایت سنجیدہ اور عالمانہ بحث کی گئی ہے۔ ڈاکٹر اقبال مرحوم کی تصویر بھی ہے۔
قیمت مجلد ؎

**پاکستان اور اچھوت** یہ کتاب بھی مسئلہ پاکستان پر لکھی گئی ہے۔ اور نفس مسئلہ کے علاوہ حسب ذیل عنوانات پر بحث کی گئی ہے۔ مذہب، معاشی مسائل، زبان، سیاست، تین قومیں، خاتمہ۔ قیمت مجلد عہ

**نیشنل لینگویج فار انڈیا** ہندوستان کے لئے قومی زبان کے مسئلہ نے بہت اہمیت اختیار کرلی ہے اور اس کے متعلق لیڈروں اور اہل قلم حضرات میں بڑا اختلاف ہے اس کتاب میں تمام مقتدر رہنماؤں اور اصحاب رائے مثلاً مہاتما گاندھی، جواہر لال نہرو، مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا عبدالحق، ڈاکٹر ذاکر حسین، سروجنی نائیڈو، آصف علی، بشیر احمد، راجندر پرشاد وغیرہ کے افکار و خیالات نہایت عمدگی کے ساتھ جمع کئے گئے ہیں۔
قیمت مجلد عہ

**الفاروق حصہ اول** مولانا شبلیؒ کی الفاروق نے اس قدر مقبولیت حاصل کی کہ متعدد زبانوں میں اسکے ترجمے کئے گئے ہیں یہ پہلے حصہ کا انگریزی میں ترجمہ ہے
قیمت مجلد للعہ

**ابن خلدون** اس کتاب میں ابن خلدون کی زندگی پیش کی گئی ہے اور اس کے کارناموں پر مختصراً تنقید کی گئی ہے مصر کے مشہور اہل قلم محمد عبداللہ عنان نے عربی سے انگریزی میں ترجمہ کیا ہے۔ قیمت ؎

**محمد (صلعم)** آنحضرت صلعم کے حالات و سوانح مولفہ حافظ غلام سرور صاحب۔ قیمت مجلد ؎

**ہز ہولی نس** یہ کتاب مرزا غلام احمد قادیانی کے متعلق ہے۔ مولفہ مولانا ظفر علیخاں صاحب۔ قیمت مجلد ؎

## مکتبہ جامعہ، دہلی قرول باغ

# چند نئی کتابیں

**انتظام کتب خانہ** یہ اپنے موضوع پر بالکل نئی کتاب ہے اس میں ڈیوی کے اعشاریائی تقسیم کے علاوہ یورپ کے دوسرے مشہور طریقوں پر مختصر مگر جامع بحث کی گئی ہے اور اس میں کتب خانہ کی تنظیم پر اسقدر وافر معلومات جمع کردی گئی ہیں کہ ان کی روشنی میں بڑی آسانی سے کتب خانوں کی تنظیم کی جاسکتی ہے۔ کتاب میں حتی الوسع اصطلاحوں سے اجتناب کیا گیا ہے۔ اور اسلوب بیان نہایت سادہ اور سلیس ہے۔ تاکہ عوام میں بھی اس سے استفادہ کرسکیں۔ قیمت ۸؍

**شمس المیلاد** اردو زبان میں، میلاد شریف پر بیشمار کتابیں موجود ہیں۔ مگر ان میں کوئی ایسی کتاب نہیں ہے جسے عام خواتین آسانی سے پڑھ یا سمجھ سکیں اسی کمی کو پورا کرنے کے لئے محترمہ شمسی عبادالرحمٰن صاحبہ نے اس رسالہ کو مرتب فرمایا ہے۔ اس کا طرز تحریر سادہ و شائستہ اور انداز بیان خطیبانہ اور دلنشین ہے۔ اس قسم کے رسالے ہمارے گھروں کی مجالس میلاد شریف میں پڑھنے کے لئے بہت مفید ہیں۔ اس لئے امید ہے کہ یہ رسالہ خواتین کے حلقے میں خصوصیت کے ساتھ حسن قبول حاصل کرے گا۔ قیمت ۴؍

**صحت و صفائی** اس چھوٹی سی کتاب میں ہوا، پانی، خوراک، لو، بخار اور دیگر بیماریوں جیسے تیرہ عنوانات پر افسانے کی شکل میں مفید معلومات پیش کی گئی ہیں۔ قیمت ۴؍

رجسٹرڈ ایل نمبر ۱۹۹۲

# ایک معلّم کی زندگی

## شائع ہوگئی

اس کتاب کو ماسٹر عبدالغفار صاحب مدہولی استاد مدرسہ ابتدائی جامعہ نے بڑی محنت سے مرتب فرمایا ہے۔ یہ محض ان کی آپ بیتی ہی نہیں بلکہ ہندوستان کی ہر دلعزیز درسگاہ جامعہ کی دلچسپ اور مکمل تاریخ اور اکیس سال کے تعلیمی تجربوں کا نچوڑ ہے

یہ کتاب ۲۰×۳۰/۱۶ سائز پر دو جلدوں میں شائع ہوئی ہے۔ ہر ایک جلد پانچ سو صفحات کی اور مجلد ہے۔ جامعہ کی نئی اور پرانی دو درجن تصویریں ہیں خوبصورت گرد وپوش نے کتاب کے ظاہری حسن میں نمایاں اضافہ کردیا ہے۔ مکمل سٹ کی قیمت، جس کی مجموعی ضخامت ایک ہزار صفحات ہے، کاغذ کی غیر معمولی گرانی کے باوجود محض پانچ روپئے ہے۔ گو ترتیب کے وقت بچوں کو پیش نظر رکھا گیا ہے لیکن یقین ہے کہ بڑے بھی پسند کریں گے۔ خصوصاً تعلیمی کام اور تجربہ کرنے والوں کے لئے بڑی دلچسپی کا باعث ہوگی۔ جو جامعہ کے تعلیمی تجربوں سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ ان کے لئے اس کتاب کا مطالعہ ازبس ضروری ہے۔

**مکتبہ جامعہ**

دہلی قرولباغ

پرنٹر و پبلشر پروفیسر محمد مجیب بی اے (آکسن) محبوب المطابع پریس دہلی